

باسمه تعالی

فهرستبرگه منابع چاپ سنگی ـ اداره مخطوطات

| | |
|---|---|
| شماره ثبت: ۱۵٤۱۹ | |
| رده‌بندی دیویی: ۱۳۷۱ م ۱٦۹ص ۲۹۷/۳۵۷ مرجع ☐ | |
| سرشناسه: صاحب نقوی، غلامحسین. | |
| عنوان قراردادی: | |
| عنوان: مسائل حج وزیارات به ضمیمه مسائل حج وزیارت. | |
| شرح پدیدآور: | |
| کاتب: | تاریخ کتابت: |
| محل نشر: لکهنو ناشر: [بی نا] | تاریخ نشر: ۱۳۷۱ق |
| صفحه شمار: ۵۱۲ ص | مصور☐ درسی☐ گراور یا افست☐ |
| زبان: اردو ابعاد: ۱۲ x ۱۸ | نوع خط: نستعلیق |
| روش تهیه: وقفی☑ اهدایی☐ خریداری☐ ارسالی☐ | |
| واقف: غلامحسین نقوی | تاریخ ثبت: خرداد ۱۳٤۳ |
| یادداشتها: خلاصه شجره خاندان غلامحسین نقوی و مقدمه در ابتدای رساله آمده است. شرح ضمایم: مسائل حج وزیارات از غلامحسین نقوی. | |
| موضوع(ها): ۱. حج - رساله عملیه ۲. زیارتنامه‌ها. | |
| شناسه(های) افزوده: الف. صاحب نقوی، غلامحسین، واقف. ب. عنوان. ج. عنوان: مسائل حج وزیارات. | |
| فهرستنگار: شیبانی | تاریخ فهرستنگاری: دی ۸۷ |



تقدیم برای کتابخانه امام ثامن ع
مشهد مقدس
از مؤلف
حاجی الحاج والزائرین
سید غلامحسین النقوی
۲۵ اردیبهشت



# مسالکِ حج و زیارات

مؤلفہ

الحاج سید غلام حسنین صاحب نقوی
(ایڈووکیٹ)



شائع کردہ
ادارۂ عالیہ مدرسۃ الواعظین لکھنؤ
مطبوعہ مطبع الواعظین لکھنؤ

رسالہ

# مسالک حج و زیارات

مؤلفہ


زائر عتبات معصومین عالیجناب الحاج
سید غلام حسنین صاحب نقوی ایڈووکیٹ دام مجدہٗ
ممبر پراونشل حج کمیٹی یو پی، لکھنؤ





جس کو

انجمن مؤید العلوم مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

نے

منجانب آل احمد فنڈ

الواعظ صفدر پریس ۱۶ ایکٹنگ اسٹریٹ لکھنؤ میں چھپوا کر شائع کیا

(طبع دوم)

# قطعۂ تاریخ

## طبع دوم رسالۂ مسالک حج و زیارات

ہو تم غلام حسینؑ و حسنؑ کے کیا کہنا — لکھا مسالکِ حج کا رسالہ وہ خوش آب
کہوں کلیدِ درِ آخرت اگر ہے بجا — کہ اس نے صاف دکھا دی ہر اک کو رہِ طلب
دلیل ہے پئے حجاج و زائرانِ امامؑ — یہ ہیں بہشت کی راہیں کہ اسکے ہیں ابواب
جو اس کو رہبرِ کامل کہوں نہیں بے جا — ہیں اس میں حج و زیارات کے تمام آداب
یہ شاہ راہِ ہدایت ہے حاجیوں کے لیے — تو زائروں کو ہے منزل نمائے راہِ ثواب
بہ قلب شاد لکھا میں نے مصرعِ تاریخ — شدید شوق سے جب پڑھ چکا تمام کتاب

بصد خلوص رسالہ وہ پھر چھپا اب کی
جو بہر حج و زیارت ہے مشعل نایاب

سنہ ۱۳۷۱ھ





## خلاصہ شجرۂ خاندان حاجی سید غلام حسنین نقوی ایڈووکیٹ مؤلف رسالہ ہذا








# نوٹ متعلق شجرہ

۱؎ سید احمد اصفہانی عرب سے آکر اصفہان میں مقیم ہوئے اور اصفہانی مشہور ہوئے۔

۲و۳؎ سید محمد صاحب ہمارے مورث اعلیٰ تقریباً ۷۵۰ھ میں یعنی زمانہ ہلاکو خاں میں اصفہان محلہ گلستان ارم سے روانہ ہو کر حج بیت اللہ و زیارات مدینہ منورہ سے مشرف ہوئے اور حسب بشارت و اشارت وہاں سے روانہ ہو کر عہد فیروز شاہ تغلق میں دہلی پہونچے اور بالآخر ۸۳۲ھ میں قصبہ کڑا ضلع الہ آباد میں قیام کیا اور اپنے مذہب شیعہ کو مخفی رکھا اور صوفیوں کا طریقہ حُب اختیار کیا اور شاہ حسام الحق صاحب قصبہ مانکپور کے مرید ہوئے اور انھیں کے حکم سے منڈوا سادات ضلع فتحپور کو آباد کرنا طے کیا لیکن اصل آبادی ان کے پوتے سید خان شاہ کے زمانے میں ۹۰۰ھ میں شروع ہوئی اور انھیں نے منڈوا آباد کیا۔ سید محمد صاحب اور ان کے پسران سید حسن و سید حسین قصبہ کڑا میں عقب مسجد سید ابراہیم علی مدفون ہیں اور سید خان شاہ کی قبر قصبہ مانکپور میں ہے۔

۴؎ سید عالم کی نسل میں بارہ دری کا خاندان ہے جس کے مورث سید محمد مقیم تھے۔ اسی سلسلہ میں سید ابوالمعالی کی اولاد میں نیاز حسن وغیرہ تھے نیز سید علی اکبر و سید علی اصغر وغیرہ کا ننہالی سلسلہ بھی اسی نسل میں ہے جو سید چاند اولاد سید عالم سے ملتا ہے نیز سید مظفر حسین و کاظم حسین و حیدر حسین

وضرغام حیدر و جیون میاں وغیرہ اولاد سید بندہ علی و سید شوکت علی چھم عرف والوں کا سلسلہ نسب بذریعہ سید مزمل، سید عالم تک پہنچتا ہے۔

۵ سید داؤد کی نسل میں سید مصطفےٰ و میر فدا علی وغیرہ تھے۔

۶ میر سجاد حسین عرف بھکو میاں میر نظیر حسین و میر صادق حسین پدر ماسٹر علی حسین و ماسٹر غلام حسین وغیرہ کا سلسلہ سید پیارے کی اولاد میں ہے۔

۷ میر اکرام حسین و گوہر حسین وغیرہ نظام الدین کی اولاد میں تھے۔

۸ فیض اللہ عرف سید زندہ کے خاندان میں سید محمد پدر حاجی عابد حسین مرحوم و سید محمد عطا وغیرہ تھے۔

۹ سید محمد ثانی کی اولاد میں سید بایزید تھے جن کی نسل میں منشی طالب علی مرحوم اور جملہ منشی زادے ہیں۔

۱۰ احمد بخش و احمد علی و رحمت علی عرف کلّو و رجب علی وغیرہ اسی شاخ میں ہیں نیز سید جعفر حسین طاہر مرحوم کا ننھیال ہے۔

نوٹ جملہ سادات مومنین جومنڈوا سادات ضلع فتحپور کے رہنے والے ہیں اور جن میں سے چند کا تذکرہ اوپر آ گیا ہے وہ سب نقوی ہیں اور ان کا سلسلہ نسب اسی شجرہ کی کسی نہ کسی شاخ سے ملتا ہے کیونکہ وہ سب یک جدّی ہیں۔



# تقاریظ علمائے کرام دام ظلّہم العالی

بسمہ سبحانہ وتعالیٰ

الحمد لولیہ والصلوٰۃ علی نبیہ و آلہ الطاہرین اما بعد

پس گزارش ہے کہ میں نے جناب حاجی سید غلام حسنین صاحب وکیل دامت مکارمہ کی کتاب مسمیٰ بہ مسالک حج و زیارات کو شروع سے با انجام تک مسلسل پڑھا موصوف نے اس کتاب کے جمع و تالیف میں بہت محنت اور عرق ریزی کی ہے اور کافی تحقیق سے کام لیا ہے حجاج اور زواروں کی حاجت کی کل چیزوں کو معتبر کتابوں سے منتخب کر کے جمع کر دیا ہے یہ کتاب حاجیوں اور زائروں کے بہترین رہبر ہے فجزاہ تعالیٰ عنا خیر الجزاء عمل اس کتاب پر بے اشکال اور باعث اجر و ثواب ہے لیکن اعمال اور مسائل حج میں جنہیں تعیین میقات بھی داخل ہے اپنے زمانے کے مجتہد اعلم کے فتوے پر عمل کرنا ضروری ہے بغیر اسکے چارہ نہیں ہے

والسلام

ناچیز

راحت حسین رضوی گوپالپوری ۸ ذیقعدہ پنجشنبہ

۱۳۷۱ھ مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

باسمہ سبحانہ

خیر الحاج جناب حاجی سید غلام حسنین صاحب دام مجدہٗ بی۔اے ایل ایل بی وکیل کی تالیف مسالک حج وزیارات کو میں نے دیکھا اور اس تالیف کو ان تمام چیزوں کا جامع پایا جن کی کسی حج کرنے والے یا زائر کو ضرورت پیش آسکتی ہے اس کتاب میں حج وزیارات کے راستے بھی لکھے ہیں۔ اثنا سفر میں جو مقامات زیارت ہیں ان کی تفصیل بھی مذکور ہے۔ جو سور قرآنی کسی خاص نماز یا عمل میں ضروری ہیں وہ بھی موجود ہیں۔ آداب حج وزیارات ارکان وواجبات حج چہاردہ معصومینؑ کی تاریخ ولادت ووفات اور آبائے طیبین اور امہات متحرمات کے اسمائے مبارکہ۔ ابتدائے سفر سے لے کر احکام احرام طواف۔ اعمال مشعر ومنیٰ وغیرہ اور جو چیزیں حالت سفر میں رکھنا ضروری ہیں ان کی تفصیل سب ہی کچھ اس کتاب میں موجود ہے۔ ایسی جامع تالیف حج وزیارات کے متعلق کوئی دوسری مشکل سے مل سکتی ہے۔ خداوند عالم یقیناً جناب ممدوح کو اس رہبر حجاج وزائرین کی تالیف پر بہترین اجر عطا کرے گا۔ اور یقیناً تمام حج وزیارات کے متمنی اس کتاب کی طرف زائد سے زائد توجہ مبذول کریں گے اور اس کتاب کے ذریعہ سے بڑے سے بڑا فائدہ حاصل کریں گے۔ اگرچہ جناب حاجی صاحب ممدوح نے اس کتاب میں احکام حج میں بہت احتیاط سے کام لیا ہے اور مزید احتیاط یہ بھی فرمائی ہے کہ کئی مقامات میں یہ ظاہر کر دیا ہے کہ علمار نے احکام حج میں اختلاف فرمایا ہے لہٰذا جو مومن قصد حج کا کرے وہ اپنے مجتہد سے بھی احکام حج کی تصدیق کر لے۔ اور یہ بہت ضروری ہے۔ اعمال و



احکام مندرجۂ کتاب پر عمل کرنا صحیح ہے اور سبب اجر وثواب ہوگا۔

واللہ الموفق سیّد کلب حسین بقلمہ




باسمہ سبحانہ

رسالہ مسالک حج وزیارات مؤلفہ صفوۃ السادات زائر الائمۃ المصطفین حاج الحرمین جناب سید غلام حسنین صاحب وکیل زید شرفہ الراجب نظر قاصر سے گزرا جو مسائل ضروریۂ حج پر مشتمل ور سالہ زمزمۃ الحاج ورسائل علیہ علمائے اعلام موجودین ابقاھم اللہ تعالیٰ سے ماخوذ ہے میں نے بھی جابجا احتیاطات کا اضافہ کیا انشاء اللہ عمل اس رسالہ پر جائز وموجب اجر وثواب ہوگا۔ علاوہ بریں مؤلف ممدوح نے ضروری حالات ومفید ہدایات وراستوں کے حالات زائرین وحجاج کے لیے تحریر کر دیے ہیں۔ اور مسائل بھی سابق رسالہ کی بہ نسبت زیادہ مفصل درج کیے ہیں۔ لہٰذا اب یہ رسالہ نہایت مفید ہو گیا ہے۔ خداوند عالم مؤلف کو اجر جزیل اس سعی جمیل کا کرامت اور مومنین کو توفیق عمل عطا فرمائے

انہ ولی التوفیق سید محمد عفی عنہ بقلمہ ۱۱ شوال ۱۳۷۲ھ



باسمہ سبحانہ والحمد

رسالۂ حج وزیارات مولفہ عمدۃ الاطیاب وصفوۃ الانجاب فخر الحاج و والزائرین جناب سید غلام حسنین صاحب زید مجدہ الراحب کہ جس میں موصوف نے نہایت ہی سعی بلیغ سے صحت ماخذ کے ساتھ مسائل ضروریہ حج وآداب زیارت وزیارات کو جمع فرمایا ہے۔ نظر حقیر سے من اولہا الی آخرہا گزرا۔ جو مسائل رسالۂ مذکورہ میں درج ہیں ان کو حقیر نے مطابق فتاویٰ اعلم العلماءؒ وافقہ الفقہاء جناب آقا السید حسین بروجردی والفقیہ الاعظم آیۃ اللہ السید محسن الحکیم ادام اللہ ظلہا علی رؤس المومنین کر دیا۔ انشاءاللہ اس کے مطابق عمل کرنا موجب اجر جزیل وذخیر جمیل ہے خداوند عالم جناب موصوف کی سعی کو مشکور فرمائے اور اجر وافر عطا فرمائے اور تمام مومنین ومومنات کو توفیق عمل کرامت فرمائے۔ واللہ الموفق

الراجی الی رحمۃ ربہ القوی
محمد حسین الرضوی
غفراللہ ذنوبہ
۲۳ ربیع الثانی سنہ ۷۲ھ

باسمہ سبحانہ

کتاب مسالک حج وزیارات جو عالیجناب فضیلت مآب فخر الحاج السید غلام حسنین صاحب ایڈوکیٹ نے محنت شاقہ سے ترتیب دی ہے نظر قاصر سے



بعض مقامات اس کے گزرے۔ چونکہ اس کتاب کو جناب ثقۃ الاسلام مولانا مولوی السید محمد حسین صاحب قبلہ نے اعلم زمانہ حضرت آیۃ اللہ بروجردی دام ظلہم العالی کے فتاوے کے مطابق کر دیا ہے لہٰذا اب یہ موصوف کے مقلدین کے لیے ایک نایاب تحفہ ہے جسے امید ہے کہ نظر قبول وپسندیدگی سے دیکھا جائے گا۔ خداوندعالم مؤلف کے توفیقات میں اضافہ کرے اور ان کی سعی مشکور فرمائے والسلام

الاحقر خادم الشریعۃ المطہرہ
محمد سعید عفی عنہ
۱۹ رجب المرجب سنہ ۷۴ھ

## باسمہ عز شانہ

الحمد للہ رب العلمین والصلوٰۃ علی خیر خلقہ وآلہ الطاہرین اما بعد طالبان حقیقت وسالکان شریعت پر مخفی نہ رہے کہ منجملۂ فروع دین فریضۂ حج ہے، جس کے وجوب کا انکار موجب کفر ہی حج بجالانا ایک اہم فرض ہے جو مستطیع کے ساتھ مخصوص ہے، گویا تمام عالم کے خالق اور حقیقی سلطان کا سالانہ دربار ہے جس میں اسکے مخصوص وہی بندے حاضر ہوتے ہیں جن کو ازل سے بلایا گیا تھا، اور ہر ملک اور ہر قریہ کے لوگ مناسک حج بجالانے کے لیے ابتدا سے آج تک ہر سال جمع

ہوتے ہیں، جن کو اس عظیم فریضہ کے آداب و شرائط ہیں جن کے بغیر زمین مکہ
تک تو چلا جانا آسان ہے لیکن اعمال کا احکام محمدؐ و آل محمدؐ کے مطابق ہونا
اور مقبول ہو کے باریاب ہونا ہر فرقہ کے لیے ممکن نہیں، حج کرنے سب ہی جائیں
مگر جگہ وہی پائینگے جو شرائط بجالائیں گے، اس لیے زیر نظر کتاب مرتب کیگئی
ہے جو مخصوص شیعیان و محبان حیدرؑ کرار کے لیے ہے، کیونکہ ہمارے مذہبی
نقطۂ نظر سے کوئی عمل بغیر حبّ اہل بیتؑ کے صحیح نہیں ہے، لہٰذا حج کے
لیے جانے والے شیعہ حضرات اس کتاب سے مستفید ہوں گے جس کی ترتیب و
تالیف کا سہرا عمدۃ العارفین الاطیاب الحاج غلام حسنین صاحب دام علاہ کے
سر ہے، میں نے اس رسالہ کو دیکھا جس میں حاجی صاحب موصوف نے
نہایت مفید و کار آمد مسائل درج کیے ہیں، انشاء اللہ اس رسالہ پر عمل کرنا
میرے ان حواشی کے ساتھ جن کا اضافہ کیا گیا ہے موجب اجر و ثواب ہوگا۔

والسلام

(المفتی) احمد علی عفی عنہ

پرنسپل ناظمیہ عربی کالج لکھنؤ



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمۂ کتاب

یوں تو مودت و محبت اہل بیتؑ حسب ارشاد قرآن مجید اعتقاداً تمام
مسلمانوں کا مسلمہ فریضہ ہے لیکن عملاً شیعوں کا ہمیشہ طرۂ امتیاز رہا ہے اور ہر
شیعہ ہر وقت مشاہد مقدسہ کی زیارت کا متمنی رہتا ہے چنانچہ یہ حقیر پُرتقصیر
بھی سنہ ۱۹۲۷ء میں موفق ہوا۔ اور بہمراہی مکرمی جناب حکیم سید محمد قاسم صاحب
عرف صاحب عالم صاحب مرحوم و دیگر چند حضرات زیارت مشہد مقدس سے
مشرف ہوا۔

اس کے چار سال بعد سنہ ۱۹۳۱ء میں پھر توفیق ایزدی شامل حال ہوئی اور بہمراہی
جناب حکیم صاحب موصوف و فخر قوم مکرمی جناب سید کلب عباس صاحب،
آنریری جنرل سکریٹری آل انڈیا شیعہ کانفرنس عراق و شام و فلسطین کے
مشاہد مقدسہ و بیت المقدس وغیرہ کی زیارات سے مشرف ہوکر بیروت ہوتے ہوئے
کربلائے معلّٰی واپسی ہوئی وہاں سے ایران جاکر امام ضامن ثامنؑ کی زیارت سے
دوبارہ مشرف ہوکر لکھنؤ واپسی ہوئی۔

اس کے بعد فوراً یہ تڑپ پیدا ہوئی کہ ارحم الراحمین فریضۂ حج بیت اللہ
کی ادائگی و نیز زیارت مدینہ منورہ کی بھی توفیق جلد عطا فرمائے۔ خداوند عالم
کی مرحمت کا شکریہ دل و زبان سے کسی طرح ادا نہیں ہوسکتا کہ دو ہی سال بعد

سنہ ۱۹۳۲ء میں میرے نہایت مخلص کرمفرما و دوست فخر الحاج والزائرین مولانا سید احمد صاحب عرف اعزن صاحب کے والد مرحوم مولانا سید ابو محمد صاحب قبلہ مرحوم کی معیت میں سفر حج کا موقعہ مل گیا۔ اور ان کی عنایت سے تمام فرائض حج وزیارات باحسن وجوہ مکمل ہوئے اور بخیر وعافیت لکھنؤ واپسی ہوئی۔ خداوند عالم بتصدق محمدؐ وآل محمدؐ علیہم السلام ان تمام زیارات و ادائگی فرائض حج کو شرف قبولیت عطا فرمائے اور جملہ مومنین اخیار کے ساتھ اس حقیر و عاصی کو بھی عذاب قبر سے اور مصائب برزخ و آتش جہنم سے نجات دے اور جوار معصومینؑ میں جگہ دے اور صالحین سے ملحق فرمائے۔

مندرجۂ بالا ہر سفر میں بحمد اللہ ہر ملک کے اشخاص کی معاشرت، مذہبی تخیل، فرق اسلامیہ کے برادرانہ تعلقات اور مختلف مذاہب کے اشخاص میں رواداری وغیرہ کے مشاہدے کا موقع ملا۔ ان حالات کو مسلمانان ہند تک پہنچانے کی غرض سے ہر سفر کے مختصر حالات اخبار سرفراز میں شایع کیے گئے۔ جو نہایت دلچسپی سے پڑھے گئے۔ اکثر احباب کا اصرار ہوا کہ اس کو ایک رسالہ کی صورت میں شایع کیا جائے۔ لیکن مجھے مناسب نہیں معلوم ہوا کیونکہ اس صورت میں خودستائی زیادہ اور مفاد عامہ روزمرہ حالات و قواعد و ضوابط وغیرہ کے بدلنے کی وجہ سے کم معلوم ہوا۔

لیکن چونکہ اسی زمانے میں ملک حجاز پر ابن سعود کی حکومت قائم ہو چکی تھی اور اس نے کچھ خاص قواعد و ضوابط حجاج کے لیے مقرر کیے تھے جو ہر سال بدلتے رہتے ہیں اور بوجہ ناواقفیت حجاج کو متعدد زحمتوں کا سامنا رہتا تھا۔ لہذا حکومت ہند نے ایک قانون پاس کر کے ہندوستان کے



ہر صوبہ میں حج کمیٹیاں مرتب کیں، چنانچہ صوبۂ یوپی میں بھی ایک کمیٹی مرتب ہوئی جس میں میرا انتخاب بھی ذریعۂ شیعہ کانفرنس بحیثیت نمائندہ شیعیان یوپی ہوا۔ اس کمیٹی کے سکریٹری خان بہادر سید عین الدین صاحب مرحوم تھے۔

اس کمیٹی نے طے کیا کہ حجاج کی رہنمائی کے لیے اعمال حج کا ایک رسالہ برائے اہل سنت اور ایک رسالہ برائے اہل تشیع ایسا مرتب کیا جائے جس میں ہر سال کے متعلق ہدایات و قواعد و ضوابط نافذ کردہ حجاز گورنمنٹ اور دیگر ضروری امور بھی شایع کیے جائیں تاکہ حجاج کو سہولت ہو۔ چنانچہ شیعوں کے لیے حج کا رسالہ مرتب کرنا میرے متعلق ہوا۔ اس طرح مجھے ایسا رسالہ تیار کرنا ضروری ہو گیا۔ چونکہ شیعوں کے عقیدہ کے موافق زیارات مشاہد مقدسہ فریضۂ حج کا جزو لاینفک ہیں مزید برآں فریضۂ حج کے لیے تو استطاعت وغیرہ کی شروط ہیں لیکن زیارات جس حالت میں بھی ممکن ہوں کی جا سکتی ہیں لہذا مجھے فکر ہوئی کہ کوئی ایسی صورت نکالی جائے کہ اگر کسی شیعہ کا مطمح نظر ادائگی فریضۂ حج ہو اور اس سفر میں شرف زیارات بھی علاوہ مدینہ منورہ کے دوسرے مقامات کا حاصل کرنا چاہے تو وہ بھی کر سکے لہذا حجاز کے سفر کے لیے میں نے متعدد راستے (تقریباً پانچ راستے) معین کیے تاکہ ایک ہی سفر میں چہاردہ معصومینؑ کی زیارات و فریضۂ حج سے سبکدوش ہو سکے۔ اور اس کا ایک نقشہ بھی شامل رسالہ مسالک حج وزیارات کر دیا۔

یہ رسالہ اول بار سنہ ۱۹۳۴ء میں شایع ہوا۔ اور منجانب حج کمیٹی صوبہ یوپی ہر ضلع میں بھیج دیا گیا۔ یہ رسالہ شاید متعدد بار شایع ہوتا۔ لیکن خان بہادر سید عین الدین صاحب کے ہٹ جانے کے بعد دوسرے سکریٹری صاحبان ایسا

نہ کر سکے اور تھوڑے عرصہ کے بعد سرکاری عہدہ دار کے بجائے پبلک میں سے کوئی صاحب سکریٹری منتخب ہونے لگے اور حالات بالکل بدل گئے۔

چند سال بعد میں بھی کمیٹی سے علیحدہ ہو گیا۔ اور دوسرے حضرات کا انتخاب میری جگہ ہو گیا۔

رسالہ مسالک حج وزیارات نہ صرف شیعوں میں بہت مقبول تھا بلکہ چونکہ اہل سنت میں بھی کوئی اس طرح کی مکمل کتاب دستیاب نہ ہوتی تھی اور معاملات حج میں تقریباً بہت سے مسائل میں کوئی اختلاف کی چیز نہیں ہے اس لیے بہت سے اہل سنت بھی اس رسالہ کو حاصل کرنے کی فکر کرتے تھے۔ لیکن چند سال بعد یہ رسالہ نایاب ہو گیا۔ اکثر خطوط میرے پاس بحیثیت مؤلف اس کی طلب کے آتے تھے۔ اور میں حج کمیٹی صوبہ یو پی کا پتہ دے دیتا تھا لیکن وہاں سے بھی دستیاب نہ ہوتا تھا۔ لہذا مجھے اس کے دوبارہ طبع کرانے کی فکر لاحق ہوئی۔

رسالہ زمزمۃ الحجاج جو نہ صرف مجھ جاہل کی نظر میں بلکہ جناب نجم الملۃ اعلی اللہ مقامہ نیز تمام دیگر علمائے اعلام لکھنؤ کی نظر میں بہترین رسالہ حج تھا اور اس رسالہ کو میں نے من وعن اپنے سنہ ۱۹۳۴ء کے رسالے میں نقل کر دیا تھا اس کے متعلق تو مجھے کسی اضافے کی فکر نہ تھی۔ لیکن زیارات مشاہد مقدسہ کے باب میں مفاتیح الجنان و تحفۃ الزائر وغیرہ کے لحاظ سے بہت سے مزید اضافوں کی ضرورت محسوس ہوئی۔ چنانچہ میں نے باب الزیارات میں اس طرح کے بہت سے اضافے کیے۔

اس سلسلہ میں اولاً نواب اعظم حسین خاں صاحب مرحوم الہ آبادی نے جو بہ حیثیت مہاجر کربلائے معلی میں مقیم تھے اور وہیں دفن ہوئے، بہت



سے اضافے تجویز کر کے مجھے لکھ چکے تھے کہ طبع ثانی میں شامل کر دیے جائیں۔

دوسرے مکرمی جناب نواب ببا صاحب مرحوم گولہ دروازہ لکھنؤ جنھوں نے میرے رسالہ کے صفحات پر بہت سی ترمیمات تحریر کر کے طبع ثانی کے لیے بہت سے اضافے تجویز فرمائے تھے۔

تیسرے میرے مکرم دوست و قدیم عنایت فرما جناب سید عابد رضا صاحب زید پوری ادام اللہ بقائہ ریٹائرڈ جج خفیفہ لکھنؤ جنھوں نے رسالہ و نیز زیارات میں بہت سے اضافے فرمائے اور فتاوئے اعلم العلماء جناب سید حسین صاحب بروجردی ادام اللہ بقائہ کے موافق بہت سے مسائل رسالہ حج میں اضافہ فرمائے۔

چوتھے مکرمی جناب مولانا سید احمد صاحب عرف مولوی اغن صاحب مقبرۂ عالیہ گولہ گنج لکھنؤ جنھوں نے نقشہ ولادت و وفات چہاردہ معصومینؑ و تعقیبات نماز وغیرہ میں بہت مدد فرمائی۔

یہ تمام اضافے رسالہ ہذا میں شامل کر دیے گئے۔ ان حضرات کا تہ دل سے شکر گزار ہوں۔ خداوند عالم ان کے اعمال صالحہ کو قبول فرمائے۔ اس مرتبہ (طبع ثانی) حجاز کے قواعد و ضوابط ہر آن تبدیلی کی وجہ سے شامل نہیں کیے گئے۔ اب تو ہر حاجی و زائر کے لیے ضروری ہے کہ تہیۂ سفر پر ضروری اطلاعات دوسرے حضرات یا بمبئی کی کمیٹی و منتظمین سے حاصل کرے اس کے بعد گھر سے روانہ ہو۔

میں نے اس رسالہ میں ابتدا کے ۴۲ صفحات میں اپنی وہ تمام اطلاعات درج کر دی ہیں جو میرے متذکرۂ بالا سفروں میں حاصل ہوئیں لیکن چونکہ

نہ کر سکے اور تھوڑے عرصہ کے بعد سرکاری عہدہ دار کے بجائے پبلک میں سے کوئی صاحب سکریٹری منتخب ہونے لگے اور حالات بالکل بدل گئے۔

چند سال بعد میں بھی کمیٹی سے علیحدہ ہوگیا۔ اور دوسرے حضرات کا انتخاب میری جگہ ہوگیا۔

رسالہ مسالک حج وزیارات نہ صرف شیعوں میں بہت مقبول تھا بلکہ چونکہ اہل سنت میں بھی کوئی اس طرح کی مکمل کتاب دستیاب نہ ہوتی تھی اور معاملات حج میں تقریباً بہت سے مسائل میں کوئی اختلاف کی چیز نہیں ہے اس لیے بہت سے اہل سنت بھی اس رسالہ کو حاصل کرنے کی فکر کرتے تھے۔ لیکن چند سال بعد یہ رسالہ نایاب ہوگیا۔ اکثر خطوط میرے پاس بحیثیت مؤلف اس کی طلب کے آتے تھے۔ اور میں حج کمیٹی صوبہ یوپی کا پتہ دے دیتا تھا لیکن وہاں سے بھی دستیاب نہ ہوتا تھا۔ لہٰذا مجھے اس کے دوبارہ طبع کرانیکی فکر لاحق ہوئی۔

رسالہ ذبرمتہ الحجاج جو نہ صرف مجھ جاہل کی نظر میں بلکہ جناب نجم الملۃ اعلی اللہ مقامہ نیز تمام دیگر علمائے اعلام لکھنؤ کی نظر میں بہترین رسالہ حج تھا اور اس رسالہ کو میں نے من وعن اپنے سنہ ۱۹۳۴ء کے رسالے میں نقل کردیا تھا اس کے متعلق تو مجھے کسی اضافے کی فکر نہ تھی۔ لیکن زیارات مشاہد مقدسہ کے باب میں مفاتیح الجنان و تحفۃ الزائر وغیرہ کے لحاظ سے بہت سے مزید اضافوں کی ضرورت محسوس ہوئی۔ چنانچہ میں نے باب الزیارات میں اس طرح کے بہت سے اضافے کیے۔

اس سلسلہ میں اولاً نواب اعظم حسین خاں صاحب مرحوم الہ آبادی نے جو بہ حیثیت مہاجر کربلائے معلیٰ میں مقیم تھے اور وہیں دفن ہوئے، بہت



سے اضافے تجویز کرکے مجھے لکھ چکے تھے کہ طبع ثانی میں شامل کردیے جائیں۔

دوسرے مکرمی جناب نواب ببا صاحب مرحوم گولہ دروازہ لکھنؤ جنھوں نے میرے رسالہ کے صفحات پر بہت سی ترمیمات تحریر کرکے طبع ثانی کے لیے بہت سے اضافے تجویز فرمائے تھے۔

تیسرے میرے مکرم دوست و قدیم عنایت فرما جناب سیّد عابد رضا صاحب زیدپوری ادام اللہ بقائہ رٹائرڈ جج خفیفہ لکھنؤ جنھوں نے رسالہ و نیز زیارات میں بہت سے اضافے فرمائے اور فتاوئے اعلم العلماء جناب سید حسین صاحب بروجردی ادام اللہ بقائہ کے موافق بہت سے مسائل رسالہ حج میں اضافہ فرمائے۔

چوتھے مکرمی جناب مولانا سید احمد صاحب عرف مولوی اغن صاحب مقبرۂ عالیہ گولہ گنج لکھنؤ جنھوں نے نقشہ ولادت و وفات چہاردہ معصومینؑ و تعقیبات نماز وغیرہ میں بہت مدد فرمائی۔

یہ تمام اضافے رسالہ ہذا میں شامل کردیے گئے۔ ان حضرات کا تہ دل سے شکر گزار ہوں۔ خداوند عالم ان کے اعمال صالحہ کو قبول فرمائے۔ اس مرتبہ (طبع ثانی) حجاز کے قواعد و ضوابط ہر آن تبدیلی کی وجہ سے شامل نہیں کیے گئے۔ اب تو ہر حاجی و زائر کے لیے ضروری ہے کہ تہیۂ سفر پر ضروری اطلاعات دوسرے حضرات یا بمبئی کی کمیٹی و منتظمین سے حاصل کرے اس کے بعد گھر سے روانہ ہو۔

میں نے اس رسالہ میں ابتدا کے ۴۲ صفحات میں اپنی وہ تمام اطلاعات درج کردی ہیں جو میرے متذکرۂ بالا سفروں میں حاصل ہوئیں لیکن چونکہ

ان میں بیان کرنے والے کی غلط بیانی کا امکان تھا (مثلاً انبیا علیہم السلام وامام زادوں کے قبور وغیرہ کے متعلق) اس لیے ہر چیز کی تصدیق علامہ عباس قمی مرحوم کی مفاتیح الجنان ودیگر تصانیف مرحوم و دیگر کتب سے کرکے درج کی ہے۔ جس کی غرض یہ ہے کہ زائر یا حاجی دوران سفر میں جس مقام سے گزرے تو اگر وہاں کوئی زیارت گاہ ہو تو اس کی زیارت کا شرف و ثواب بھی حاصل کرے۔ چنانچہ ہر مقام کی زیارت بھی کافی مستند تحقیق کے بعد درج کردی ہے۔ جو ایسے مقام پر پڑھی جاسکتی ہے۔

اس مرتبہ باب ششم کا اضافہ کیا گیا ہے۔ جس میں سب سے مفید چیزیں مثلاً تعقیبات نماز وغیرہ درج ہیں تاکہ حج وزیارات کے بعد رسالہ ہذا نذر طاق نسیاں نہ ہو جائے بلکہ ہر وقت کام میں آتا رہے۔

اس رسالہ کی تیاری کے بعد اس کی طباعت کا انتظام کر ہی رہا تھا کہ مکرمی و معظمی جناب مہاراجکمار امیر حیدر خاں صاحب ادام اللہ بقاءہ سابق متولی مدرسۃ الواعظین لکھنؤ نے مجھ سے ارشاد فرمایا کہ اس رسالہ کی طبع کرنے کا سب سے زیادہ مستحق مدرسہ ہے۔ لہذا اس رسالہ کو مجھے دے دیجیے۔ میں نے سمعاً وطاعۃً منظور کیا۔ موصوف نے اسے بغور دیکھنے کے بعد ایک باقاعدہ تحریر مرتب کرکے مجھ سے منظوری حاصل کی اور فوراً طباعت شروع کرادی۔ میں بہت خوش تھا کہ مری محنت اس عمدہ طریقہ برسوارت ہوئی۔ لیکن

عرفت ربی بفسخ العزائم

چار سو صفحات طبع ہوگئے تھے اس وقت معلوم ہوا کہ ابھی بہت سا حصہ باقی ہے۔ موصوف نے مجھ سے فرمایا کہ جلد بقیہ کا تخمینہ کرا دیجیے تاکہ میں اسکے



اس کے صرفہ کی منظوری بھی دے دوں لیکن قبل اس کے کہ تخمینہ پیش کیا جائے جناب موصوف باہر چلے گئے اور کام رک گیا۔ اس کے بعد موجودہ متولی منتظم عالی جناب تاج العلماء مدظلہ نے اس کی تکمیل کی طرف توجہ فرمائی۔

اس رسالہ کے ۴۰۰ صفحات کی طباعت کے بعد بغرض توثیق یہ رسالہ علمائے اعلام کثر اللہ امثالہم کی خدمت میں پیش کیا گیا۔ ان حضرات حضرات نے رسالہ کو تمامہ بنظر غائر ملاحظہ فرمایا اور ایک ایک لفظ ملاحظہ فرمایا اور بہت سے اضافے فرمائے۔ جن کے شامل رسالہ کرنے کی اس سے بہتر کوئی صورت سمجھ میں نہیں آئی۔ کہ ہر باب میں ابتدا میں تمام علماء کے اضافہ جات چھاپ کر شامل کر دیے جائیں۔ اب ہر صاحب کا فرض ہے کہ یہ ترمیمات ہر صفحہ متعلقہ پر درج کرلیں تاکہ بوقت ضرورت تمام مسائل سے پوری طرح ہر عالم کی رائے سے مطلع ہو سکیں اور جس عالم کی تقلید میں ہوں اس کے فتوے کے موافق عمل کر سکیں۔

سورہ ہائے قرآن کے شروع میں غلط نامہ چسپاں کر دیا گیا ہے۔ اس سے سوروں کی تصحیح فرمالیں تاکہ خود بھی غلطی سے محفوظ رہیں اور یہ حقیر بھی مواخذہ سے بچ جائے۔

جناب تاج العلماء مولانا محمد ذکی صاحب قبلہ مجتہد العصر و جناب سید محمد الیاس صاحب کنتوری بیرسٹر و جناب مولانا سید وزیر حسن صاحب قبلہ واعظ وائس پرنسپل مدرسۃ الواعظین و مولانا سید غلام عسکری صاحب قبلہ واعظ و مولانا محمد حیدر صاحب قبلہ واعظ کا ممنون و متشکر ہوں جن کی توجہ سے اب اس رسالہ کی تکمیل ہوئی۔

جملہ حضرات سے جو اس رسالے کے ملاحظہ فرمائیں استدعا ہے کہ اس مؤلف عاصی کو دعائے خیر سے نہ بھولیں اور اگر کوئی غلطی ملاحظہ فرمائیں تو زحمت کر کے اس حقیر کو ضرور مطلع فرمائیں۔ تاکہ آیندہ طباعت میں اس کی تصحیح کی جا سکے۔

یہ بھی استدعا ہے کہ اس رسالہ کے تمام حقوق محفوظ ہیں لہذا کوئی صاحب بلا اجازت مؤلف یا بندہ زادہ سید غلام السبطین نقوی گارڈ ریلوے اسٹیشن میر پور خاص سندھ پاکستان قصد طبع نہ فرمائیں۔

احقر الکونین

خادم الحجاج والزائرین سید غلام حسنین نقوی عفی عنہ

ایڈوکیٹ نمبر ۵۸ سبطین منزل وزیر گنج لکھنؤ

۷ر اکتوبر ۱۹۵۹ء



باسمہ سبحانہ

کتاب مستطاب مسالک حج وزیارات مؤلفہ گرامی منزلت عالی مرتبت حاج الحرمین الشریفین زائر ابی عبداللہ الحسینؑ جناب سید غلام حسنین صاحب ایڈوکیٹ دام شرفہ بغرض تخیعت کی نظر سے گزری، مؤلف ممدوح نے بڑی محنت و جانفشانی سے کام لیا ہے۔ مسائل و ادعیہ و زیارات، سفر کے متعلق ہدایات ان سب موضوعات کو — — — جناب مؤلف ممدوح دام شرفہ نے اس خوبی سے جمع فرمایا ہے کہ کتاب مذکور حجاج کے لیے خصوصاً اور زائرین کے لیے عموماً ہمیشہ ہمیشہ کے لیے ایک مشعل راہ کا کام دے گی۔ دست بدعا ہوں کہ خداوند عالم ممدوح کو اس عمل خیر کی بہترین جزا عطا فرمائے اور مومنین کرام کو اس کتاب سے فائدہ اٹھانے کا موقع ملے۔

محمد الاحقر

سید محمد زکی آل سرکار نجم العلماء

مورخہ ۸ر اکتوبر ۱۹۵۹ء

باسمہ سبحانہ

# ارشاد علماء کرام

مدرسۃ الواعظین لکھنؤ جو قائم کردہ سرکار حجۃ الاسلام جناب نجم الملۃ مولانا سید نجم الحسن صاحب قبلہ طاب ثراہ و سرکار مہاراجہ سر محمد علی محمد خاں صاحب مرحوم والی محمود آباد اور جو اس وقت زیر حمایت و تولیت جناب ثقۃ الاسلام تاج العلماء مولانا سید محمد ذکی صاحب قبلہ نبیرہ سرکار نجم الملۃ ہے۔ یہ مدرسہ معالم شرعیہ و معارف الٰہیہ و اعلاء کلمۂ حق کا اہم و مہتم بالشان فریضہ جس مؤثر طریقہ پر انجام دے رہا ہے وہ عدیم المثال ہے۔ نظر بریں اس مدرسہ دینیہ کی تائید و نصرت و اعانت و امداد قوم شیعہ و ملت جعفریہ کا اہم فریضہ ہے خصوصاً اس دور میں جبکہ زمینداری ختم ہو چکی ہے اور مدرسہ کے مستقل اوقاف کی آمدنیاں بہت قلیل ہو گئی ہیں جسکی وجہ سے مدرسہ مالی مشکلات میں گھرا ہوا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ جناب تاج العلماء مولانا سید محمد ذکی صاحب قبلہ ایدہ اللہ تعالیٰ جو مدرسہ کے خدمات میں مثل اپنے جد امجد جناب سرکار نجم العلماء طاب ثراہ کے پوری طرح منہمک ہیں انکی تمام قوم امور دینیہ کی تائید کرے گی۔ اور ہر قسم کے اموال شرعیہ (امور حسنہ خمس و زکوٰۃ و نذر وغیرہ) سے مدرسہ کی مدد کرے گی

واللہ الموفق والمعین۔

حجۃ الاسلام سید کلب حسین صاحب قبلہ مجتہد — حجۃ الاسلام سید محمد صاحب قبلہ مجتہد پرنسپل جامعہ سلطانیہ

〃 سید محمد سعید صاحب قبلہ مجتہد — 〃 سید محمد حسین صاحب قبلہ مجتہد

〃 سید علی صاحب قبلہ مجتہد — 〃 سید محسن نواب صاحب قبلہ مجتہد

〃 مولانا سید ابن حسن صاحب قبلہ نونہروی پرنسپل مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

حسب ذیل علماء کرام و اکابر حجج الاسلام نے بھی اس مقصد کی ہر طرح تائید فرمائی ہے۔

حجۃ الاسلام سید محسن حکیم الطباطبائی مجتہد اعظم عراق نجف اشرف — حجۃ الاسلام سید شہاب الدین الحسینی المرعشی قم ایران

〃 سید مہدی شیرازی کربلا — 〃 سید احمد علی صاحب قبلہ مجتہد لکھنؤ

〃 شیخ محمد حسن نجفی مجتہد بمبئی — 〃 سید محمد رضی صاحب قبلہ آل نجم العلماء مجتہد کراچی

(الف)

## فہرست کتب انجمن تحفظ العلوم مدرسۃ الواعظین لکھنؤ

| انگریزی تراجم و تصانیف | | اردو لٹریچر | |
|---|---|---|---|
| ترجمۂ قرآن مجید حصہ اول | صہ؍ | النبوۃ والخلافت | ۸؍ |
| ترجمۂ قرآن مجید 〃 دوم | صہ؍ | اعجاز القرآن | ۸؍ |
| صحیفۂ کاملہ 〃 اول | صہ؍ | حقوق نسواں اور اسلام | ۸؍ |
| صحیفۂ کاملہ 〃 دوم | صہ؍ | تحقیق البداء | ۸؍ |
| المودۃ القربیٰ | عہ؍ | القول الحسین فی التوراۃ والانجیل | ۱۲؍ |
| دی پرافٹ اینڈ خلافت | عہ؍ | اسلام اور رواداری | ۴؍ |
| اسلام اٹس بیوٹی اینڈ ٹرتھ | عہ؍ | کربلا کا مجاہد | ۴؍ |
| اسلام ان دی لائٹ آف شیعہ ازم | عہ؍ | مولود حرم | ۴؍ |
| یونیٹی آف گاڈ | ۴؍ | سردار قریش | ۸؍ |
| این آئیڈیل کنگ | ۴؍ | تعلیم اسلام | ۴؍ |
| دی ٹریجڈی آف کربلا | ۴؍ | ید بیضا اور تحقیق مثیل موسیٰ | ۸؍ |
| اسلام (ان درس) | ۴؍ | قرآن اور اقتصادیات کی تعلیم | ۴؍ |
| حسینؑ دی لیڈر آف انٹائر ہیومنٹی | ۱۰؍ | تنقید قدامت وید | ۳؍ |
| | | مناظرۂ معاد و تناسخ | ۳؍ |
| الاعجاز | ۸؍ | شان صبر | ۶؍ |
| فلسفۃ المذہب | ۸؍ | فریاد مسلمانان عالم | ۴؍ |
| التنبی | ۴؍ | تجلیات (سوانح آیۃ اللہ مفتی محمد عباس صاحب قبلہ) | صہ؍ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| خصوصیات اسلام | ۴ر | ایضاح الاشکال | (عربی) | عار |
| اسلامی جہاد | ۸ر | ارشاد شیخ مفیدؒ | ″ | عمر |
| قرآن اور بائبل | ۸ر | محیط الدائرہ | ″ | عار |
| ردّ الاباطیل | ۶ر | نصر المومنین | (فارسی) | ۱۲ر |
| رسالہ متعہ | ۸ر | پردہ پر نظم | (اردو) | ۸ر |
| سرادق عفت | ۸ر | حسینی پیغام | ″ | ۲ر |
| شریعت الاسلام حصہ اول | ۶ر | دیوان ظریف | | مے/ |
| شریعت الاسلام ″ دوم | ۱ر | مسالک حج وزیارات | | صہ/ |
| شریعت الاسلام ضمیمہ ″ ″ | ۴ر | رسالہ خمس | | ۲ر |
| کشف حقیقت ردّ تصوف | ۴ر | گیارہ مجالس زبان انگریزی | | ۸ر |
| تعلیم خط و املا | عہ | رسالہ متعہ زبان انگریزی | | ۸ر |
| اسلامی بچوں کی پہلی کتاب | چھ پیسہ | پارہ قرآن و بغدادی قاعدہ بھی طبع ہوئے | | |
| قرآن السعدین | ۴ر | ہیں۔ کتابیں تاجروں کو خاص نرخ پر | | |
| دیوان ثاقب لکھنوی | صہر | کتابیں دی جاتی ہیں۔ | | |
| منتخب نوحہ | ۸ر | | | |

## نوٹ

غیر مذاہب میں مفت تقسیم کرنے والوں اور تجار کے ساتھ

خاص رعایت



# فہرست مضامین



(الحاج) سید غلام حسنین صاحب نقوی
ایڈوکیٹ لکھنئو - (مؤلف رسالہ)
۹ اکتوبر سنہ ۱۹۵۹ ع





## مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کی تحریک مذہبی مکاتب

مذہب کے مستقبل کا انحصار ہماری نئی نسل کے پابند ہونے پر ہی زمانے کی نئی رفتار ہماری آیندہ نسل کو جس شدت کے ساتھ مذہب سے بے گانہ بنا رہی ہے اس کا آپ کو بخوبی احساس ہوگا۔ آپ کے محبوب تبلیغی ادارہ نے اسی احساس کے پیش نظر تحریک مذہبی مکاتب جاری کی ہے۔ اس لیے ادارے کی ہر شیعہ بستی سے درخواست ہے کہ وہ ہمارے واعظین کرام کی اس تعمیری جد و جہد میں زیادہ سے زیادہ دلچسپی لے کر ہر شیعہ بستی میں مذہبی تعلیم کا انتظام کریں اور اپنے حلقہ کے واعظ سے گہرے روابط پیدا کریں۔ تاکہ ادارہ اس مبارک تحریک میں پوری کامیابی حاصل کرے اور ہم اور آپ بارگاہ اہل بیت علیہم السلام میں سرخ رو ہوں ——— !

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# باب اوّل

## ہندوستان سے سفر حج کے مختلف راستے

مکہ معظمہ پہونچنے کے ۹ راستہ ابتک جاری ہوے ہیں جن کی وضاحت نقشہ نسلکہ سے ہوگی۔

(۱) از بندر ہائے ہند تا جدّہ

(۲) از بندر ہائے ہند تا بصرہ ذریعۂ بحری جہاز و از کویت تا مدینہ منورہ ذریعۂ موٹر

(۳) از بندر بیروت (ملک شام) تا جدّہ

(۴) از بندر ہائے سعید و اسکندریہ وقنطرہ (ملک مصر) تا جدہ

(۵) از بندر حیفہ (ملک فلسطین) تا جدّہ

(۶) از ہندوستان براہ کوئٹہ و زاہدان ذریعہ ریل خواہ از بمبئی تا خرم ذریعۂ بحری جہاز و از خرم تا طہران ذریعہ ریل و از طہران تا مشہد مقدس و از انجا تا بصرہ ذریعہ موٹر

(۷) از ہند تا جدّہ ذریعہ ہوائی جہاز

(۸) از نجف اشرف تا مدینہ منورہ ذریعۂ موٹر

(۹) از عمّان دار السلطنت مشرق اردن تا مدینہ منورہ ذریعہ ریل

**نوٹ:** مندرجۂ بالا ۹ راستوں میں سے اول سات راستے فی زمانہ جاری ہیں جنکا تفصیلی بیان باب دوم میں کیا جائے گا لیکن آخری دو راستے (نمبر ۸ و نمبر ۹) ترک ہو چکے ہیں لہذا اُن کا بیان نہ کیا جائے گا۔

# باب دوم

## ہر راستہ کی تفصیلات

### فصل اول راستہ اول کی تفصیلات

اگر کوئی شخص براہ راست حجاز جاکر ادائے فریضۂ حج و شرف زیارت مدینہ منورہ کا شائق ہے۔ تو اوسے چاہیئے کہ اوّلاً اپنے ضلع کی ڈسٹرکٹ حج کمیٹی یا صوبہ حج کمیٹی کے دفتر یا کسی ممبر سے تمام موجودہ قواعد و ضوابط مجاریہ گورنمنٹ دریافت کرے جو بخوشی اس خدمت کو پورا کرنے کے لئے ہر وقت تیار رہتے ہیں اور اپنے ضلع سے پلگرم پاس حاصل کرے خواہ اپنے ضلع کے سپرنٹنڈنٹ یا کسی پلیس افسر سے شناختی سرٹیفکیٹ حاصل کرکے بذریعہ ریل کلکتہ یا بمبئی، چلا جائے۔ جہاں پورٹ کمیٹیاں قائم ہیں اور گورنمنٹ کی جانب سے پلگرم پاس (ورثہ حج و زیارت) جاری کرنے کی مجاز ہیں۔ اگر بغیر شناختی سرٹیفکیٹ کے کوئی شخص پورٹ پر جائے گا تو یہ کمیٹیاں اوسوقت تک پلگرم پاس نہ دینگی جب تک کہ اوسکے ضلع کی تصدیق نہ منگالیں اور ایسی صورت میں بہت وقت صرف ہوگا۔ یہی دو بندرگاہ ہندوستان میں ہیں جہاں سے حاجیوں کو لیکر جہاز جدہ جایا کرتے ہیں۔

کلکتہ میں کسی شیعہ مسافرخانہ کا پورا علم نہیں لیکن مسافرخانہ موسیٰ سیٹھ محمد صالح واقع لوور چیت پور روڈ ایک عام مسافرخانہ ہے جس میں ہر فرقہ کا حاجی قیام کرتا ہے۔

بمبئی میں حاجی دیوجی جمال کا مسافرخانہ واقع جیل روڈ عمر کھاڑی شیعہ حجاج و زائرین عتبات عالیات کے لئے مخصوص ہے۔ اسکے علاوہ صابو صدیق سیٹھ کا مسافرخانہ نزد کرافورڈ مارکٹ و دیگر کئی مسافرخانے واڑی بندر اور بھنڈی بازار میں بلا تخصیص ہر مسلمان کے لئے ہیں۔

کراچی میں حاجی سیٹھ رحمت اللہ مرحوم کا مسافرخانہ موسومہ حاجی سیٹھ جیٹھا گوکل



محلہ کھارادر نور باڑی میں شیعہ حجاج و زائرین کے لئے مخصوص و مشہور مسافرخانہ ہے۔

زمانہ سابق میں دوران سفر جہاز کے لئے تمام سامان خوردنی کا انتظام خود حاجی کو کرنا پڑتا تھا جس سے حجاج کو سخت زحمت ہوتی تھی لیکن خدا کا شکر ہے کہ اب جہاز پر کھانے کی کسی فکر و تدبیر کی ضرورت باقی نہیں رہی۔ ہر جہاز پر مسلم باورچیوں کے ذریعہ سے ہر قسم کے کھانیکا انتظام ہے۔ اول تو لوگ جہاز کے ٹکٹ کے ہمراہ کھانے کی قیمت دیکر اوسکا ٹکٹ بھی لے لیتے ہیں اور اگر ایسا نہ بھی کریں تو حجاج و زائرین ہر وقت قیمت دیکر کھانا خرید سکتے ہیں یا خود پکوا سکتے ہیں لیکن ایک حاجی کے لئے ضروری ہے کہ ٹکٹ جہاز کے ساتھ کھانے کی بھی قیمت ادا کردے تاکہ باورچی خانہ حاجی کے طعام کا ذمہ دار ہو جائے۔ اور کسی وقت کھانا نہ ملنے کی وجہ سے تکلیف نہ ہو۔

ذاتی تجربہ کی بنا پر میری رائے میں سامان سفر کم سے کم ہونا چاہیئے سوائے بستر اور چند جوڑے کپڑوں اور نقدیات کے اور کوئی فضول چیز ہمراہ نہ ہونا چاہیئے۔ ورنہ سفر میں زحمتیں بہت بڑھ جاتی ہیں۔ اور جہاں تک ممکن ہو جہاز میں فرسٹ یا سکنڈ کلاس میں سفر کیا جائے یہ بات کسی شان کی بنا پر نہیں بلکہ سہولت کی غرض سے ضروری ہے اسلئے کہ فرسٹ یا سکنڈ کلاس کے مسافر کو اپنے کمرہ میں باطمینان وقت گذارنیکا موقع ملتا ہے۔ اور ان کے لئے جہاز کے بالائی حصہ یعنی ڈک پر بھی ہوا کھانے اور تفریح کے لئے جگہ مخصوص ہوتی ہے۔ برخلاف اس کے تیسرے درجہ کے مسافرین کو جو ڈک کے مسافر کہلاتے ہیں ہر وقت سخت تکالیف کا سامنا رہتا ہے۔ اول تو جہاز میں اسقدر بھیڑ ہوتی ہے کہ شریف آدمی کو بہت مشکل سے کافی جگہ ملتی ہے حالانکہ اب بعض جہازوں میں خطوط لگا کر ہر مسافر کی جگہ محدود کردی گئی ہے اور بعض جہازوں میں چار پائیاں نصب کردی گئی ہیں دوسرے ہر روز جہاز کے غیر مسلم خلاصی جہاز کو دھوتے ہیں جس سے خود مسافر اور اس کا سامان اکثر نجس ہو جاتا ہے۔ اور نماز وغیرہ کے ادا کرنے میں دقتیں ہوتی ہیں۔ تیسرے اگر ڈک پر جگہ نہ ملی تو اندرونی حصہ میں قیام

کرنا پڑتا ہے اور روشنی کی کمی کی وجہ سے ہر وقت تکلیف اور وحشت ہوتی ہے۔ لیکن غیر مسلم خلاصیوں کی نجاست سے بچنے کے لیئے تیسرے درجہ کے حاجی کو مجبوراً اندرونی حصہ کو ڈک (جہاز کا تختۂ بالا) سے ترجیح دینا پڑتی ہے۔ ایک غریب شیعہ جو طہارت کا بہت پابند ہوتا ہے اوسکی خرابی ہو جاتی ہے۔

یہ امر بھی قابل لحاظ ہے کہ جو حضرات بمبئی یا کراچی سے جہاز کے تیسرے درجہ میں سفر کرنا چاہتے ہیں وہ بمبئی سے روانہ ہوں کیونکہ تیسرے درجہ میں جگہ لینا بہ نسبت کراچی کے بمبئی میں زیادہ آسان ہے اسلیئے کہ اکثر جہاز وہیں سے روانہ ہوتے ہیں۔ اور کراچی میں محض بقیہ جگہ مسافرین کو دی جاتی ہے اور اسوجہ سے آرام دہ جگہ لینا کراچی میں زیادہ دشوار ہے۔ یہ بھی معلوم ہوا ہے کہ بعض جہاز کراچی ہی سے روانہ ہوتے ہیں ایسی صورت میں بمبئی و کراچی سے سوار ہونے میں کوئی فرق نہ رہے گا۔ جو لوگ فرسٹ یا سکنڈ کلاس میں سفر کرنا چاہیں اُن کو چاہیئے کہ قبل روانگی بذریعۂ تحریر جہاز میں اپنی سیٹ رزرو (محفوظ) کرالیں ورنہ وقت پر ممکن ہے کہ کوئی سیٹ خالی نہ ملے اور زحمت اُٹھانا پڑے۔ فی زمانہ تیسرے درجہ کے حاجی کے لیئے یہی مناسب ہے کہ پہلے ہی سے جہاز کمپنی کو براہ راست لکھکر اپنی جگہ جہاز میں حاصل کرلے۔ یہ اُس سے کہیں بہتر ہے کہ بغیر لکھا پڑھی بمبئی چلا جاوے اور وہاں پہونچ کر کسی دلال کے ذریعہ سیٹ حاصل کرنے میں اپنا روپیہ ضایع کرے کیونکہ ایسی صورت میں کبھی بالکل ناکامی ہوتی ہے اور حاجی کو ناکام واپس آنا پڑتا ہے۔

یہ بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ سفر حج کے لیئے کسی پرائیوٹ شخص کو اخراجات کا ٹھیکہ نہ دیا جائے ہر بندرگاہ پر اکثر ایسے چالاک حضرات ملتے ہیں جو حاجیوں کو ہر طرح کی سہولت کا اطمینان دلاکر اخراجات کا ٹھیکہ لے لیتے ہیں اور اس طرح فریب دیکر اور روپیہ اپنے قبضہ میں کرکے حاجی کو زحمت میں ڈالتے ہیں اور روپیہ کھا جاتے ہیں اور علاوہ دیگر تکالیف کے غریب کی واپسی بھی مشکل ہو جاتی ہے۔ حاجی کو قواعد دریافت کرکے خود



براہ راست تمام اخراجات کرنا چاہیئے۔ اور دوسرے حجاج و حکام سرکاری سے مشورہ کرتے رہنا چاہیئے۔ واضح رہے کہ کوئی حاجی تین ہزار روپیہ سے زیادہ اپنے ہمراہ نہیں لیجا سکتا۔

جہاز کی روانگی کے دن صبح ۸ بجے بندرگاہ کے قریب ایک مقام پر حاجی کا معائنہ ہوتا ہے اور محکمہ کسٹم میں سامان کی جانچ ہوتی ہے اوس کے بعد بندرگاہ کے اندر جانے اور جہاز پر سوار ہونے کی اجازت ہوتی ہے۔

اگر حاجی نے کچھ ناشتہ قبل جہاز پر جانے کے نہیں کرلیا تو جہاز پر جگہ لے لینے کے بعد اسے فوراً کچھ کھالینا چاہیئے تاکہ معدہ خالی نہ ہو۔ خلوے معدہ کی حالت میں حرکت جہاز کا معدہ و دماغ پر مضر اثر ہوتا ہے اور متلی و چکر شروع ہو جاتا ہے جس کا سلسلہ دو تین دن تک رہتا ہے اور مسافر بیکار و مجبور ہو جاتا ہے۔

غرضکہ بمبئی سے روانہ ہوکر علاوہ ان جہازوں کے جو براہ راست جدّہ جاتے ہیں بالعموم تیسرے دن جہاز کراچی پہونچتا ہے۔ اور وہاں کے مسافرین کو لیکر روانہ ہوتا ہے راستہ میں دوسرے تیسرے روز سقوطرہ کے مقام پر پہونچتا ہے جہاں بالعموم سمندر متلاطم ہوتا ہے اور جہاز میں حرکت زیادہ ہونے کی وجہ سے چکر و متلی کی شکایت اکثر حاجیوں کو ہو جاتی ہے اوسکے بعد قمران (کامران) پہونچتا ہے۔ اور اگر ڈاکٹری معائنہ میں مسافرین جہاز میں کوئی مرض معلوم ہوا تو وہاں قرنطینہ ہوتا ہے اور ٹھہرنا پڑتا ہے ورنہ ڈاکٹر روانگی کی اجازت دیدیتا ہے اور جہاز فوراً آگے بڑھتا ہے۔ اور مکلا و عدن وغیرہ ہوتے ہوئے یلملم کی پہاڑی کے محاذ میں پہونچتا ہے۔ یہ پہاڑی اہل ہند کا بلکہ تمام اہل مشرق کا میقات ہے، اور اس مقام پر حاجیوں کو احرام باندھنا پڑتا ہے جس کی اطلاع جہاز کا کپتان دس بارہ گھنٹہ قبل دیدیتا ہے تاکہ حجاج حجامت و غسل وغیرہ سے فارغ ہوکر احرام باندھنے کے لیئے تیار ہو جائیں۔

وہاں سے روانہ ہوکر تیسرے دن جہاز بندرگاہ جدہ پر پہونچ جاتا ہے لیکن بندرگاہ سے تقریباً تین میل کے فاصلہ پر لنگر انداز ہوتا ہے کیونکہ وہاں صدہا چھوٹی چھوٹی

پہاڑیاں غرقِ آب ہیں جن کی وجہ سے جہاز کنارے تک نہیں جا سکتا۔ مسافر کشتیوں پر سوار کر کے بندرگاہ جدّہ پر مع اپنے سامان کے جو جرِ ثقیل کے ذریعہ سے کشتیوں پر رکھا جاتا ہے لائے جاتے ہیں۔

بندرگاہ پر پہونچ کر حاجی اپنے مطوّف کا نام بتلاتے ہیں اور اوس مُطوّف کا وکیل جو بندرگاہ پر ضرور موجود ہوتا ہے حاجی کے سامان اور پاسپورٹ کا معائنہ کسٹم آفس میں کرا کے جائے قیام پر لیجاتا ہے۔ مکّۂ معظمہ میں شیعیانِ ہند کے لئے محمد علی غنام اور محمد علی صحرا اور شاید سید ہاشم مطوف ہیں اور عراقی شیعوں کے لئے شیخ حسن حمزہ اور شیخ محمد حمزہ و شیخ محمود و شیخ مہدی مغازل و شیخ حسن جمال و سید ہاشم وغیرہ مطوف ہیں محمد علی غنام کے وکیل جدّہ میں حسین ابو زید سنّی المذہب ہیں۔ یہ تقسیم گورنمنٹ حجاز کی جانب سے نہایت مفید کی گئی ہے کیونکہ یہ مُطوّفین اُس ملک کی زبان سے واقف ہیں جس سے حاجی کو بہت سہولت ہوتی ہے۔

**شہر جدّہ** جدّہ ایک اچھا خاصہ شہر ہے جس میں ۴۔۵ منزل کے مکانات سفید رنگ کے پختہ بنے ہوئے ہیں جہاز پر سے اس شہر کا منظر ایسا دلکش معلوم ہوتا ہے کہ قابل بیان نہیں مجھے تو اس شہر کا منظر دیکھ کر فوراً شہر ناصرہ کا منظر یاد آگیا جو ملک فلسطین میں یروشلم (بیت المقدس) کے راستہ میں ایک مشہور شہر ہے اور جناب عیسیٰ علیٰ نبینا وآلہ وعلیہ السلام کا وطن مبارک ہے۔ جدّہ کی ہر سڑک پر بازار ہے اور شہر کے گرد شہر پناہ ہے جس میں ایک طرف بابِ مکّہ ہے اور دوسری جانب بابِ مدینہ ہے۔ بابِ مدینہ کے قریب اندرون شہر پناہ اکثر ممالک کے قونصل خانہ ہیں۔ باب مکّہ سے مکّہ معظمہ کے لئے اور باب مدینہ سے مدینہ منورہ کے لئے راستے ہیں۔

**قبر جناب حوّاؑ** اس شہر کا نام جَدّہ اس وجہ سے ہے کہ یہاں تمام بنی آدم کی جدّہ یا جدّہ یعنی جناب حوّا علیہا السّلام کی قبر بیرون شہر ایک باغ میں ہے پوری قبر کا نشان تو معلوم و موجود نہیں لیکن باغ مذکور کے احاطہ کے اندر ایک پختہ قبہ زمانہ قدیم سے تھا جسے کہا جاتا ہے کہ حضرت مخدومہ علیہ کی ناف کے اوپر بنا ہوا تھا اس قبہ کو ابن سعود



موجودہ گورنمنٹ حجاز نے مسمار کرا دیا۔

اب محض سطح آرضی موجود ہے۔ احاطہ باغ کا پھاٹک بھی اینٹوں سے چن دیا گیا ہے اور سرکاری سپاہی مسافرین کو اندر جانے سے مانع ہوتا ہے۔ لہذا دیوار احاطہ کے قریب جا کر حاجی حضرات دور سے فاتحہ و زیارت وغیرہ پڑھ لیتے ہیں اور اس رعایت کے لئے سپاہی صاحب کو کچھ مدد دیدیتے ہیں۔

وکیل مُطوّف حاجی کے خواہش کے موافق اونٹ لاری یا موٹر کا انتظام کر کے اگر حج کے لئے کافی زمانہ باقی ہے اور حاجی قبل حج مدینہ منورہ کی زیارت سے فراغت حاصل کرنا چاہے تو مدینہ منورہ جانے کا انتظام کر دیتا ہے ورنہ آپ سے مکّہ معظمہ روانہ کرا دیتا ہے۔

اس سفر مکہ معظمہ میں جو سواری شیعہ حاجیوں کے لئے مہیا کی جاتی ہے اوس میں یہ التزام رکھا جاتا ہے کہ وہ بغیر چھت یا سایہ کے ہو کیونکہ حسب احکام شریعت شیعہ حاجی بحالت احرام سایہ کے نیچے سفر نہیں کر سکتا۔ لہذا اگر لاری یا موٹر سواری کو ملتی ہے تو اوس کی چھت اتروا دی جاتی ہے جس کے لئے حکومت ابن سعود نصف گنی کا محصول ہر شیعہ حاجی سے مزید چارج کرتی ہے۔

مکہ معظمہ جدّہ سے تقریباً پینتالیس ۴۵ میل کے فاصلہ پر ہے۔ اونٹ پر جانے والے حاجی دوسرے دن پہونچتے ہیں اور شب راستہ میں بمقام بحرہ بسر کرتے ہیں لیکن موٹر یا لاری ۵۔۶ گھنٹہ میں پہونچتی ہے اور محض چائے نوشی کے لئے تھوڑی دیر بحرہ میں قیام کرتی ہے۔ بحرہ سے آگے بڑھ کر مکّہ معظمہ سے ۵۔۴ میل کے فاصلہ پر ایک مقام ہے جو حَدّہ کہلاتا ہے اور سابق میں شمیسی وعلیّن کے نام سے موسوم تھا یہاں سے مکّہ معظمہ کے حدود شروع ہوتے ہیں۔ اور یہاں پر اوتر کر ہر شیعہ حاجی حکم شرع کے موافق تجدید احرام کرتا ہے (یعنی دو رکعت نماز پڑھ کر اُسی احرام کو دوبارہ باندھ لیتا ہے) اور اسکے بعد روانہ ہو کر شہر مکّہ پہونچتا ہے یہاں موٹر کے اڈے پر گاڑی رُک جاتی ہے اور تانگہ وغیرہ پر ملازمین مطوف جو قبل سے موجود رہتے ہیں حاجی کو جائے قیام پر لیجاتے ہیں۔ اپنا اسباب راست

کرنے کے بعد شیعہ حاجی خود مطوّف یا اُس کے ملازم کے ہمراہ مسجد جاکر فریضہ عمرہ بجا لاتا ہے یعنی خانہ کعبہ کا طواف عمرہ اور سعی بین الصفا والمروہ کرتا ہے۔ اس کے بعد تقصیر (یعنی کچھ بال یا ناخن قطع کرکے) اور مُحِل ہو کر اپنے جائے قیام پر واپس آتا ہے۔ اب اس کو چاہیئے ہے کہ احرامی لنگیاں اتار ڈالے اور معمولی کپڑے پہن لے۔

## شہر مکہ معظمہ اور خانہ کعبہ

مکہ معظمہ ایک عظیم الشان شہر ہے جس کی آبادی ڈھائی لاکھ نفوس پر مشتمل ہے۔ خانہ کعبہ گویا ناف شہر میں ہے۔ جسکے چاروں طرف پہاڑ ہیں۔ اور خانہ کعبہ نشیب ترین اراضی پر تعمیر ہے اسکے گرد نہایت عظیم الشان مسجد مثل چوپہل عمارت کے بنی ہے جو مسجد الحرام کہلاتی ہے خانہ کعبہ ایک چوپہل بلند سنگی عمارت مثل مربعہ کے ہے جس کے شمال و مشرق کے گوشہ میں قدِ آدم بلندی پر سنگ اسود نصب ہے خانہ کعبہ کے مغرب کی جانب ایک بیضاوی حصہ اراضی محدود ہے یہ اراضی جزو اراضی خانہ کعبہ ہے اور حجر اسمٰعیل کہلاتی ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس میں جناب اسمٰعیل اور انکی مادر معظمہ جناب ہاجرہ و دیگر بہت سے انبیا مدفون ہیں۔ خانہ کعبہ کے طواف میں یہ اراضی خانہ کعبہ کے ساتھ شامل کرلی جاتی ہے۔ خانہ کعبہ کے گرداگرد مقام طواف جو مطاف کہلاتا ہے ایک ہشت پہل نیچا چبوترہ سنگ موسیٰ و سنگ مرمر کا ہے جو قدیم مسجد الحرام کی نشانی ہے۔ ہشت پہل اسلیئے کہ طواف کی حالت میں ہر مقام سے خانہ کعبہ حاجی کے داہنے شانہ پر رہے اور تقریباً سات گز چوڑا ہے لیکن انتہائے حجر اسمٰعیل میں یعنی حجر اسمٰعیل کے مغرب میں اسکی چوڑان محض ڈھائی ہاتھ ہے۔ دروازہ خانہ کعبہ شمالی دیوار میں تقریباً تین گز فرش سے بلندی پر ہے لوگ باجازت منتظمین سرکاری اندر جا سکتے ہیں۔ مطاف سے ملحق جانب شمال مقام ابراہیمؑ ہے جہاں ایک حجرہ میں اب تک وہ پتھر محفوظ ہیں جن پر بیٹھ کر جناب ابراہیم نے عمارت خانہ کعبہ تیار کی تھی۔ ان پتھروں پر جناب ابراہیمؑ کے قدموں کے نشان ہیں اور ان کے متعلق دو روایتیں ہیں ایک یہ کہ اُس پر کھڑے ہو کر خانہ کعبہ کی حضرت نے تعمیر کی تھی اور دوسرے یہ کہ اُس پر ایک ایک پیر رکھ کر بغیر سواری سے اُترے



ہوئے سرد ہو گیا تھا ان پتھروں کو قرآن مجید میں آیات بیّنات کہا گیا ہے۔

مطاف کے چاروں طرف چہار ائمہ اہلسنت کے مصلّے بنے ہوئے ہیں یعنی حنفی شافعی حنبلی۔ مالکی مصلے۔ لیکن موجودہ حکومت کے زمانے میں اب تمام مسلمانوں کو سعودی پیش امام کے ساتھ باجماعت فریضۂ نماز ادا کرنا پڑتا ہے اسلیئے تمام مصلے بے رونق ہو گئے حالانکہ سابق میں ہر عقیدہ کا مسلمان اپنے مصلے میں جاکر باجماعت نماز ادا کرتا تھا حضرات اہل تشیع کے لیئے کبھی کوئی مصلّیٰ نہ تھا اور نہ اب ہے۔ مقام ابراہیم سے ملحق چاہ زمزم ہے یہ ایک نہایت عمدہ شکل کنواں ہے جس کے اوپر ایک خوبصورت عمارت بنی ہوئی ہے اس میں فی الحال ایک سعودی پیش امام کا قیام رہتا ہے۔ ان چہار مصلوں کے بعد ہر جانب بڑے بڑے میدان ہیں جن میں کئی کئی ہزار باجماعت نماز پڑھ سکتے ہیں اور ان میدانوں کے بعد ہر چہار طرف بعہد توسیع سلاطین ترکیہ کی تعمیر مسجدیں ہیں جن میں آگے پیچھے تین تین بہت بڑے بڑے دالان بنے ہوئے ہیں اسی طرح اب حرم کے گرد کل ۴۴ دروازے ہیں اس طرح اس عظیم الشان مسجد میں ایک وقت میں لاکھ دو لاکھ آدمی نماز پڑھ سکتے ہیں اس مسجد کے جانب شمال باہر جاکر نہایت عمدہ بازار سڑک کے دو رویہ ہے اور اس بازار کے جانب مشرق کوہ صفا اور جانب مغرب کوہ مروہ ہے چنانچہ انھیں دونوں پہاڑوں کے درمیان اسی بازار کے اندر سعی کی جاتی ہے۔

مکہ معظمہ کی آبادی نہایت گنجان ہے اور اکثر عمارتیں چار پانچ منزلی ہیں۔ نہر زبیدہ جو غالباً یمن کی جانب سے آتی ہے ایک زمین دوز نہر ہے جس میں نہایت شیریں پانی ہے اور تمام ضروریات کو کفایت کرتا ہے۔ شہر کے اندر متعدد کنوئیں ہیں جن میں اسی نہر کا پانی جاری ہے اسکے علاوہ چند کنوئیں قدیم زمانہ کے بھی ہیں مثل [illegible] واقع محلہ حارہ کے جس میں وافر پانی موجود ہے۔ باوجود اسکے شہر میں بالعموم کوئی گیاہ سبز یا درخت دیکھنے کو نہیں ملتا محض دو ایک مکانات کے برآمدوں میں گملوں میں کوئی سبز بیل دکھلائی دیتی ہے جس سے طبیعت باغ باغ ہو جاتی ہے۔ بازاروں

میں طائف یا وادی فاطمہ سے لاکر ہر قسم کی ہری ترکاریاں ومیوہ جات وغیرہ فروخت ہوتے ہیں۔

بہرحال سرزمین مکۂ معظمہ خانہ کعبہ یعنی مجازاً خدا کے گھر کی جگہ ہے لہٰذا وہاں خود بندگان خدا کی معیشت کا کوئی سامان نہیں رکھا گیا۔ وہاں کے آباد ہونے والے دوسرے مقامات سے ضرورت کی اشیاء منگا کر اپنی زندگی بسر کرتے ہیں۔ وہاں کی جائداد و دولت محض اونٹ و بھیڑ و بکری کے گلے ہیں اور کچھ نہیں۔

مکۂ معظمہ پہونچنے کے بعد ہر حاجی کو ۸ ذی الحجہ تک فرصت رہتی ہے۔

اس سلسلہ میں حسب ذیل امور قابل لحاظ ہیں:۔

۱۔ یہ کہ حسب قرآن مجید شوال و ذیقعدہ و ذی الحجہ حج کے مہینے کہلاتے ہیں لہٰذا اگر قبل شوال کوئی حاجی مکۂ معظمہ پہونچ کر قبل ماہ شوال عمرہ حج بجالائے تو وہ صحیح نہ ہوگا اور ماہ شوال شروع ہونے پر اسے دوبارہ ذات عسرق یا عسفان کے آگے تک جاکر احرام وغیرہ کی تکمیل کر کے دوبارہ عمرہ حج بجالانا ہوگا۔

۲۔ یہ کہ اگر کوئی حاجی ان تین مہینوں کے اندر مکۂ معظمہ پہونچا اور عمرہ حج بجالا چکا۔ لیکن قبل حج دوران قیام مکۂ معظمہ میں مستحبی عمرہ کے لئے حدود مکہ کے باہر گیا تو عمرۂ حج جو قبل ازیں کر چکا ہے ساقط ہو جائے گا اور دوبارہ عمرۂ حج بجالانا ہوگا لہٰذا بعد تکمیل عمرۂ حج تا اختتام حج حدود شہر مکۂ معظمہ سے باہر نہ جانا چاہیئے۔

۸ ذی الحجہ کو حج کے اعمال شروع کیئے جاتے ہیں اور جو اعمال ۸ ذی الحجہ سے ۱۲ ذی الحجہ تک کیئے جاتے ہیں اُسی کو حج کہتے ہیں ابتدا ان اعمال کی اس طرح ہوتی ہے کہ بوقت سہ پہر مسجد الحرام میں زیر خانہ کعبہ مقام حجر اسمٰعیلؑ جاکر احرام باندھا جاتا ہے اور وہاں سے پیدل یا گھوڑا گاڑی (جو عربیہ کہلاتی ہے) یا لاری یا موٹر پر بقصد عرفات منیٰ جانا ہوتا ہے جو مکۂ معظمہ سے تقریباً ۳ میل کے فاصلہ پر ہے منیٰ میں تھوڑی سی آبادی ہے اور حج کے زمانہ میں بہت بڑا بازار لگ جاتا ہے جس میں



تمام ضرورت کی چیزیں ملتی ہیں ہسپتال بھی ہوتا ہے زمین بالکل پہاڑی ہے سبزہ کا نام نہیں میدان منیٰ میں محض دو درخت نیم کے پودوں کی طرح کے ہیں جو حجاج کے لئے سگنل کا کام دیتے ہیں۔ منیٰ میں شب کو قیام کرنا ہوتا ہے اور دوران شب میں مسجد خیف جاکر نماز و دعاؤں کا ورد ہوتا ہے۔

**مسجد خیف** | مسجد خیف نہایت متبرک مسجد ہے جس میں واللہ اعلم مشہور ہے کہ بہت سے پیغمبر دفن ہیں اور درمیان صحن اصلی مسجد کا قبہ بنا ہوا ہے۔ بہرحال اس مسجد میں بہت سے پیغمبروں نے نمازیں پڑھی ہیں بتاریخ ۹ ذی الحجہ صبح سویرے وہاں سے عرفات کے لئے روانگی ہوتی ہے جو منیٰ سے ۹۔۱۰ میل کے فاصلہ پر ہے اسی کے نصف پر مشعر الحرام (مزدلفہ) بھی ہے لیکن عرفات جاتے ہوئے اُسے ایک پہلو میں چھوڑ کر براہ راست عرفات چلے جاتے ہیں۔ عرفات وہ ریگستانی میدان ہے جسے مجازاً میدان حشر کہا جاتا ہے۔ اس موقعہ پر لاکھوں حجاج وہاں جمع ہوتے ہیں جن کے قیام کے لئے ہزاروں خیمے ہوتے ہیں اگر اپنے خیمہ سے کوئی حاجی تھوڑی دور بھی چلا گیا تو تمام دن اپنا خیمہ ڈھونڈھتا رہے ملنا مشکل ہے۔ میدان عرفات سے ملحق مسجد نمرہ ایک نہایت وسیع مسجد ہے جو بقول علماء شیعہ میدان عرفات سے خارج ہے۔

اسی میدان عرفات کے ایک جانب ایک پہاڑی ہے جس پر کھڑے ہو کر آنحضرت صلعم نے حجۃ الوداع میں مشہور خطبہ ارشاد فرمایا تھا۔

عرفات میں نماز ظہر و عصر جمع کی جاتی ہیں یعنی ملا کر ایک اذان اور دو اقامت سے بغیر نافلہ پڑھی جاتی ہیں اور اس طرح پر نماز ظہر کے بعد فوراً نماز عصر پڑھ لی جاتی ہے اس مسئلہ میں سنی اور شیعہ میں کوئی اختلاف نہیں۔ بعد غروب آفتاب تمام حاجی عرفات سے واپس ہو جاتے ہیں اور بعد مغرب ۴۔۵ میل کی راہ طے کر کے مشعر الحرام (جو مزدلفہ کے نام سے مشہور ہے) پہونچ جاتے ہیں اور سنی و شیعہ بلا تفریق حکم شرع کے موافق مشعر الحرام پہونچ کر نماز مغرب و عشا ملا کر پڑھتے ہیں یعنی نماز مغرب کے بعد فوراً نماز عشا ادا کرتے ہیں۔

اور ۷۰ - ۷۵ کنکریاں تلاش کر کے ہر حاجی رمی جمرات کے لیئے محفوظ کر لیتا ہے کیونکہ کنکریاں مشعر الحرام ہی سے لانے کا حکم ہے منیٰ سے لینا ممنوع ہے - اور شب وہاں بسر کر کے صبح سویرے منیٰ کے لیئے روانہ ہو جاتے ہیں جو وہاں سے ۴ - ۵ میل کے فاصلہ پر ہے -

۱۰ ذی الحجہ کو ۸ - ۹ بجے صبح کو منیٰ پہونچ جاتے ہیں - اور فوراً جمرہ عقبہ پر جا کر سات کنکریاں مارتے ہیں (جمرہ بمعنی تودہ - منیٰ میں کچھ فاصلہ پر پختہ چبوترے اور ان پر عمود کی طرح پختہ تودے تین مقام پر بنے ہوے ہیں جو جمرۂ اولیٰ - جمرۂ وسطیٰ و جمرہ عقبہ کہلاتے ہیں - دسویں کو صرف جمرہ عقبہ پر اور ۱۱ و ۱۲ ذی الحجہ کو ہر سہ جمرہ پر کنکریاں ماری جاتی ہیں) اُس کے بعد قربانگاہ میں جا کر جانور کی قربانی کرتے ہیں اور وہاں سے جائے قیام پر آکر سر منڈاتے ہیں - اور اگر ممکن ہوا تو اوسی دن خانہ کعبہ آکر طواف و سعی کرتے ہیں - ورنہ ۱۱ یا ۱۲ ذی الحجہ کو طواف و سعی کرتے ہیں - اوسکے بعد طواف النساء بھی جو شیعوں کے یہاں ایک امر واجب ہے بجا لاتے ہیں - بہرحال منیٰ میں ۱۲ یا ۱۳ ذی الحجہ تک بہ نیت بیتوتت (یعنی شب بسر کرنا) قیام کرنا ضروری ہے اور ۱۱ - ۱۲ ذی الحجہ کو یا اگر ۱۳ ذی الحجہ تک منیٰ میں قیام ہو تو ۱۳ ذی الحجہ کو بھی رمی جمرات ضروری ہے - اس طرح پر اعمال حج مکمل ہو جاتے ہیں - اور ۱۲ یا ۱۳ ذی الحجہ کو مکہ معظمہ میں آکر حاجی فارغ ہو جاتا ہے اور اوسے اختیار ہے کہ جب تک چاہے مکہ معظمہ میں قیام کرے -

## زیارات مکہ معظمہ

حاجی کو چاہیئے کہ قیام مکہ معظمہ کے دوران میں مقامات مقدسہ ذیل کی زیارت کا شرف حاصل کرے اور ہر مقام پر بعد زیارت ہدیۃً دو رکعت نماز ادا کرے -

(۱) جناب ابوطالب و عبد المطلب و عبد مناف و جناب خدیجہ رضوان اللہ علیہم اور جناب آمنہ مادر جناب رسالتمآب صلعم کے قبور کی زیارت قبرستان مکہ معظمہ موسوم بہ جنت المعلیٰ میں کرے - یہ قبرستان مکہ معظمہ سے ملحق جانب شمال ایک پہاڑ کے دامن میں ہے اور تین حصوں پر منقسم ہے حصہ اول پہاڑ سے ملحق ایک احاطہ میں ہے اور



# باب دوم

صفحہ ۱۲ - الف

## حسب ارشاد جناب سید محمد حسین صاحب قبلہ مجتہد العصر

یہی افضل و احوط ہے بلکہ بلا عذر نہ رُکنا چاہیئے اس کے بعد پھر منیٰ پلٹے اور گیارہویں و بارہویں و تیرہویں رات کو قیام کرے اور تینوں دن رمی جمرات کرے - اگر اُس دن نہ پلٹے تو ۱۱ - ۱۲ کو قیام کرے رمی جمرات کرے اور ۱۲ کو بعد زوال واپس ہو - (سید محمد حسین صاحب)

پھر فرماتے ہیں - اور اگر ممکن ہو تو اوسی دن مکہ جائے اور طواف خانہ کعبہ و نماز طواف و طواف النساء و نماز طواف النساء بجا لائے اور یہی احوط و افضل ہے [ بلکہ بلا عذر منیٰ میں قیام نہ کرے ، اور اگر دس کو ممکن نہ ہو تو ۱۱ کو ضرور آئے کیونکہ ۱۱ سے تاخیر کرنے میں اختلاف ہے لہذا ۱۱ سے تاخیر کرنا خلاف احتیاط ہے - لیکن اگر کسی وجہ سے ۱۱ کو آ نہ سکے تو ۱۲ کو بعد زوال آسکتا ہے بلکہ آخر ماہ ذالحجہ تک تاخیر کر سکتا ہے اور حج صحیح رہے گا - اگر آخر ذالحجہ تک طواف وغیرہ کر لے ] اور اُسی دن بعد فراغت واپس ہو کیونکہ شب یازدہم و دوازدہم منیٰ میں قیام کرنا اور ۱۱ و ۱۲ کو دن میں رمی جمرات کرنا واجب ہے اور اگر حالت احرام میں عورت و شکار سے پرہیز نہیں کیا ہے تو شب

## صفحہ ۱۲ ب

سیزدہم بھی قیام ضروری ہے۔ اور ۱۳ ر کو بعد رمی جمرات صبح کو بھی واپسی ہوسکتا ہے۔ اس طرح سے اگر ۱۲ ر کو اتفاق سے منیٰ میں قیام ہو جائے تو ۱۳ ر کو دن میں رمی جمرات کرنا واجب ہے بغیر ایسے کئے واپس ہونا حرام ہے۔

طواف النساء شیعوں کے یہاں واجب اور ضروری ہے جبتک کہ طواف النساء نہ کریگا عورت حرام رہیگی اور یہ طواف عورت و مرد و بچہ سب پر واجب ہے۔ اور نماز طواف النساء کے بعد حاجی فریضۂ حج سے فارغ ہوجاتا ہے۔

(سید محمد حسین صاحب قبلہ)

## صفحہ ۲۴ - الف

حسب تحریر جناب مولانا سید محمد حسین صاحب قبلہ

ان دونوں بھائیوں کی قبریں کاظمین میں ہیں۔

آغا شیخ زین العابدین مازندرانی۔ جناب آقو صاحب، جناب سید باقر صاحب، جناب سید مرتضیٰ کشمیری۔ ابن فہد علیہ الرحمہ کا قریب خیمہ گاہ مزار ہے اور قبہ بنا ہوا ہے۔

سید محمد باقر قزوینی صاحب ضوابط الاصول

(سید محمد حسین صاحب قبلہ)

(فہرست علماء اعلام میں نمبر اسطر ۱۰ کے بعد)

نمبر ۲ - علامہ سید علی صاحب ریاض

نمبر ۲ کے بجائے نمبر ۳ سمجھنا چاہیئے اور نمبر ۳ کل قلمزد کرکے مرزا محمد تقی صاحب شیرازی درج کیا جائے۔



اس میں قبور متذکرۂ بالا یعنی خاندان بنی ہاشم کے قبور و قبہ جات تھے جنھیں ابن سعود کی حکومت نے مسمار کر کے غار کی صورت کردی جو اب تک موجود ہیں۔ اور اندرون احاطہ جانے کی ممانعت ہے پھاٹک کیلوں سے جڑا ہوا تھا لیکن سُنا جاتا ہے کہ اب کھلا ہوا ہے سرکاری سپاہی موجود رہتا ہے۔ اتنا ممکن ہے کہ دیوار احاطہ کے قریب جاکر فاتحہ پڑھ لیا جائے اور اگر سپاہی کی اجازت کسیطرح حاصل کرلی جائے تو اندر بھی جاسکتا ہے بہرحال بعد زیارت دو رکعت نماز پڑھ کر ہر ایک کی روح کو ہدیہ کرے۔ اور دعا مانگے۔

دوسرے ملحق حصہ میں بعض اصحاب رسول صلعم کے قبور ہیں مثل جناب عبداللہ ابن عمر کی قبر کے۔ اس حصہ کا بھی وہی حال ہوا جو حصہ اول کا تحریر کیا گیا۔

تیسرے حصہ میں جو دوسرے سے ملحق ہے عامۂ مسلمین کے قبور ہیں اس میں کوئی تغیر نہیں ہے۔

اسی قبرستان جنت المعلیٰ میں بہت سے شیعہ علماء کے قبور بھی ہیں جن پر فاتحہ پڑھنا خالی از ثواب نہیں۔

(۲) مقام تولد جناب رسول خدا جو جناب عقیل ابن ابوطالب کو دیدیا گیا تھا اور جس میں ہارون الرشید کی بنوائی ہوئی مسجد اب موجود ہے۔ وہاں جاکر تیمناً و تبرکاً منھ ملے اور بوسہ دے بلکہ وہاں اگر زیارت رسولؐ معہ دو رکعت نماز کے پڑھے تو بہتر ہے۔ اسی کے پہلو میں (۳) خانہ جناب خدیجۃ الکبریٰ ہے جہاں رسولؐ خدا رہا کرتے تھے اور جس میں جناب سیدہ کی ولادت ہوئی وہ بھی ایک مسجد کی صورت میں ہے جس میں ایک مقام پر رسولؐ خدا عبادت کرتے تھے اس کے آثار کچھ باقی ہیں اور اسی کھنڈر میں پرانی اشیاء فروخت ہوتی ہیں اسی مکان سے رسولؐ خدا نے ہجرت فرمائی تھی وہاں بھی زیارت کرے اور دو رکعت نماز پڑھے۔ (۴) غار حرا جہاں حضرتؐ ابتدائے بعثت میں عبادت خدا کرتے تھے۔ (۵) غار ثور جہاں حضرتؐ وقت ہجرت مخفی ہوئے تھے (۶) مسجد ارقم موسوم بہ دار خیر۔ (۷) خانہ کعبہ میں حجر اسود و رکن یمانی کے درمیان ستر انبیاء دفن ہیں۔ (۸) حجر اسمٰعیل

میں جناب اسمٰعیلؑ اور اُن کی مادرِ معظمہ جناب ہاجرہ دفن ہیں اور ایک جماعت پیغمبران بھی وہیں دفن ہے (۹) راس جبیب جہاں ایک روایت کی بنا پر جناب جبیب ابن مظاہر کا سر دفن ہے (۱۰) شعب ابو طالب (کوہِ ابو قبیس) جو خانۂ کعبہ کے سامنے ہی ہے (۱۲) مسجد شق القمر موسوم بہ مسجد ہلال جو کوہ ابو قبیس پر ہے اس کو ابن سعود نے بند کر دیا ہے بیرون مسجد ہدیہ مسجد کی دو رکعت نماز مستحب پڑھ سکتے ہیں (۱۳) مکان سکونت ابو طالبؑ (۱۴) مکان سکونت جناب سیدہؑ۔ ہر مقام پر بعد زیارت دو رکعت نماز ہدیہ پڑھے۔

## روانگی از مکہ معظمہ برائے مدینہ منورہ

اس طرح پر ارکان عمرہ و حج و زیارات متذکرہ بالا سے فارغ ہو کر حاجی مدینہ منورہ کی زیارت کے لئے روانگی کی تیاری کرتے ہیں۔ اور سرکاری دفتر میں جا کر اونٹ لاری یا موٹر کا کرایہ ادا کر کے رسید لے لیتے ہیں اور جب وقت سواری کے مہیا ہو جانے کی اطلاع ہوتی ہے فوراً روانہ ہو جاتے ہیں۔ یہ بات بھی یاد رکھنا چاہیئے کہ سواریوں کا پورا انتظام سعودی گورنمنٹ کے ہاتھ میں ہے کوئی موٹر یا لاری والا براہ راست نہ معاہدہ کر سکتا ہے نہ کرایہ وصول کر سکتا ہے۔ اور نہ کسی حاجی کو براہ راست کسی سے معاملہ کر کے پھنسنا چاہیئے۔

سواریوں کو لے کر پہلے تمام لاریاں و موٹر کاریں جدہ جاتی ہیں اور اکثر دوسرے دن گاڑیوں کا معائنہ ہو کر اُن کو اوسی وقت ایک ساتھ مدینہ منورہ کی جانب روانہ کر دیا جاتا ہے۔

جدہ سے مدینہ منورہ کا فاصلہ ڈھائی تین سو میل کا ہے راستہ بعض مقامات پر خراب ہے لیکن تیسرے چوتھے روز موٹریں مدینہ منورہ پہونچ جاتی ہیں کوئی خطرہ لوٹ مار کا نہیں ہے اور احتیاطاً ایک سرکاری سپاہی بھی ساتھ ہوتا ہے۔ جدہ و مدینہ منورہ کے درمیان تقریباً حسب ذیل منزلیں پڑتی ہیں۔

(۱) رابق یہاں مچھلیاں بہت کثرت سے اور ارزاں ملتی ہیں نیز روغن بلساں ملتا ہے۔
(۲) مستورہ یہاں سیپ۔ گھونگھے۔ پنجہ مریم۔ مونگے کی جڑ اور روغن بلساں ملتا ہے۔



(۳) بیر حسن (۴) مسیجیة (۵) بیر درویش (۶) ذو الحلیفہ جہاں مسجد شجرہ ہے یہی مقام اہل مدینہ کا میقات ہے حج آخر میں رسالتمآب صلعم نے اسی مقام سے احرام باندھا تھا۔

مدینہ منورہ میں موٹروں کی جائے قیام پر مزوّر یا اون کے ملازمین موجود ہوتے ہیں جو بسہولت جائے قیام پر لے جا کر قیام کراتے ہیں۔ یہ مزوّر عراق و ایران کے خدام کی طرح ہیں اہل سنت کے لئے سنی المذہب مزوّر ہیں اور شیعوں کے لئے غالباً شیعہ مزوّر ہیں یا کم از کم اپنے طرز عمل سے شیعہ ظاہر کرتے ہیں اور ہر طرح آرام پہونچاتے ہیں حالانکہ ممکن ہے کہ بعض اُن میں سے مثل خدام سامرہ کے درحقیقت شیعہ نہ ہوں۔ مدینہ منورہ میں بظاہر ہندوستانی شیعوں کے لئے ایک ہی مزوّر ہیں جن کا نام سعد امر اللہ ہے جو نہایت خوبیوں کے شخص ہیں۔

## شہر مدینہ منورہ

مدینہ منورہ نہایت خوشنما شہر ہے جس میں چار شہر پناہیں بنی ہوئی ہیں جس کا یہ منشا ہے کہ وقتاً فوقتاً جب شہر پناہ کے باہر کافی آبادی ہو گئی تو شہر پناہ بنا دی گئی اور اسی طرح چار مرتبہ ہوا۔ شادابی و سرسبزی بھی خوب ہے۔ جو اس وجہ سے زیادہ دلکش معلوم ہوتی ہے کہ مکہ معظمہ و نیز جدہ وغیرہ میں سوائے ریگستان و پہاڑ کے کوئی سبزی نہیں دکھلائی دیتی۔ مدینہ منورہ میں کھجور کے باغات اور مختلف فصلوں کے کھیت سرسبز و شاداب بکثرت ہیں جن سے قلب زائر کو اس قدر فرحت و سکون ہوتا ہے کہ قابل بیان نہیں نہر زرقا کی وجہ سے شیریں پانی کمی بھی بہتات ہے۔

شہر مدینہ کی آبادی اب محض ۳۰-۳۵ ہزار ہے لیکن سلطان عبد الحمید مرحوم کے زمانہ میں تقریباً ۸۰ ہزار ہو گئی تھی۔ جس سے ان کی دینی ہمدردی کا پتہ چلتا ہے۔ انہی مرحوم کے والد سلطان عبد المجید مرحوم نے مسجد رسولؐ از سر نو تعمیر کرائی جس میں گیارہ لاکھ اشرفیاں صرف کیں۔ اپنے زمانہ میں سلطان عبد المجید نے ریلوے لائن مدینہ منورہ تک جاری کی اور دمشق کے میوہ فروشوں کو اجازت دیدی کہ بلا کسی محصول

اور کرایہ کیسوا اپنے میوجات کے مدینہ منورہ جاکر میوہ فروخت کیا کریں لیکن بایں شرط کہ شرح وہی رکھیں جو دمشق میں ہو۔ اسی کا یہ نتیجہ تھا کہ آبادی بھی اسّی ہزار ہوگئی اور میوہ کی بہتات تھی۔ لیکن افسوس ہے کہ ابتدائے جنگ عظیم کی بدولت انقلاب عظیم ہوگیا۔ طرز حکومت بدلا ریل بند ہوگئی شہر کی بھی وہ کیفیت نہ رہ گئی اور پھر سابق کی حالت عود کرائی۔ خدا پھر وہی دن لائے اور وہی رونق پیدا کرے۔

**مقامات زیارت مدینہ منورہ** مدینہ منورہ کی تصویر کشی نہایت مشکل ہے جو ان آنکھوں نے دیکھا وہ ہر مومن ومسلم کو خدا نصیب کرے۔

مسجد رسول گنبد خضرا وہ مقامات مقدسہ ہیں جن کا تذکرہ ہر مسلمان سنا کرتا ہے اوس زمین کا چپہ چپہ فردوس بریں سے بہتر نظر آتا ہے اگر قسمت نے یاوری کی اور وہ چیزیں سامنے آگئیں تو یقین نہیں ہوتا خیال ہوتا ہے کہ خواب دیکھ رہے ہیں۔ وہ مقامات جہاں رسالتمآب صلعم نے اپنی زندگی کے بہترین دس سال گزارے۔ جبرئیل امین بارہا نازل ہوتے رہے۔ اسلام کے احکام آتے رہے۔

جہاں رسول اللہ کی اولاد واصحاب کی پرورش وتعلیم ہوئی۔ غرضکہ اوس مقام کا ایک ایک ذرہ رشک مہر و ماہ ہے۔ لیکن اسی تخیل کے ساتھ صدمہ ورنج کا جوش بھی خود ہی پیدا ہوجاتا ہے جب یہ معلوم ہوتا ہے کہ حکومت سعودی نے عزت واحترام کو شرک قرار دے کر روضۂ رسول کو بالکل اس طرح بند کردیا ہے کہ روزانہ شام کو روضۂ اقدس کے اندر روشنی بھی نہیں ہوتی نہ زیارت قبر ممکن ہے یہاں تک کہ دیوار و دروازہ کے قریب جاکر بوسہ دینا بھی ممنوع ہے۔ صحن مسجد میں ایک کنواں اور ایک باغ جناب سیدہ کا تھا جس میں کے دو درخت اسی زمانہ کے بطور یادگار باقی تھے وہ بھی قطع کرڈالے گئے اور کنواں بھی بند کردیا گیا۔ اور اب ان کا نام ونشان تک باقی نہیں۔ یہ شک نہ کہ تیرہ سو برس کے درخت ابتک کیسے رہ سکتے تھے۔ عرب والے خوب جانتے ہیں کہ اول تو کھجور کے درخت بہت عرصہ تک رہتے ہیں دوسرے اون کی



نسل برابر قائم رہتی ہے کیونکہ جدید درخت نکل نکلکر سلسلہ قطع نہیں ہونے دیتے۔ بہرحال جو درخت قطع کیئے گئے وہ کم از کم اونھیں درختوں کی نسل میں سے تھے جو جناب سیدۂ طاہرہ کے لگائے ہوئے تھے۔

**نقشۂ مسجد رسولؐ** بہرحال مسجد رسولؐ کا مختصراً یہ نقشہ ہے کہ مسجد مع گنبد خضرا ایک نہایت وسیع وخوبصورت عمارت ہے جس میں پانچ پھاٹک ہیں۔ باب جبرئیل۔ باب النسا۔ باب مجیدی۔ باب الرحمن۔ باب السلام۔

باب جبرئیل جانب مشرق وہ دروازہ ہے جہاں سے جبرئیل امین دولتسرا رسالت مآبؐ میں حاضر ہوا کرتے تھے۔ شیعہ زائرین اسی دروازہ سے دعائے اذن دخول جو آئندہ اعمال روضۂ رسولؐ کے بیان میں باب السلام کے لیئے درج ہے پڑھ کر داخل مسجد رسولؐ ہوتے ہیں۔

باب النسا جانب مشرق وہ دروازہ ہے جو مستورات کے لیئے مخصوص ہے اور اسی سے ملحق ایک دہرا دالان اندرون مسجد عورات کے لیئے مخصوص ہے۔

باب مجیدی جانب شمال وہ دروازہ ہے جسے سلطان عبدالمجید نے جدید تعمیر مسجد رسولؐ کے ساتھ تعمیر کرایا اور اپنے داخلہ کے لیئے مخصوص کیا تھا۔

باب الرحمن وباب السلام یہ دروازے جانب مغرب ہیں اور بالعموم اُنھیں دروازوں سے مسجد کی آمد ورفت رہتی ہے۔ اس مسجد میں پانچ منارے ہیں۔ نماز کے وقت ہر منارہ پر اذانیں بیک وقت ہوتی ہیں۔ مسجد کے گوشۂ شمال میں باب جبرئیل کے قریب گنبد خضرا ہے جس میں رسالتمآبؐ کی قبر مطہر ہے اور اوسی میں خلیفۂ اول وخلیفۂ دوم کے قبور ہیں یہ روضہ خانہ جناب عائشہ میں واقع ہے اور اسی سے ملحق جانب غرب خانۂ جناب سیدہ سلام اللہ علیہا ہے جس میں ان کی قبر وضریح موجود ہے روضۂ رسول سے تقریباً منبر رسول تک اصل مسجد رسول ہے جس کو اس طرح مخصوص

کیا گیا ہے کہ اس حد کے اندر جس قدر ستون ہیں وہ ایک بلندی تک سنگ کے کر کے ہیں۔ اسکے علاوہ تمام ستون سنگ سُرخ کے ہیں۔ مسجد رسولؐ میں ہر چہار جانب بڑے بڑے دوہرے دالان بنے ہوئے ہیں لیکن صدر مسجد جس میں اصل مسجد شامل ہے بڑے بڑے بارہ دالان آگے پیچھے تعمیر ہیں اسی کے قریب ستون ابی لبابہ ایک خاص مقام ہے جہاں دعائیں قبول ہوتی ہیں۔

شہر مدینہ کے دوسری شہر پناہ سے ملحق محلہ بنی نخاولہ ہے جسمیں بنی نخاولہ کے کئی سو مکانات ہیں۔ یہ سب لوگ شیعہ اثنا عشری ہیں اور ہر طرح مستحق امداد ہیں

**قبرستان جنّت البقیع** مسجد رسول سے جانب شمال بیرون شہر پناہ قبرستان جنت البقیع ہے جس میں جناب سیّدہ طاہرہ کی قبر بتلائی جاتی ہے اور اس کے قریب جناب امام حسنؑ اور امام زین العابدینؑ اور امام محمد باقرؑ و امام جعفر صادق علیہم السلام کی قبور ہیں اور یہ چاروں قبور ایک ہی چبوترہ کے اندر ہیں جس میں چار تربتیں بنی ہوئی ہیں۔ ان قبور کے سرہانے جناب عبّاس عم رسول اللہ صلعم کی قبر بنی ہوئی ہے ان تمام قبور کے اوپر ایک عمارت بنی ہوئی تھی جسے بالخصوص روضہ جنت البقیع اور قبّہ جناب سیّدہ کہا جاتا تھا۔ اس قبّہ کے قریب ہی ایک مکان تھا جسے بیت الاحزان کہتے ہیں۔ اس مکان میں جناب سیّدہ دن کو جاکر اپنے باپ کو رویا کرتی تھیں۔ یہ تمام روضے ابن سعود نے مسمار کرادیے اور قبریں کھدوا ڈالیں۔ اب قبور کے نشانات پھر بنوا دیے ہیں لیکن مستورات کو سُنا جاتا ہے کہ جنّت البقیع کے اندر جانے کی اجازت نہیں ہے۔

جناب سیّدہ کی قبر پانچ مقام پر بتلائی جاتی ہے (۱) خانہ جناب سیّدہ میں جو مدفن رسولؐ سے ملحق ہے اور جہاں تابوت وضریح ہنوز موجود ہے (۲) قبر رسولؐ کے و ممبر رسولؐ کے درمیان کے قطعہ آراضی پر جو روضۃ من ریاض الجنۃ



کہلاتا ہے اور مسجد رسولؐ کا خاص حصہ ہے۔ یہاں پر کوئی نشان قبر بظاہر نہیں معلوم ہوتا۔ (۳) بیت الاحزان میں (۴ و ۵) دو مقامات پر روضہ جنت البقیع میں یعنی وہ جگہ جہاں پر اسوقت قبر دکھلائی گئی ہے اور جو مقبل دیوار ہے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ یہ قبر فاطمہ بنت اسد مادر امیر المومنین کی ہے) یا ملحق قبر جناب امام حسن علیہ السلام جس کا نشان موجود نہیں۔

قبرستان جنت البقیع میں علاوہ ان قبور کے بنات رسول اللہ یعنی ام کلثوم جناب زینب و جناب رقیہ کی قبریں ایک ساتھ بنی ہوئی ہیں۔ اسکے بعد نو ازواج رسولؐ کی قبور ہیں یعنی ازواج رسول علاوہ جناب خدیجہ جن کا مدفن مکہ معظمہ میں ہے و جناب میمونہ جن کی قبر موضع سَرف درمیان مکہ و مدینہ واقع ہے۔ اسکے بعد ایک حلقہ میں جناب عقیل ابن ابی طالب اور فاطمہ صغرا بنت امام حسین علیہ السلام کی قبور ہیں اور اوسی کے ساتھ عبداللہ ابن جعفر طیار کی قبر ہے۔ اسکے بعد ابراہیمؑ ابن رسالت مآب صلعم کی قبر ہے جس کے ساتھ عثمان ابن مظعون صحابی رسولؐ کی قبر ہے اور یہ جنت البقیع کی پہلی قبر ہے ایک علیحدہ حلقہ میں شہدائے احد کے قبور ہیں آخر کے حصہ میں جناب حلیمۃ السعدیہ کی قبر ہے جو رسالتمآبؐ کی دائی تھیں اور اسی کے سامنے خلیفۂ ثالث جناب عثمان ابن عفان کی قبر ہے اسی جنت البقیع کے اندر جناب مقداد صحابی رسولؐ اور جناب محمد حنیفہ پسر امیر المومنینؑ مشہور محمد حنفیہ کی قبور بھی بتلائے جاتے ہیں لیکن بعض مطوفین مکہ معظمہ جناب محمد حنفیہ کی قبر طائف میں بتلاتے ہیں۔ جنّت المعلّٰی (قبرستان مکہ معظمہ) کی طرح ابن سعود نے جنت البقیع کے قبور اور اُن کے قبّہ جات کو بھی مسمار کر ڈالا تھا۔ لیکن چند سال سے بہت معمولی قبریں بنوا دی ہیں قبّہ جات کی تعمیر کی اجازت نہیں ہے۔

احاطۂ جنت البقیع کے باہر راستہ کے دوسری جانب ایک دوسرا احاطہ ہے جس میں جناب رسالت مآب صلعم کی دو پھوپھیوں اور جناب ام البنین مادر جناب

عباس علیہ السلام کے قبور ایک ساتھ بنے ہوئے ہیں جانب جنوب سے شمال کی طرف پہلی قبر جناب ام البنین کی دوسری جناب عاتکہ کی اور تیسری جناب صفیہ کی ہے۔ ان دونوں احاطوں کی پشت پر ایک چھوٹے سے احاطہ میں ایک خوبصورت حوض ہے جس میں ایک قبر جناب فاطمہ بنت اسد مادر جناب امیر المومنین حضرت علی علیہ السلام کی ہے ممکن ہے کہ یہ قبر سعد ابن معاذ صحابی رسالتمآب کی ہو۔ اور دوسری قبر اسی کے قریب ابو سعید خدری کی ہے۔

احاطہ جنت البقیع کے قریب اندرون شہر پناہ ایک عالیشان روضہ اسمٰعیل ابن امام جعفر صادق علیہ السلام کا بنا ہوا ہے جس سے فرقہ اسمعیلی بوہرہ کو تعلق ہے۔ مسجد رسول کی ایک جانب جو باب جبرئیل کے سامنے ہے۔ ۵۰ قدم کے فاصلہ پر ہے وہ یادگار مقام ہے جہاں بعد وفات رسول خدا انتخاب خلافت ہوا تھا اور جسے اس زمانہ میں سقیفۂ بنی ساعدہ کہتے تھے۔

اس سے کچھ آگے جا کر ایک مکان اس مقام پر بنا ہوا ہے جہاں پر کہا جاتا ہے کہ جناب امام حسن و حسین علیہما السلام کا مکتب خانہ تھا

**روضۂ جناب عبد اللہ پدر جناب رسالتمآب صلعم** | مسجد رسول کی دوسری جانب اندرون شہر جناب عبد اللہ پدر جناب رسالت مآب کی قبر ایک مکان کے اندر ہے جس کا دروازہ موجودہ حکومت ابن سعود نے بند کر دیا ہے۔

(۱) مسجد غمام یہ مسجد شاید رسالت مآب نے اوس وقت تعمیر کرائی تھی جبکہ قبا میں کچھ عرصہ قیام کرنے کے بعد اہل مدینہ کے اسرار پر آپ شہر میں تشریف لائے اور کچھ دنوں اس مسجد کے قریب قیام فرمایا۔

(۲) اسی کے قریب مسجد بلال (۳) مسجد ابو بکر (۴) مسجد عمر (۵) مسجد علیؑ بھی ہیں۔



**مسجد قبا** | شہر سے دو میل کے فاصلہ پر (۱) مسجد قبا ہے جسے خود آنحضرت نے تعمیر کرایا تھا یہ پہلی مسجد ہے جس میں رسالتمآب نے مکہ معظمہ سے ہجرت کر کے مدینہ منورہ تشریف لانے پر نماز پڑھی۔ اس کی صداقت کے متعلق آیت قرآنی و احادیث موجود ہیں۔ اس مسجد میں نزول وحی کی جگہ اور طاق کشف بنا ہوا ہے۔ اس کے صحن میں ایک مسقف مقام ہے جہاں ناقہ رسالتمآب چلتے چلتے رک گیا تھا۔

(۲) مسجد قبا کے باہر جناب امیرؑ کا مکان ہے جس میں جناب سیدہ کی چکی ہنوز موجود ہے لیکن اب اندر جانے کی اجازت نہیں۔

(۳) مشربہ ابراہیم فرزند رسالتمآب صلعم یعنی غرفہ یا مکان مادر ابراہیم جناب ماریہ قبطیہ جو اب مسمار کر ڈالا گیا۔

(۴) بیر الخاتم۔ مسجد کے قریب ہی ایک کنواں ہے مشہور ہے کہ اس میں رسالتمآب کی انگشتری گر گئی تھی پانی بلند ہو کر اوپر تک آیا اور انگشتری لایا اس کے بعد اس کا شور پانی شیریں ہو گیا۔

(۵) مسجد بنی نجار۔ یہ مسجد رسول خداؐ کے ایک مخصوص صحابی مسمی نجار کی بنا کردہ ہے رسول خدا کو ان سے بیحد محبت تھی اور اس مسجد میں آنحضرت نے نمازیں پڑھی ہیں۔ اسی کے قریب اولاد امام زین العابدینؑ کی سکونت ہے جو شریف کہلاتے ہیں اور بوجہ افلاس و مظالم زمانہ ہر طرح امکانی امداد کے مستحق ہیں۔

(۶) مسجد فضیح (قریب مسجد قبا) کو مسجد رد شمس بھی کہتے ہیں۔ حیات رسالتمآبؐ میں جناب امیرؑ کے لیئے اسی جگہ رد شمس کا معجزہ ہوا تھا۔ یہ مسجد باغ فدک کے ایک قطعہ آراضی پر واقع ہے۔ جو نہایت سرسبز و شادات مقام ہے اور زراعت و باغات خرمہ کثرت سے ہیں۔

**میدان اُحد** | مدینہ منورہ سے ایک فرسخ کے فاصلہ پر میدان احد ہے۔ یہاں جناب حمزہؑ کی قبر مبارک ہے اسی قبہ میں عبد اللہ ابن جحش خواہر

جناب حمزہ بھی دفن ہیں۔ اس سے ملحق ایک مسجد ہے جو مسجد حمزہ کے نام سے موسوم ہے قبہ جناب حمزہ اور مسجد دونوں منہدم کر دیئے گئے شہداء احد میں سے جو اشخاص قبل ظہر شہید ہوئے تھے وہ میدان احد میں ایک احاطہ میں مدفون ہیں جس کا دروازہ اب بند کر دیا گیا ہے اور جو بعد ظہر شہید ہوئے اُن کی لاشیں جنت البقیع میں دفن ہیں۔

میدان احد کے قریب ایک مسجد غیر سقف ہے اُسے مسجد ذرہ کہتے ہیں۔ یہاں جنگ اُحد کے دن آنحضرت نے سلاح جنگ پہنے تھے اسی کے قریب ایک دوسری مسجد ہے جہاں حضرت نے اُسی دن کچھ دیر آرام فرمایا تھا۔ اسی کے قریب ایک باغ میں خانۂ امام جعفر صادقؑ بھی ہے۔

میدان احد سے تقریباً ایک میل کے فاصلہ پر ایک مسجد ہے اوس کو مسجد ذو قبلتین کہتے ہیں اسی مقام پر آنحضرتؐ نے ایک نماز کی دو رکعتیں ختم کی تھیں کہ تبدیل قبلہ کا حکم آگیا اور آنحضرت نے فوراً اپنا رُخ بیت المقدس سے خانہ کعبہ کی جانب کر لیا اور بقیہ دو رکعت نماز خانہ کعبہ کی طرف ادا کی چنانچہ اس مسجد میں دونوں رخ دکھلائے گئے ہیں قدیم مسجد محض ایک احاطہ مسقف ہے کچھ زمانہ سے کسی بادشاہ نے اس احاطہ کے ایک جزو میں ایک مسجد خانہ کعبہ کے رُخ پر بنا دی ہے۔

**میدان احزاب** مسجد ذو قبلتین اور مدینہ منورہ کے درمیان میدان احزاب ہے جہاں جنگ خندق واقع ہوئی تھی۔ یہاں حسب ذیل سات مساجد واقع ہیں۔

(۱) مسجد احزاب۔ (۲) مسجد جناب سلمان فارسی (۳) مسجد جناب سیدہ سلام اللہ علیہا (۴) مسجد جناب امیر المومنین علیہ السلام (۵) مسجد فتح (۶) مسجد جناب خلیفۂ اول اور (۷) مسجد جناب خلیفۂ ثانی۔

مدینہ منورہ میں مسجد سقیا و مسجد خلوت و مسجد مباہلہ کی بھی زیارت کرے۔
ان تمام مقامات مقدسہ کی زیارت سے مشرف ہو کر حاجی جدہ واپس آتا ہے۔ مدینہ



منورہ میں بالعموم ایک ہفتہ قیام کی اجازت ہے اس سے زیادہ کے لیئے ایک کمشنر دیگر حکام سرکاری سے ایک ہفتہ کے لیئے توسیع کرانا پڑتی ہے۔ چونکہ مکہ معظمہ یا جدہ سے بالعموم موٹر یا لاری واپسی کی کیجاتی ہے۔ اس لیئے اسی سواری پر حاجی جدہ واپس آتا ہے۔ اور وہاں سے بذریعہ جہاز ہندوستان مراجعت کرتا ہے۔

## دوسرا راستہ اور اُس کے تفصیلات

**فصل دوم** اگر کوئی صاحب جدہ تک کے بحری سفر سے بچنا چاہیں اسلیئے کہ حاجیوں کے جہاز میں کثرت مسافرین وغیرہ کی وجہ سے بہت زحمتیں ہوتی ہیں اور براہ عراق زیارت مدینہ منورہ و حج بیت اللہ کا شرف حاصل کرنا چاہیں تو اون کے لیئے پلگرم پاس مناسب نہ ہوگا بلکہ بہتر ہے کہ وہ عراق و حجاز کا پاس پورٹ حاکم ضلع کے ذریعہ سے اپنے صوبہ کی گورنمنٹ سے حاصل کر لیں اور بمبئی سے جہاز پر بصرہ جائیں اور وہاں سے ذریعہ موٹر کویت ہوتے ہوئے مدینہ منورہ تشریف لیجائیں اور مدینہ منورہ سے جدہ ہو کر مکہ معظمہ پہونچ کر فریضۂ حج بجالائیں اور وہاں سے دل چاہے اوسی راستہ سے پھر واپس ہوں یا جدہ سے جہاز کا ٹکٹ لیکر بمبئی چلے آویں۔

**بصرہ** اس سلسلہ میں اگر وہ عراق کے عتبات عالیات و مقامات تاریخی کی زیارت کرنا چاہیں تو بصرہ میں جہاز سے اُتر کر اور کسٹم میں پاس پورٹ و اسباب دکھلا کر شہر بصرہ میں قیام کریں جو قریب ہی ہے یہاں مسجد علی ایک تاریخی مسجد ہے اوسے دیکھیں۔ شہر بصرہ سے ۹-۱۰ میل کے فاصلہ پر قریہ زبیر ہے جہاں قدیم آبادی بصرہ کی تھی۔ یہاں حسن بصری کی قبر ہے۔ یہیں جنگ جمل واقع ہوئی تھی۔ چنانچہ مقام جمل میں طلحہ و زبیر کے قبور بھی ہیں بصرہ سے روانگی کے لیئے معقل ریلوئے اسٹیشن سے رات کو ٹرین ملتی ہے۔ راستہ میں عور جنکشن

کے قریب کلدانیوں کے آثار قدیمہ ہیں جو ۲۰ منٹ میں جاکر دیکھے جاسکتے ہیں۔
اس کے بعد حلّہ اسٹیشن ہے اس سے ۲ میل کے فاصلہ پر بابل کے آثار قدیمہ ہیں حلّہ اسٹیشن سے ۳۰ میل پر نجف اشرف ہے اور بذریعہ موٹر جاسکتے ہیں۔

**کربلائے معلّٰی**

بہرحال دوسرے دن ۱۲ بجے یہ گاڑی ہندیہ جنکشن پہونچے گی وہاں سے دوسری گاڑی جس میں تھرڈ دو ڈبہ (براہ راست جانے والا ڈبہ) ملا دیا جاتا ہے کربلائے معلّٰی جاتی ہے اور چار بجے سہ پہر کو پہونچتی ہے خدام کربلا اسٹیشن پر موجود رہتے ہیں اور فوراً زائر کو قیام گاہ پر لے جاتے ہیں۔
کربلائے معلّٰی میں زائر۔

**مقاماتِ زیارت**

روضۂ جناب امام حسین علیہ السلام و جناب عباس علیہ السلام کی زیارت سے شرف اندوز ہوتا ہے اور رواق میں جناب حبیب بن مظاہر کی قبر کے قریب جاکر ان کی زیارت اور فاتحہ پڑھے اور دوسرے رواق میں علامہ سید مرتضیٰ علم الہدیٰ و سید رضی موسوی جامع نہج البلاغہ اعلی اللہ مقامہٗ کے قبور پر فاتحہ پڑھے اور رواق اول ہی میں اس نشیب کی زیارت کرے جو مقام شہادت جناب امام حسینؑ ہے اس کے علاوہ خیمہ گاہ۔ تل زینبیہ و مقامات قطع ہونے دستہائے چپ و راست جناب عباس۔ مقام امام عصرؑ و مقام و باغ جناب امام جعفر صادق علیہ السلام و روضۂ جناب حُر و روضۂ جناب عون ابن علی یا عون ابن عبداللہ ابن جعفر بھی زیارت کی خاص مقامات ہیں۔

علاوہ بریں حسب ذیل علمائے اعلام کے قبور بھی لائق فاتحہ و زیارت ہیں۔
(۱) علامہ محمد باقر مشہور بہ آقائے بہبہانی در رواق روضۂ امام حسینؑ بپائین پا شہدائے کرام
(۲) محدث بحرانی۔ صاحب حدائق
(۳) سید مرتضیٰ و سید رضی کے قبور بھی بعض روایات کی بنا پر حرم امام حسینؑ میں ہیں۔



**کاظمین**

اس کے بعد کاظمین جائے اور راستہ میں مقام مسیّب کے قریب روضۂ پسران مسلم کی زیارت کرے۔

**مقامات زیارت و فاتحہ**

کاظمین پہونچکر روضۂ جناب امام موسیٰ کاظم اور امام محمد تقی علیہما السلام کی زیارت کا شرف حاصل کرے۔ نیز حسب ذیل قبور کی زیارت و فاتحہ کا ثواب بھی حاصل کرنا بہتر ہے۔
(۱) ابو عبداللہ محمد بن محمد بن النعمان ملقب بہ شیخ مفید علیہ الرحمہ جن کی قبر جناب امام نہمؑ کے پائین پا ہے۔
(۲) شیخ ابوالقاسم جعفر بن محمد بن قولویہ قمی استاد شیخ مفید علیہ الرحمہ جن کی قبر جناب شیخ مفید کے پہلو میں ہے۔
(۳) محمد بن محمد بن الحسن الطوسی مشہور بہ خواجہ نصیر الدین طوسی ان کی قبر روضۂ اقدس میں ہے۔
(۴) صحن روضۂ اقدس میں ایک مقبرہ کے اندر غالباً امام ہفتمؑ کے دو صاحبزادے ابراہیم و اسمٰعیل یا عباس نامی دفن ہیں لیکن بعض وجوہ کی بنا پر ان کی زیارت سے اجتناب کیا جاتا ہے۔ تفصیل کے لیئے ہدیۃ الزائرین مؤلفۂ علامۂ شیخ عباس قمی رح صفحہ ۲۳۹ ملاحظہ ہو۔
(۵) بازار کاظمین میں جناب سید مرتضیٰ و سید رضی موسوی کے قبور ایک عمارت میں ہیں بعض کا خیال ہے کہ اس مقام پر ان کی لاشیں سونپی گئی تھیں اور بعد کو کربلائے معلّٰی لیجاکر روضۂ امام حسین علیہ السلام میں دفن کی گئیں۔ واللہ اعلم

**مسجد براثا اور اس کے فضائل**

آبادی کاظمین و شہر بغداد کے درمیان ٹریم سے لائن سے ملحق ایک قبرستان ہے جس میں ایک مسجد موسوم بہ مسجد براثا ہے۔ لوگ بوجہ ناواقفیت اس کی زیارت سے محروم رہتے ہیں لیکن یہ نہایت متبرک مقام ہے ہر زائر کو اس کی زیارت کی کوشش

کرنا چاہیئے۔ اسکے متعلق مفصل حالات ہدیۃ الزائرین و مفاتیح الجنان ہر دو مؤلفہ ثقۃ الاسلام آقائے حاج شیخ عباس قمی میں ملاحظہ کیئے جا سکتے ہیں۔ جن کا خلاصہ یہ ہے کہ امام محمد باقر علیہ السلام نے فرمایا کہ جنگ نہروان سے واپس ہوتے ہوئے جناب امیر علیہ السلام معہ اپنی فوج کے مقام زوراء پر پہونچے جو اب شہر بغداد ہے تو حکم دیا کہ یہاں سے جلد نکل چلو۔ پس ایک صومعہ کے قریب پہونچے۔ وہاں کے راہب نے عرض کیا کہ یہاں معہ فوج کے نہ اُتریئے کیونکہ سوائے پیغمبر یا وصی پیغمبر کے جو راہ خدا میں جہاد کرے کوئی شخص معہ لشکر یہاں نہیں اترتا۔

جناب امیر علیہ السلام نے فرمایا کہ میں ایسا ہی وصی پیغمبر ہوں اسکے بعد راہب نے انجیل کے حوالہ سے بتلایا کہ زمین براثا خانہ بجناب مریمؑ اور زمین حضرت عیسیٰؑ ہے حضرت نے فرمایا کہ میں اُوس امر کو جانتا ہوں جس سے تو واقف نہیں ہے۔

چنانچہ حضرت نے ایک سنگ عظیم کے نیچے سے ایک چشمہ برآمد کیا جو اولاً جناب مریم کے لیئے ظاہر ہوا تھا اور اُس کے قریب ایک دوسرا سنگ سفید نکالا اور فرمایا کہ اس پتھر پر جناب عیسیٰؑ کو لٹا کر جناب مریمؑ نے نماز پڑھی تھی۔ چنانچہ حضرت نے اُس پتھر کو جانب قبلہ نصب فرمایا اور اسکے جانب نماز پڑھی اور فرمایا کہ یہ زمین براثا ہے اور یہ خانہ مریم ہے اور یہ مقدس موضع ہے جہاں پیغمبروں نے نمازیں پڑھی ہیں۔ امام محمد باقرؑ نے فرمایا کہ حضرت عیسیٰؑ کے قبل جناب ابراہیمؑ نے اس مقام پر نماز پڑھی تھی۔ اس مقام پر جناب امیر علیہ السلام کے لیئے آفتاب پلٹا جسطرح کہ جناب رسالتمآب صلعم کی حیات میں اونھیں حضرت کے لیئے مسجد ردشمس میں بمقام مدینہ منورہ پلٹا تھا۔ اس مسجد میں نماز بجالانا اور زیارت جامعہ کا پڑھنا باعث ثواب عظیم ہے مزید حالات ارشاد الزائرین سے اپنے مقام پر نقل ہوں گے۔

اسی مسجد براثا کے قریب جناب یوشع پیغمبرؑ کی قبر بھی ہے جس کی زیارت کرنا چاہیئے۔ اسی کے قریب بہلول دانا کی قبر بھی ہے۔



## شہر بغداد و قبور نواب آئمہؑ

اسکے بعد شہر بغداد جا کر چار نوّاب آئمہ کی زیارت کرے۔ جو درج ذیل ہیں۔

(۱) ابو عمرو عثمان بن سعید اسدی۔ ان کے متعلق امام دہمؑ نے فرمایا تھا کہ یہ جو کچھ کہیں گے حق ہوگا اور اُنکی عدالت و امانت کی تصدیق کی تھی۔ ان کو امام دہمؑ و امام یازدہمؑ کی نیابت کا شرف حاصل تھا۔

(۲) ابو جعفر محمد بن عثمان بن سعید رضی اللہ عنہ جو تقریباً پچاس سال تک نیابت کرتے رہے اور بغداد میں شیخ خلانی کے نام سے مشہور ہیں۔

(۳) ابو القاسم حسین بن روح۔ یہ ۲۱ سال سے زائد نائب امام رہے اور ۳۲۶ھ میں فوت ہوئے۔

(۴) شیخ ابو الحسن علی بن محمد سمری۔ تین سال تک نائب رہے اور ۳۲۹ھ میں وفات پائی۔

ان کے علاوہ بازار بغداد کے اندر حافظ محمد ابن یعقوب بن اسحاق کلینی صاحب کافی کی قبر کی بھی زیارت کرے۔ مشہور ہے کہ بعض حکام بغداد نے ان کی قبر کھدوائی لاش معہ کفن صحیح و سالم نکلی۔

اسی شہر میں قنبر غلام امام علی نقی علیہ السلام کی قبر بھی قابل زیارت ہے۔

اسی شہر میں جناب شیخ عبد القادر جیلانی، امام ابو حنیفہ، امام احمد حنبل، امام احمد غزالی، امام ابو یوسف۔ معروف کرخی۔ جنید بغدادی وغیرہ کے بھی مزار ہیں نیز قبر امام زادہ طاہر بن امام زین العابدینؑ و قبر علی بن عیسیٰ اربیلی مصنف کشف الغمہ بھی ہے۔

## زیارت سلمان فارسی بمقام مدائن

شہر بغداد کی زیارتوں سے فارغ ہو کر بازار میں کوئی موٹر بکرایہ کر کے جناب سلمان محمدی مشہور بہ سلمان فارسی کے روضہ کی زیارت کے لیئے مدائن جائے جو بغداد سے ۲۰ میل

کے فاصلہ پر ہے ۔ جناب سلمان عرصہ تک والیٔ مدائن رہے اور وہیں دفن ہوئے آپ کی ضریح کے پاس ایک آبخورہ گلی رکھا ہوا ہے جو غالباً خود اُن جناب کے استعمال کا ہے اسلیئے متبرک اور قابل زیارت ہے۔

اس روضہ کی بغل میں مسجد جامع مدائن ہے جو موسوم بہ مسجد امام حسنؑ ہے جسے حضرتؑ نے تعمیر کرایا تھا جس میں حضرتؑ نے نماز پڑھی تھی ۔

اسی روضہ کے دوسرے کمرہ میں جناب رسالتمآب صلعم کے دو مقتدر صحابی جناب حذیفۃ الیمانی حاکم مدائن در ۳۶ھ و عبد اللہ انصاری کے قبور بھی اب بنا دیئے گئے ہیں ۔ ان حضرات کے دو روضہ دریائے دجلہ کے کنارے ایک ٹیلہ پر روضۂ سلمان فارسی سے تقریباً ایک میل کے فاصلہ پر بنے ہوئے تھے لیکن ۳۲-۱۹۳۳ء میں ٹیلہ کے اندر اندر کٹ جانے کی وجہ سے ان روضوں کے بہہ جانیکا خوف پیدا ہوا ۔ لہذا حکومت عراق نے علمائے اسلام کے مشورہ سے قبریں کھدوا کر لاشیں نکلوائیں ۔ اسے قدرت خدا کہئے یا کرامت کہ لاشیں معہ کفن کے بالکل صحیح وسالم اور تازہ نکلیں معلوم ہوتا تھا کہ ابھی دفن کی گئی ہیں غرض کہ یہ دونوں لاشیں حکام سرکاری و عامہ مسلمین کے تقریباً ایک ہزار کے مجمع کے ساتھ لیجاکر روضۂ جناب سلمان فارسیؓ میں دفن کی گئیں ۔

جناب حذیفہ بن الیمان جناب رسالتمآب صلعم کے ایک مقتدر صحابی اور خاصان جناب امیرؑ میں سے تھے اِن کو جناب رسالتمآب صلعم نے منافقین کے نام بتلا دیئے تھے ۔ اور شناخت کرا دی تھی چنانچہ اگر کسی نماز جنازہ میں یہ موجود نہ ہوتے تھے تو خلیفہ ثانی نماز میں شریک نہ ہوتے ۔ یہ عرصہ تک والیٔ مدائن بھی رہے ۔

عبد اللہ انصاری کے متعلق اختلاف ہے ۔ اس نام کے دو شخص ہیں ایک عبد اللہ ابن حزام پدر جابر جلیل انصاری جو شہدائے احد میں سے تھے اور وہیں دفن ہیں ۔



دوسرے عبد اللہ انصاری صوفی سنی صاحب مناجات مشہورہ ان کی قبر بھی ہرات میں ہے ۔

**طاق کسریٰ** روضہ سلمان فارسی کے قریب وہ قدیم تاریخی عمارت جو طاق کسریٰ کے نام سے موسوم اور قابل دید ہے جناب سلمان کی وفات پر حسب وعدہ جناب امیر علیہ السلام باعجاز مدینہ منورہ سے مدائن تشریف لائے اور اپنے ہاتھ سے جناب سلمان کی لاش کو غسل دیا اور کفن پہنایا اور صفوف ملائکہ کے ہمراہ نماز جنازہ پڑھ کر اسی شب مدینہ منورہ واپس گئے ۔ اور اسی سلسلہ میں بمقام طاق کسریٰ حضرت نے نماز پڑھی ۔ چنانچہ وہاں پر حضرت کا مصلّیٰ بنا ہوا ہے لہذا زائر کو قربۃً الی اللہ وہاں دو رکعت نماز پڑھنا چاہیئے ۔

**سامرہ** مدائن سے زائر کو پھر کاظمین واپس آنا چاہیئے اور وہاں سے بذریعہ ریل شہر سرمن رائے مشہور بہ سامرہ جانا چاہیئے کاظمین کے ریلوے اسٹیشن موسومہ الجوادین سے چند میل کے فاصلہ پر ایک قدیم عمارت بصورت مینار ملتی ہے جو عقرقوف کے نام سے مشہور ہے کہا جاتا ہے کہ معاذ اللہ خداوند عالم کا مقابلہ کرنے کیلیئے نمرود بادشاہ نے اسی عمارت سے تیر مارا تھا ۔ غرضکہ ریل گاڑی سے سامرہ اسٹیشن پر اُترنا پڑتا ہے اور وہاں سے بذریعہ کشتی دریائے دجلہ کو عبور کرکے سامرہ میں داخل ہونا پڑتا ہے ۔

سامرہ میں جناب امام علی نقی اور امام حسن عسکری علیہما السلام کے قبور مطہرہ ایک ہی روضہ میں واقع ہیں اور ضریح کے اندر جناب نرجس خاتون مادر معظمہ امام عصر علیہ السلام کی قبر بھی ہے اور اس سے ملحق دوسری ضریح کے اندر جناب حکیمہ خاتون دختر امام محمد تقی علیہ السلام کی قبر ہے ۔ اِنکی بھی زیارت پڑھے کیونکہ یہ معظمہ بھی نہایت درجہ لائق احترام ہیں ۔ ان کے فضائل مختصراً یہ ہیں :-

(۱) انھوں نے بحکم جناب امام علی نقی علیہ السلام جناب نرجس خاتون کو

علم دین و احکام شریعت سکھائے۔ (۲) امام عصر علیہ السلام کے زمانے میں کار سفارت بجالاتی رہیں اور حضرت کے احکامات مردمان تک پہونچاتی رہیں۔ (۳) یہ مخطمہ قابلہ جناب امام عصرؑ کی تھیں۔ (۴) بعد نرجس خاتون کے سب سے پہلے انھوں نے جناب امام عصرؑ کو دیکھا۔

متذکرۂ بالا قبور در روضہ اسی مقام پر ہے جہاں کہ امام علی نقی علیہ السلام نے اپنا سکونتی مکان خلفاء بنی عباسیہ کے زمانہ میں بنوایا تھا اور اسی مقام پر جملہ سادات عظام کے قبور ہیں مثل قبر حسین پسر امام علی نقی علیہ السلام کے دیگر اولاد میں اس حقیر کو ہونے کا شرف حاصل ہے) لہٰذا ان سب کے لیئے بھی فاتحہ پڑھنا چاہیئے۔

اسی روضہ سے ملحق مقام غیبت ہے جہاں سے امام عصر علیہ السلام غائب ہوئے تھے یہ مقام غار کے نام سے مشہور ہے وہاں حضرت کی زیارت پڑھے اور باہر آکر اس کنوئیں کی زیارت کرے جہاں حضرت عہد شیرخواری میں بغرض حفاظت پوشیدہ کردیے جاتے تھے۔

شہر سامرہ کی آبادی سے باہر خلفائے بنی عباسیہ کے شاہی عمارات کے کھنڈر ہیں جن میں ایک قیدخانہ جس میں امام علی نقی و امام حسن عسکری علیہما السلام عرصہ تک قید رہے قابل زیارت ہے۔

سامرہ سے اگر واپسی موٹر پر ہو تو نصف راہ میں ایک مقام پر جناب سید محمد صاحب پسر امام علی نقی علیہ السلام کا روضہ قابل زیارت ہے۔

یہ روضہ نہایت بارونق ہے اور یہاں اس قدر کرامات کا ظہور ہوتا رہتا ہے اور اس قدر مرادیں پوری ہوتی ہیں کہ تمام اہل اسلام بلاتفریق شیعہ و سنی سب زیارت کرتے ہیں۔

**نجف اشرف** | بہرحال کاظمین سے رخصت ہو کر زائر بذریعہ موٹر یا ریل گاڑی کربلائے معلیٰ واپس آوے اور وہاں سے بذریعۂ موٹر نجف اشرف



جائے اور وہاں پہونچ کر اوّلاً روضۂ جناب امیرالمومنینؑ کی زیارت سے مشرف ہو۔ (۱) جناب امیر علیہ السلام کے قبر مبارک میں بالائے سر کے قریب دو سوراخ ہیں جو بنابر شہرت حضرت کی دو انگلیوں کے ظاہر ہونے کی جگہ بیان ہیں جن سے حضرت نے مُرّہ بن قیس کافر کو دو نیم کردیا تھا۔ ان کی زیارت بھی کرے۔ ملاحظہ ہو ہدیۃ الزائرین علامہ عباس قمی رہ

(۲) علامۂ مجلسی علیہ الرحمہ کی تحفۃ الزائرین ص۱۵ سے معلوم ہوتا ہے کہ امام جعفر صادقؑ نے یزید بن عمر کو مقامات دفن جناب امیرالمومنینؑ و مقام دفن سر امام حسینؑ و مقام منبر قائم آل محمد جو بوقت ظہور قائم ہوگا نجف اشرف میں تھوڑے تھوڑے فاصلہ پر بتلایا۔ دوسری روایت سے معلوم ہوتا ہے کہ انھیں حضرت نے فرمایا کہ نجف میں ایک بڑی اور ایک چھوٹی قبر دیکھو گے۔ قبر بزرگ جناب امیرؑ کی ہے اور قبر کوچک مدفن سر حسینؑ ہے۔ جسے ایک شیعہ شام سے چرا لایا اور امیرالمومنینؑ کے پہلو میں دفن کردیا۔

(۳) تحفۃ الزائرین علامۂ نوری رہ میں ہے کہ حرم شریفین نجف و کربلا میں ایک امر کا لحاظ رکھنا زائر کے لیئے نہایت ضروری ہے۔

حرم نجف اشرف میں تو یہ امر ہے کہ قبر سر امام حسینؑ بالائے سر امیرالمومنینؑ ہے لیکن صحیح مقام معلوم نہیں بلکہ احتمال یہ ہے کہ حرم شریف کے باہر ہو۔ معلوم ہونے کی صورت میں اس پر پاؤں رکھنا حرام ہے اور اشتباہ کی حالت میں احتیاط شرط ہے۔ لہٰذا علما و اتقیا و صالحین بنظر احتیاط جانب بالا سے نہیں گذرتے بلکہ صحن میں بھی بالائے سر کی جانب سے نہیں جاتے اور بعضے حضرات اگر جاتے ہیں تو برہنہ ہو کر۔

اور حرم ابی عبداللہ الحسینؑ کے متعلق یہ امر ہے کہ سابق میں قبر امام حسینؑ و قبر علی ابن الحسینؑ پر ایک بقعہ بنا ہوا تھا جسے سقیفہ کہتے تھے اور سائر شہدا رضوان اللہ علیہم اجمعین کے قبور پر دوسرا سقیفہ بنا ہوا تھا۔ حضرت کی زیارت کے بعد دوسرے سقیفہ میں جاکر سائر شہدا کی زیارت کی جاتی تھی اور جگہ نہ ہونے کی وجہ سے

حضرت کی قبر کے گرد طواف ممکن ہی نہ تھا۔ اب چونکہ عمارت کی صورت بدل گئی اور قبر علی بن الحسینؑ علیحدہ ہو گئی اور ایک بزرگ کٹہرہ ایسا لگا دیا گیا ہے جسکے اندر حضرت و نیز جناب علی بن الحسین کی قبور ہیں اور سائر شہداء کے قبور کے گرد کوئی کٹہرہ نہیں ہے لہذا باوجود اس کے کہ طواف کی جگہ کھلی ہوئی ہے لیکن چونکہ قبور شہداء کے کچل جانیکا خوف ہے اس لیئے طواف نہ کرنا چاہیئے۔

ہدیۃ الزائرین میں علامہ عباس قمی نے بھی جناب امیرؑ و جناب امام حسینؑ کے قبور کے طواف کو منع فرمایا ہے۔ اور وہیں جناب آدمؑ و جناب نوحؑ کی زیارت بھی پڑھے کیونکہ ان دونوں محترم انبیاء علیہما السلام کے قبور بھی اسی جگہ قبر جناب امیرؑ کے دونوں پہلو میں ہیں۔ اس روضہ کے ایوان طلا میں دو حجرے بنے ہوئے ہیں جن میں متعدد علمائے اعلام کے قبور ہیں ان میں سے جناب فاضل اردبیلی و علامہ الحسن ابن علامہ حلی زیادہ مشہور ہیں۔ اسکے علاوہ اکثر علماء کے قبور گرد روضہ اقدس و صحن مطہر میں ہیں جن کی تفصیل بنظر طوالت ترک کی جاتی ہے (ہدیۃ الزائرین مؤلفہ شیخ عباس قمی تفصیل کے لیئے ملاحظہ ہو)

نجف اشرف شیعوں کا بہترین دار العلم ہے اسکے گرد شہر پناہ ہے اس شہر میں ہزاروں طلباء علم دین کی تحصیل متعدد مدارس میں کرتے ہیں اور بہت سے علماء دین درس خارجی لے کر فیوض حاصل کرتے ہیں۔

(۱) مسجد حنّانہ۔ اسکے فضائل میں منقول ہے کہ جب جناب امیرؑ کی لاش دفن کرنے کے لیئے لے جا رہے تھے تو اس کی دیوار تعظیماً جھک گئی تھی۔ امام حسینؑ کا سر جب کوفہ جا رہا تھا تو یہاں روکا گیا تھا اور بعضوں کا قول ہے کہ بعض اجزاء سر یہاں دفن ہیں۔

(۲) روضہ جناب کمیل ابن زیاد۔ یہ جناب امیرؑ کے اصحاب خاص میں سے تھے۔ یہ روضہ مسجد حنّانہ کے قریب ہے اور مقام ثویّہ میں واقع ہے



جہاں متعدد اصحاب جناب امیرؑ کے قبور ہیں لیکن کسی قبر کا نشان موجود نہیں۔ انھیں قبور میں جناب قنبرؑ غلام امیر المومنینؑ بھی ہے۔

(۳) مسجد زید بن صوحان۔ یہ بھی اصحاب جناب امیر المومنینؑ میں سے تھے۔ جناب امیرؑ نے اس مسجد میں نماز پڑھی ہے۔

(۴) مسجد صعصعہ برادر زید بن صوحان۔ اس میں بھی جناب امیرؑ نے نماز پڑھی ہے۔

(۵) مسجد سہلہ:۔ یہ مسجد غیر معمولی فضائل کی حامل ہے۔ منقول ہے کہ یہ مکان جناب ادریسؑ ہے جہاں کہ آپ خیاطی کرتے تھے۔ بعض کا قول ہے کہ یہ مکان جناب ابراہیمؑ ہے جہاں سے کہ آپ جنگ عمالقہ میں گئے تھے۔ اس میں ایک سنگ سبز ہے جس میں ہر پیغمبر کی صورت تھی اور اسی پتھر کے نیچے کی مٹی سے ہر پیغمبر کی طینت لی گئی۔ یہ مقام محل ورود حضرت خضرؑ و مسکن آنجناب ہے۔ اس مسجد میں بقول امام جعفر صادقؑ امام عصر علیہ السلام مع اہل و عیال تشریف لاتے ہیں۔ اس مسجد میں ہر پیغمبر نے نماز پڑھی ہے اس مسجد میں قیام کرنا خیمہ رسول اکرم صلعم میں قیام کے برابر ہے۔

وارد ہے کہ شب چہارشنبہ بعد نماز مغرب و نافلہ مغرب کھڑے ہو کر دو رکعت نماز تحیۃ مسجد کی پڑھے۔ جسے نماز استجارہ کہتے ہیں اوس کے بعد ایک دعا جو اپنے مقام پر لکھی جائیگی (انشاء اللہ تعالیٰ) پڑھے اوس کے بعد سجدہ میں جائے اور خضوع و خشوع سے دعا کرے انشاء اللہ ضرور قبول ہو گی۔

(۶) قبّہ میثم تمّار۔ یہ بھی خاص اصحاب جناب امیرؑ میں سے تھے۔ ان سے جناب امیرؑ نے ان کے قتل کیے جانے کی کیفیت اور مقام بتلا دیا تھا چنانچہ اسیطرح قتل ہوئے۔ جس درخت میں ان کو لٹکائے جانے کی خبر بتلائی گئی تھی اوسکی برابر پرورش و پرداخت کیا کرتے تھے۔ اسی قبّہ کے قریب ابراہیم اولاد حسن مثنیٰؑ کا

بقعۂ عالی بنا ہوا ہے۔

(۷) اسی مسجد کے قریب مسجد کوفہ کی پشت پر مکان جناب امیرؑ ہے۔ اگرچہ اسکی صراحت روایات میں نہیں معلوم ہوتی لیکن حضرت سے منسوب ہونیکی وجہ سے زیارت کرنا خوب ہے۔

(۸) مسجد کوفہ۔ یہ مسجد قدیم ترین اور نہایت باشرف مسجد ہے اس کے فضائل کی تفصیل باعث طوالت ہے لیکن مختصراً یہ ہیں:۔ اس مسجد میں زائر کو اختیار ہے کہ خواہ نماز قصر پڑھے یا تمام۔ نماز واجب اس مسجد میں حج مقبول و ہزار نمازوں کے برابر ہے جو کسی اور مقام پر پڑھی جائیں۔ اس مسجد میں پیغمبران نے نمازیں پڑھی ہیں اور حضرت امام عصرؑ بھی یہاں نماز پڑھیں گے۔ جناب رسالتمآبؐ نے بھی شب معراج اس مسجد میں دو رکعت نماز پڑھی تھی۔ مسجد کوفہ بلحاظ فضائل مسجد اقصیٰ سے جو بیت المقدس میں ہے افضل ہے۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ کوئی مرد صالح اور کوئی پیغمبرؑ ایسا نہیں گذرا جس نے اس متبرک مسجد میں نماز نہ پڑھی ہو۔

جناب آدم و نوح علیہما السلام کے زمانہ میں اسکی وسعت موجودہ وسعت سے کہیں زیادہ تھی۔ اس مسجد میں وہ تنور ہے جس سے طوفان نوح میں پانی اُبلا تھا۔

اِسکے علاوہ اندرون مسجد کوفہ حسب ذیل خاص مقامات ہیں جن کے اعمال کی تفصیل بسلسلۂ زیارت آئے گی۔

(الف) دکۃ القضا۔ وہ مقام جہاں جناب امیر علیہ السلام مقدمات کا فیصلہ فرمایا کرتے تھے اور ایک ستون کوتاہ پر آیۂ انّ اللہ یامر بالعدل والاحسان لکھا ہوا تھا۔

(ب) بیت الطشت۔ یہ وہ مقام ہے جہاں معجزہ جناب امیرؑ کا اسطرح بظاہر ہوا تھا کہ ایک ناکتخدا لڑکی کے شکم میں جب کہ وہ پانی کے اندر تھی ایک



زلو (جونک) داخل ہوگئی تھی اور خون پی کر بڑھ گئی تھی اور اُس لڑکی کا شکم مثل زن حاملہ بزرگ ہوگیا تھا اور سگے برادروں نے اُس کو قتل کر ڈالنا چاہا۔ اور برائے صدور حکم جناب امیرؑ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت نے ایک قابلہ کو بلوایا اُس نے کہا کہ یہ لڑکی حاملہ ہے لیکن حضرت نے حکم دیا کہ اندرون پردہ ایک طشت میں لجن (کائی) بھر کرا دسکے اوپر لڑکی کو بٹھالیں ایسا ہی کیا گیا اور جونک لجن کی خوشبو سے باہر آگئی اور وہ لڑکی قتل ہونے سے نیز بدنامی سے محفوظ رہی۔ بعض روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ حضرت نے بطریق معجزہ ہاتھ بڑھا کر شام کے پہاڑوں سے ایک ٹکڑا برف کا لیا اور طشت کے قریب رکھا اور وہ حیوان باہر آگیا۔

(ج) ستون ہفتم۔ ایک مقام ہے جہاں پر خداوند عالم نے جناب آدم کو توبہ کی توفیق مرحمت فرمائی تھی۔

(د) ستون پنجم۔ وہ مقام ہے جہاں پر جناب ابراہیمؑ نے نماز پڑھی تھی۔ یہ بھی منقول ہے کہ یہ مقام جبرئیل امین ہے یا مقام امام حسنؑ ہے یہ دو ستون مسجد کوفہ کے تمام مقامات سے افضل ہیں۔

(ھ) ستون سوم۔ مقام جناب امام زین العابدینؑ ہے

(و) باب الفرج۔ معروف بہ مقام نوح علیہ السلام۔

(ز) محراب جناب امیرالمومنین علیہ السلام۔

(۹) روضۂ جناب مسلم و روضۂ جناب ہانی ابن عروہ مرادی۔ یہ دونوں روضے دیوار مسجد کوفہ سے ملحق بیرونی جانب ہیں اور روضہ جناب مسلم کی پشت پر جناب مختار رحمۃ اللہ کی قبر ہے یہ غلط ہے کہ اُنکی قبر مسجد کوفہ کے اندر ہے۔

نیز حوالی مسجد کوفہ میں دختران جناب امیر علیہ السلام دفن ہیں لیکن قبور کا نشان نہیں۔

(۱۰) روضۂ جناب یونس پیغمبر علیہ السلام۔ یہ روضۂ اقدس آبادی کوفہ سے باہر

شط فرات کے کنارے ہے۔ یہ وہ مقام ہے جہاں مچھلی نے جناب یونس کو بحکم خدا اُگل دیا تھا۔

نجف اشرف کی دوسری جانب ایک قدیم قبرستان ہے جو وادی السلام کے نام سے موسوم ہے اس قبرستان میں جناب صالح و جناب ہود پیغمبران کے روضے مقام زیارت ہیں نیز مقام جناب امام جعفر صادقؑ و جناب امام عصر علیہ السلام ہے۔ اسکے علاوہ بہت سے علماء شیعہ کے قبور بھی ہیں۔

حوالی نجف اشرف میں ایک مقام پر امام زادہ قاسم فرزند امام موسیٰ کاظمؑ کا حرم بھی قابل زیارت ہے۔

نجف اشرف کی تیسری جانب شہر پناہ سے باہر محلہ عمارہ میں مقام امام زین العابدینؑ ہے۔ جہاں حضرت قیام فرماتے تھے اور زیارت روضۂ جناب امیر علیہ السلام کے لئے جایا کرتے تھے۔ اسی سے متصل حلقہ صفا نامی مقام ہے یہاں مصطفےٰ نامی بادشاہ یمن کی قبر ہے۔ کہا جاتا ہے کہ اس بادشاہ کی وصیت تھی کہ مجھے نجف میں لے جاکر دفن کرنا کیونکہ وہاں ایسی ذات دفن ہوگی جس کی وجہ سے لاکھوں اشخاص بخشے جائیں گے۔

چنانچہ جناب امیرؑ نے فرمایا کہ وہ میں ہی ہوں' اور اپنے حکم سے اس مقام پر دفن کرایا۔

ملک عراق میں حسب ذیل پیغمبروں کے قبور کی زیارت بھی اگر ممکن ہو تو کرے۔

(۱) قبر جناب جرجیسؑ شہر موصل میں (۲) بیرون شہر موصل قبر جناب شیثؑ ھبۃ اللہ (۳) قبر ایوب نبیؑ بیرون حلّہ (۴) قبر جناب ذکریا پیغمبر حلب میں ہے۔ بعض کتب سے معلوم ہوتا ہے کہ عزیر نبی کا مقبرہ شط العرب کے کنارے اور حزقیل نبی کا مقبرہ موضع کفیل میں قریب کوفہ ہے اور حلّہ کے قریب چاہ دانیال ہے۔

مختصر یہ کہ ان تمام زیارات سے فراغت حاصل کرکے پھر بصرہ واپس جائیں اور وہاں سے ذریعہ موٹر کویت ہوتے ہوئے مدینہ منورہ چلے جائیں۔



مدینہ میں عموماً ایک ہفتہ قیام کی اجازت حجاز گورنمنٹ کی جانب سے ہے اس عرصہ میں وہاں کے زیارات سے فراغت حاصل کرکے بذریعہ لاری یا موٹر براہ جدہ مکہ معظمہ کے لئے روانہ ہو جائے اور شہر مدینہ کے قریب ایک مقام مسجد شجرہ ہے جہاں تقریباً ایک گھنٹہ میں لاری پہونچ جاتی ہے اُسے ذوالحلیفہ بھی کہتے ہیں یہاں احرام باندھے کیونکہ اہل شمال کا یہی میقات ہے۔ جناب رسالتمآبؐ نے حج آخری میں اسی مقام سے احرام باندھا تھا۔ روانگی کے وقت مدینہ منورہ ہی میں سرکاری حکام سے یہ ظاہر کر دینا ضروری ہے کہ ہم شیعہ ہیں اور ہم کو احرام کی حالت میں کھلی ہوئی چھت کی موٹر میں سفر کرنا ہوگا۔ یہ حکّام ٹپ اُتروانے کا ٹیکس فی کس نصف گنّی وصول کرکے تمام شیعوں کو ایک ہی لاری پر روانہ کر دیتے ہیں۔

غرضکہ اس طرح ۵-۶ یوم میں حاجی مکہ معظمہ پہونچ جائے گا۔ اور ارکان حج بجالائے گا۔ لیکن اس تمام سفر میں اس امر کا لحاظ رکھنا ضروری ہے کہ اس طرح سفر کرے کہ ذی الحجہ کی دوسری یا تیسری یا زیادہ سے زیادہ ساتویں تاریخ تک مکہ معظمہ ضرور پہونچ جائے کیونکہ ۸ ذی الحجہ سے ارکان حج شروع ہو جاتے ہیں۔ اگر مکہ معظمہ پہونچنے میں خدانخواستہ تاخیر ہو گئی تو ارکان حج نہ ادا ہو سکیں گے۔

بہرطور حج و زیارات سے فراغت کے بعد حاجی کو اختیار ہے کہ جس راستہ سے چاہے واپس آئے۔

# فصل سوم

## تیسرا راستہ اور اُس کے تفصیلات

اگر حجاج بصرہ سے براہ کویت و مدینۂ منورہ حج کے لئے مکہ معظمہ نہ جانا چاہیں بلکہ اسی سلسلہ میں ملک شام کے زیارات سے بھی شرف اندوز ہونا چاہیں تو اُنکے لئے ضروری ہے کہ بذریعۂ کلکٹر ضلع اپنے صوبہ کی گورنمنٹ سے پاس پورٹ حاصل کریں جس میں عراق و شام و شرق اُردن و حجاز کے ممالک شامل ہوں اور ایسے وقت سے روانہ ہوں کہ تمام مقامات کی زیارت سے فراغت حاصل کرکے ابتداء ماہ ذی الحجہ میں مکہ معظمہ پہونچ جائیں۔

اس راستہ میں عراق کی زیارتوں سے فراغت کے بعد بغداد سے بذریعۂ موٹر دمشق (دار السلطنت شام) جانا ہوتا ہے۔ بغداد سے دمشق تک تقریباً چھ سو میل کا سفر ہے۔ اور موٹریں ہفتہ میں ایک بار یا دو بار ایک ساتھ بغداد سے روانہ کی جاتی ہیں۔ راستہ بالکل ریگستان کا ہے اور صحراء عرب کے شمالی حصہ سے گیا ہے۔ جہاں پانی کا ایک قطرہ بھی نصیب نہیں۔ لہٰذا موٹروں کے ہمراہ پینے کے لئے برف کی صندوق میں کافی تعداد پانی سے بھری ہوئی بوتلوں کی ہوتی ہے۔ نیز دیگر ضروریات کے لئے موٹر کی ٹنکی میں پانی بھر لیا جاتا ہے تمام راہ میں بغداد سے روانہ ہوکر پہلا اسٹیشن قلعہ رمادی ہے اور دوسرا قلعہ رتبہ ہے ان دونوں اسٹیشنوں پر پانی و چاء و کھانا ملجاتا ہے اگرچہ قیمت بہت لی جاتی ہے۔ تیسرا اسٹیشن جو عراق و شام کے حدود پر واقع ہے۔ شامات کا کسٹم آفس ہے یہاں پاسپورٹ و سامان کی جانچ ہوتی ہے۔ صبح ۸ بجے بغداد سے روانہ ہوکر دوسرے دن دس بجے دمشق پہونچ جاتے ہیں۔ یعنی یہ چھ سو میل کا سفر ۲۴-۲۶ گھنٹہ میں تمام ہوجاتا ہے۔ شبانہ روز موٹریں سفر کرتی ہیں۔ رات کو قیام نہیں ہوتا



اس طرح پر کہ تقریباً ۱۱ بجے دن کو قلعہ رمادی پہونچتے ہیں اور وہاں سے تقریباً ۱۲ بجے دن کو روانہ ہوکر ۸ بجے شام کو قلعہ رتبہ اور وہاں سے تقریباً ۹ بجے شب کو روانہ ہوکر صبح ۶ بجے شامات اور وہاں سے روانہ ہوکر دس بجے دمشق پہونچ جاتے ہیں۔

مسافرین اور موٹروں کے بخیریت منزل مقصود پر پہونچنے کے لئے حکومت عراق و شام کیجانب سے یہ انتظام ہے کہ بذریعہ وائرلس (بے تار کی تار برقی) اس بات کی اطلاع ہر اسٹیشن کو دی جاتی ہے کہ اسقدر موٹریں روانہ ہوئیں۔ اگر ان میں سے کوئی موٹر وقت معینہ پر دوسرے اسٹیشن پر نہ پہونچے تو بغداد بذریعہ وائرلس فوراً مطلع کیا جاتا ہے اور وہاں سے فوراً ہوائی جہاز اس موٹر کو تلاش کرکے راستہ پر لگا دیتا ہے اور بصورت خرابی موٹر سواریوں کو خود منزل مقصود پر پہونچا دیتا ہے۔ اس طرح پر راہ کے خطرہ و ریگستان کے مہیب نتائج سے مسافرین کو تاحال نجات مل گئی ہے۔ شیخ عبد الرحمٰن خادم کا انتقال ہوچکا معلوم نہیں کہ اب کوئی اس خدمت کو انجام دیتا ہے یا نہیں لیکن دمشق میں متعدد ہوٹل ہیں ان میں قیام کیا جاسکتا ہے۔

**شہر دمشق** شہر دمشق وہی شہر ہے جہاں معاویہ ابن ابی سفیان اور اُسکے پسر یزید ملعون کی حکومت تھی اس وقت بھی یہ شہر اپنی فطری و مصنوعی خوبیوں کی وجہ سے قابل دید ہے۔ عمارات۔ سڑکیں۔ ہوٹل۔ پارک۔ باغیچہ نہریں اس کو عروس البلاد بنائے ہوئے ہیں۔

پہاڑ ایسے سرسبز و شاداب ہیں کہ سبحان اللہ۔ شامات سے شہر دمشق کی جانب جاتے ہوئے گود میں لیتا ہوا سبزہ لہلہاتے باغ بہتی ہوئی نہریں اور ترنم خیز طیور تھکے ماندے مسافر کو لوریاں دینے لگتے ہیں۔ ریگستان عرب کی سخت منزلیں قطع کرنے کے بعد ایسے فرحت بخش مناظر آنکھوں کے سامنے آتے ہیں جن کی تفصیل کی اس مختصر رسالہ میں گنجائش نہیں ہے۔

شہر کے شمالی حصہ میں جو پہاڑ ہیں اُن سے ایک چشمہ جاری ہے جو آگے

بڑھ کر ایک نہر کی صورت میں منتقل کر دیا گیا ہے اور کے آگے اُس نہر کے سات حصہ کر دیے گئے ہیں دو نہریں سڑک کے ایک جانب اور پانچ نہریں دوسری جانب جاری ہیں۔ اندرون شہر اونھیں میں سے ایک نہر بہت وسیع ہے جس میں شہر بھر کا گندہ پانی جاتا ہے اور شہر کے باہر بہہ جاتا ہے بقیہ چھ نہریں شہر کے مختلف حصوں میں کہیں کھلی ہوئی اور کہیں پر زمین دوز ہیں اور ہندوستانی شہروں کے واٹر ورکس کی طرح تمام آبادی کو شیریں پانی پہونچاتی ہیں۔ غرض کہ اس شہر کی خوبیاں دیکھنے کے قابل ہیں۔ عام طور پر مستورات میں پردہ نہیں ہے۔ اور زنانے اسکولوں میں لڑکیاں بالعموم تعلیم پاتی ہیں۔ آبادی ایک لاکھ سے زائد ہے تقریباً سب مسلمان ہیں جن میں ۵ ہزار شیعہ بھی ہیں۔ ان کے یہاں پردہ قائم ہے اور لڑکیوں کی تعلیم کے لئے اپنا خاص مدرسہ ہے جس میں صنعتی تعلیم کا انتظام ہے۔ شیعہ مستورات اور لڑکیوں کو بے پردگی سے بچانے کے لیئے علامہ سید محسن عاملی ادام اللہ فیوضہٗ نے باوجود عام مخالفت کے اس مدرسہ کو قائم کیا۔ اب اوس کے فیوض حاصل کر کے تمام شیعہ اُن کے گرویدہ ہو گئے ہیں۔ اور یہی مدرسہ تمام شیعوں میں اتحاد و یکجہتی کا ذریعہ بن گیا ہے۔

باوجود عام بے پردگی کے شہر میں بد وضع عورات اور ذوات الاعلام کا نام نہیں۔

واقعہ یہ ہے کہ وہاں کی گورنمنٹ نے یہ انتظام کر دیا ہے کہ آبادی کے باہر ایک محلہ ایسی عورتوں کے لیئے مخصوص کر دیا ہے جہاں عیاش طبع حضرات جا سکتے ہیں۔ لیکن ان عورات کو شہر میں آنے اور شریف عورتوں سے ملنے کی ممانعت ہے تاکہ یہ وبا شرفا کے خاندانوں میں نہ پھیلنے پائے۔

ایک زائر کے لیئے شام جانے کی ضرورت اسلیئے ہے کہ وہاں حسب ذیل مقامات قابل دید و لائق زیارت ہیں۔

**مسجد اموی دربار یزید** (۱) مسجد اموی ایک عظیم الشان مسجد سنگی ہے۔ او



وہی عمارت کہی جاتی ہے جس میں یزید ملعون کا دربار ہوتا تھا۔ اس مسجد میں بڑے بڑے ہال بنے ہوئے ہیں۔ پیشنماز کی جگہ کے قریب ایک سنگی ممبر بنا ہوا ہے اور سامنے کے درمیانی در میں دونوں جانب دو بڑے بڑے چبوترے بنے ہوئے ہیں۔ جن پر اس زمانہ میں لوگ تلاوت قرآن مجید کیا کرتے ہیں۔ مشہور ہے کہ اسی مسجد میں یزید ملعون دربار کیا کرتا تھا۔ اسکے سامنے انھیں چبوتروں کے اوپر اسیران اہلبیتؑ لاکر کھڑے کیے گئے تھے۔ اور اسی ممبر پر جناب امام زین العابدینؑ نے خطبہ پڑھا تھا۔

**قبر جناب یحییٰ علیہ السلام** اسی مسجد کے اندر ایک جگہ پر جناب یحییٰ علیہ السلام کا مزار بنا ہوا ہے۔ اسی مسجد کے داہنی جانب جو عمارت مسجد ہے اوس میں ایک دیوار میں طاق ہے جس میں جناب امام حسین علیہ السلام کا سر یزید نے رکھوایا تھا۔ اسی سے ملحق مصلّے امام زین العابدینؑ کا ہے جہاں پر حضرت قیام دمشق کے زمانہ میں نماز ادا کیا کرتے تھے۔ اسی کے پشت پر ایک وسیع کمرہ میں ایک ہی کٹہرہ کے اندر

**روضۂ راس الحسینؑ** سر امام حسینؑ اور ایک بال جناب رسالتمآبؐ کا دفن ہے۔ اور ایک تختی پر زیارت درج ہے جو پڑھی جا سکتی ہے۔ مولانا ہبۃ الدین صاحب قبلہ مجتہد عراق و قاضی القضاۃ مذہب جعفری حکومت عراق کی تحقیق ہے کہ غالباً راس الحسین کا صحیح مدفن یہی ہوگا مولانا موصوف دیگر مختلف روایات پر یہاں کی روایت کو زیادہ قابل وثوق و موافق قراین قرار دیتے ہیں۔ لیکن اس سلسلہ میں ملاحظہ ہو نوٹ صفحہ ۳۱ جس سے معلوم ہوتا ہے کہ سر حسینؑ نجف اشرف میں دفن ہے۔

مسجد مذکور کے سامنے ایک پھاٹک ہے جس سے ملحق ایک منارہ بنا ہوا ہے اور گھڑی لگی ہوئی ہے۔ وہاں کے لوگوں کا اعتقاد بالعموم یہ ہے کہ امام عصر علیہ السلام کے ظہور کے زمانہ میں جناب عیسیٰؑ اسی منارے سے اتریں گے۔ اسی کے قریب صحن مسجد

کے اندر ایک اور منارہ ہے جس میں بعض نادر الوجود تبرکات محفوظ ہیں اسی پھاٹک کے ملحق بیرونی جانب ایک کھنڈر ہے جو یزید پلید کا محل شاہی تھا اوس سے کچھ آگے بڑھ کر ایک قطعہ آراضی ہے جس پر ایک بہت بڑا پتھر پڑا ہوا ہے جو زوجہ یزید ہندہ کا مکان تھا اور اسی کے ایک طرف محمد بن ابی بکر کے مقبرہ کی یادگار بنی ہوئی ہے (حالانکہ انکا واقعہ قتل مصر میں ہوا تھا اور شاید مدفن بھی وہیں ہو۔)

**محلۂ خرابات و قید خانہ شام** اور دوسری جانب وہ قید خانہ ہے جس میں اسیرانِ اہلبیتؑ کو یزید نے قید کیا تھا عجیب بات یہ ہے کہ وہ کل محلہ ابتک محلۂ خرابات کے نام سے مشہور ہے اور شیعوں کی بڑی تعداد اوسی محلہ میں رہتی ہے۔ یہ قید خانہ اب ایک خوبصورت مسجد کی صورت میں ہے اوس کے اندرونی درجہ میں دیوار پر مقامات جناب امام زین العابدینؑ جناب زینبؑ و دیگر اُسرائے اہلبیت دکھلائے گئے ہیں۔ اور بیرونی درجہ کے گوشہ چپ میں رقیہؑ بنت علیؑ کی قبر ہے میرے خیال میں یہ غلط ہے غالباً رقیہ بنت الحسینؑ کی قبر ہوگی۔ جو نہایت کمسنی میں قید خانہ شام میں انتقال فرما گئیں اور قید خانہ ہی کے ایک گوشہ میں دفن کردی گئیں۔ چنانچہ اونکی صغر سنی کی وجہ سے زائرین اکثر کھلونے وہاں چڑھاتے ہیں جو ہم نے بھی موجود دیکھے۔

مسجد کے باہر ایک چھوٹا سا خوبصورت حوض بنا ہوا ہے جو صاف پانی سے لبالب رہتا ہے اور اسی احاطہ میں ایک عظیم الشان مقبرہ معاویہ ابن یزید کا بنا ہوا ہے جنھوں نے حقوق اہلبیت کا لحاظ کر کے خلافت لینے سے انکار کر دیا تھا۔

اسی محلہ خرابات میں شاہ صلاح الدین اور اوسکے قابل وزیر کی قبور بھی ایک عمدہ مقبرہ میں ہیں۔ جو قابل دید ہے کہا جاتا ہے کہ زمانۂ خلفاء کے بعد مسجد اموی نصاریٰ کے قبضہ میں چلی گئی اور گرجا بنادی گئی تھی۔ اس بادشاہ نے ایک مرتبہ اسکا نصف حصہ حاصل کیا۔ اور دوسری مرتبہ کے حملہ میں مصالحت



ہو کر کل عمارت مسلمانوں کے قبضہ میں آگئی اس وقت سے جامع مسجد کے طور پر استعمال ہوتی ہے۔

**قبرستان دمشق** شہر کے باہر دمشق کا عظیم الشان اور قدیم قبرستان گورستان دمشق کے نام سے مشہور ہے۔ جو ہر حیثیت سے دیکھنے کے قابل ہی ہے ملعون یزید ابن معاویہ کی قبر کی جگہ پر تو سیسہ گلانے کی بھٹی ہے گویا دنیا میں اُس کے اعمال بد کی وجہ سے اُسکے سر اور بدن پر شبانہ روز آگ کا انتظام قدرت نے کر دیا ہے۔ اور قبرستان کے ایک جانب امیر معاویہ (ابن ابی سفیان) کا مقبرہ ہے۔ لیکن ایسی خراب حالت میں کہ اسکا ذکر نہ کرنا بہتر ہے تمام قبرستان کا سامان مرمت اوسمیں جمع رہتا ہے اور گندگی و کوڑے کا ملجا و ماویٰ بنا ہوا ہے۔ اسکے علاوہ تقریباً ڈیڑھ دو میل کے حلقہ میں یہ قبرستان ہے جسمیں سیکڑوں نہایت عمدہ عمدہ مقبرے بنے ہوئے ہیں اور اسلامی شان دوبالا کرتے ہیں۔

ایک مقبرہ میں تمام شہدائے کربلا علیہم السلام کے سر دفن ہیں۔ اسی قبرستان میں جناب اُمِ حبیبہ و جناب اُم سلمہ ازواج جناب رسالتمآب صلعم کے مقبرے علیحدہ علیحدہ بنے ہوئے ہیں۔ جناب سکینہؑ بنت الحسینؑ و جناب ام کلثوم بنت جناب امیرؑ کے مقبرے بھی ہیں۔ نیز جناب فضہ و جناب عبداللہ ابن حضرت علی ابن الحسینؑ و جناب عبداللہ ابن جعفر طیار شوہر جناب زینبؑ و حضرت فاطمہ صغرا بنت الحسینؑ و حضرت بلال مؤذن جناب رسالت مآب صلعم اصحاب رسولؐ خدا کے قبور در وضے بھی ہیں۔

**رَوضہ جناب زینب صلواۃ اللہ علیہا** شہر دمشق سے دس بارہ میل کے فاصلے پر جناب زینبؑ کا روضۂ اقدس ہے جہاں موٹر کار پر بسہولت جانا ہوتا ہے۔ راہ میں جناب مقداد و عدی ابن حجر کے روضے ملتے ہیں۔ غرضکہ روضہ جناب زینب جسکی مکمل مرمت چند سال قبل مومنہ کاملہ مادر گرامی ہز ہائینس آغا خان نے کرادی ہے اب نہایت اچھی حالت میں ہے اور ایک شیعہ مجاور وہاں مقیم ہیں اگرچہ

اس مقام کی کل آبادی برادران اہلسنت کی ہے۔ اگر کوئی زیارت وہاں لکھی ہوئی ملے تو اُسے پڑھ لے ورنہ رسالۂ ہذا میں تل زینبیہ سے جو زیارت نقل کی گئی ہے اُسے پڑھ لے۔ کتب زیارات میں مجھے کوئی زیارت نہیں ملی۔

**مقام اصحاب کہف** شہر دمشق ہی کے قریب وہ پہاڑ بھی ہے جہاں کہا جاتا ہے کہ اصحاب کہف محوِ خواب ہیں۔

غرضکہ شہر دمشق زیارات و سیاحت دونوں حیثیتوں سے قابل دید ہے کہاں تک تفصیل کیجائے۔ طوالت کا خوف ہے۔

بہرحال دمشق سے حاجی بذریعۂ موٹر یا ریل بندرگاہ بیروت چلا جائے اور وہاں سے جہاز پر روانہ ہوکر بمقام جحفہ جو میقات اہل شام ہے احرام باندھ لے اور جدّہ ہوکر مکۂ معظمہ چلا جائے اور بعد ادائے حج مدینہ منورہ کی زیارات سے فراغت کرکے ادھر جدّہ واپس آکر بذریعہ جہاز ہندوستان واپس آجائے۔

نوٹ۔ دمشق سے بیروت جاتے ہوئے لبنان کی پہاڑیوں پر سے گذرنا ہوگا۔ جو دنیا کے مشہور پہاڑوں میں ہے اور جسکی خوبی دیکھنے سے تعلق رکھتی ہے۔

# فصل چہارم

## چوتھا و پانچواں راستہ اور اُس کے تفصیلات

اگر حجاج چاہیں کہ عراق و شام کے ساتھ ساتھ ملک فلسطین جاکر بیت المقدس کی زیارت کا بھی شرف حاصل کریں اور اُسکے بعد حجاز بغرض حج جائیں تو اُنکو اپنے پاسپورٹ میں ملک فلسطین بھی شامل کرا دینا چاہیئے بلکہ احتیاطاً ملک مصر بھی داخل کرا دینا چاہیئے۔ اور دمشق میں زیارت سے فراغت کے بعد موٹر پر بیت المقدس



چلے جانا چاہیئے دمشق سے بیت المقدس کا فاصلہ تقریباً تین سو میل کا ہے اور راستہ نہایت پرلطف اور دلچسپ ہے۔ شام کے حدود پر

**جسر بنات یعقوبؑ** جسر بنات یعقوبؑ ایک تاریخی مقام ہے کہا جاتا ہے کہ دختران جناب یعقوب علیہ السلام اسی جگہ دریا سے پانی لیا کرتی تھیں۔ یہاں پاسپورٹ کی جانچ ہوتی ہے اور اسکے بعد مسافر حدود فلسطین میں داخل ہوتا ہے۔ اور سب سے پہلے بحیرہ اردن کے کنارے ایک شہر

**طبریہ کے حمام** طبریہ ملتا ہے جس میں نصاریٰ، یہود اور مسلمان آباد ہیں۔ یہ مقام اپنے گرم حمام کیوجہ سے مشہور ہے ان حماموں میں غالباً گندھک کے چشمہ سے گرم پانی لاکر حوضوں میں جمع کیا جاتا ہے اس میں غسل کرنا امراض جلدی کے لیئے نہایت درجہ مفید ہے۔

**ناصریہ** اسکے بعد ایک مشہور شہر ناصریہ ملتا ہے۔ جو جناب عیسیٰ علیہ السلام کا وطن مبارک تھا اسکے بعد ایک شہر نابلس ملتا ہے جسمیں مسلمان آباد ہیں اور نہایت اچھی حالت میں معلوم ہوتے ہیں اسکے بعد شہر یروشلم یعنی بیت المقدس شہر آتا ہے۔

**زاویہ ہندی** شہر بیت المقدّس میں جاکر زاویہ ہندی میں قیام کرنا اچھا ہے۔ یہ ایک وقفی عمارت ہے اور بابا فرید شکر گنج کے چلہ کے مقام پر تعمیر کی گئی ہے اور بیت المقدس کے سپریم کونسل کے نگرانی میں ہے۔ وہی اسکے اخراجات کی ذمہ دار ہے۔ زائرین کچھ نذر بھی اپنی خوشی سے کرتے رہتے ہیں۔ لیکن کوئی رقم جبریہ نہیں وصول کیجاتی۔ زاویہ ہندی انگریزی انڈین ہوسٹل کہلاتا ہے جسکے منتظم شیخ ناظر حسین انصاری ساکن سہارنپور ہیں، ان کا پتہ یہ ہے۔ ہیرا ڈس گیٹ یروشلم ملک فلسطین۔

**بیت المقدس** یروشلم (شہر بیت المقدس) میں سب سے بہتر مقام زیارت خود بیت المقدس ہے جو خانہ کعبہ کے قبل تمام بندگان خدا کا

قبلہ تھا۔ اس عمارت کے صحن کے بیچ میں بیت المقدس کی خاص عمارت بصورت مقبرہ ہے جس کے اندر وہ عظیم پتھر ہے جسے صخرۃ اللہ یا تخت رب العالمین کہتے ہیں کہا جاتا ہے کہ شب معراج براق رسول صلعم اسی پتھر پر ٹھہرا تھا اور جب رسول ؐ کو سوار کر کے براق نے آسمان کیجانب سفر کرنا چاہا تو یہ پتھر بھی بلند ہوا لیکن بحکم خدا روک دیا گیا۔ اور اب اوسی جگہ زمین سے کچھ بلندی پر معلّق ہے۔ اگرچہ زائرین کو اسکا معلّق ہونا بظاہر نہیں معلوم ہوتا۔ ممکن ہے کہ فرش زمین سے پتھر تک دیوار چن دی گئی ہو۔

اس متبرک پتھر کے نیچے زائرین کو دو رکعت نماز پڑھنا ہوتی ہے۔ اس پتھر کے گرد بعض انبیا علیہم السلام کے مقامات بنے ہوئے ہیں جہاں زیارتیں پڑھائی جاتی ہیں۔

اسی گنبد کے قریب جانب جنوب جناب داؤد علیہ السلام کا عدالت خانہ ہے حرم بیت المقدس کے جانب غرب مسجد عمر ایک عظیم الشان عمارت ہے۔

حرم اقدس کے جنوبی دیوار سے ملحق جناب سلیمان کا مقبرہ ہے جو تخت سلیمان ؑ کے نام سے مشہور ہے اور اوسی کے قریب در توبہ و در رحمت او پل صراط ہے۔

اسی بیت المقدس کے کنارے کے کمروں میں سے ایک میں شریف حسین مرحوم معزول شریف مکہ کی قبر ہے اور دوسرے میں مولانا محمد علی مرحوم کی قبر ہے۔ اسی جانب کی دیوار کا ایک حصہ جو نہایت قدیم معلوم ہوتا ہے اور جس کے بڑے بڑے پتھر ایک حد تک گھس گئے ہیں دیوار بکا کہلاتا ہے جسکی ملکیت کا جھگڑا یہود و مسلمانوں میں عرصہ تک جاری رہا۔ یہ دیوار بالآخر مسلمانوں کی ملکیت قرار پا گئی اور یہودیوں کو باہر کی جانب سے قریب دیوار کے آکر عبادت و پرستش کرنیکا حق دیا گیا ہے کہا جاتا ہے کہ یہ حصہ دیوار جناب سلیمان ؑ کے زمانہ کا بنا ہوا ہے۔

ملک فلسطین کا تقریباً نصف حصہ بیت المقدس کے لئے وقف ہے جس کے انتظام کے لئے برٹش گورنمنٹ نے مسلمانوں کی ایک مسلم سپریم کونسل بنا دی تھی جس کے صدر جناب سید امین الدین حسنی الحسینی تھے۔ اور ملنے کے قابل بزرگ ہیں۔ لیکن اب



کچھ حصہ پر بنی اسرائیل کی حکومت قائم ہو گئی ہے اور مسلمانوں میں اور بنی اسرائیلی حکومت میں بہت اختلافات ہیں۔ خدا حالات درست فرمائے۔

علاوہ ان محترم و متبرک مقامات کے دیگر حسب ذیل مقامات بھی قابل زیارت و لائق دید ہیں:۔

(۱) اندرون شہر قریب بیت المقدس وہ قید خانہ جسمیں جناب عیسیٰ قید کئے گئے تھے اور جو پہاڑ کاٹ کر غالباً اسی غرض سے بنایا گیا تھا۔

(۲) اوسی کے قریب وہ سات مقامات جہاں پر حضرت عیسیٰ اوسوقت گرے جبکہ اپنی صلیب کی لکڑی لادے ہوئے مقام صلیب پر لیجائے جا رہے تھے۔

(۳) قریب ہی ہولی سپلکر یعنی وہ مقام مقدس جہاں جناب عیسیٰ ؑ کو صلیب دیا جانا بیان کیا جاتا ہے۔ یہ ایک عالیشان عمارت ہے جسمیں نصارٰے کے ہر طبقہ کی عبادت گاہیں علیحدہ علیحدہ بنی ہوئی ہیں۔ اور صلیب کی لکڑی بھی محفوظ ہے۔ نیز وہ سنگ مرمر کی سل جسپر کہا جاتا ہے کہ بعد صلیب حضرت کو نہلایا گیا تھا وہ بھی موجود ہے۔ حالانکہ ہمارے عقیدہ کے موافق یہ تمام واقعات ہم شبیہہ حضرت عیسیٰ ؑ کے ساتھ پیش آئے ہوں گے کیونکہ خود حضرت عیسیٰ ؑ آسمان چہارم پر اٹھا لئے گئے۔ جیسا کہ قرآن سے ثابت ہے

اسی کے قریب روضۂ جناب مریم ہے جو بیت المریم کے نام سے مشہور ہے۔ اور اسکے قریب جبل زیتون ہے۔

(۵) شہر سے قریب ہی جناب عُذیر نبی اللہ کا مقبرہ ہے جہاں حضرت تقریباً ایک سو سال تک دفن رہے اوس کے بعد جناب عیسیٰ ؑ کی دعا پر زندہ کیے گئے اور ۳۰ سال کی عمر پا کر اوسکے بعد غالباً عدن میں کسی جگہ دفن کیے گئے۔

(۶) شہر سے دس بارہ میل کے فاصلہ پر ایک پہاڑ کے اوپر جناب موسیٰ ؑ کا روضہ ہے مشہور ہے کہ اُس پہاڑ کا پتھر اگر روضۂ اقدس کے اندر جلایا جائے تو کوئلہ کی طرح

لِلْحُوْرِ الْعِيْنِ وَسَقَيْنَهَا مِنْ شَرَابِ الْجَنَّةِ وَبَشَّرْنَهَا بِوِلَادَتِ خَيْرِ الْاَنْبِيَاءِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّ رَسُوْلِ اللّٰهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّ حَبِيْبِ اللّٰهِ تَهَنِيًا لَكِ بِمَا آتَاكِ اللّٰهُ مِنْ فَضْلٍ وَالسَّلَامُ عَلَيْكِ وَعَلٰى رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهٖ وَسَلَّمَ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ

## زیارت خدیجہ بنت خویلد اُمّ المومنین (رضی اللہ عنہا)

اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّ الْمُؤْمِنِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا زَوْجَةَ سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّ فَاطِمَةَ الزَّهْرَاءِ سَيِّدَةِ نِسَاءِ الْعَالَمِيْنَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اَوَّلَ الْمُؤْمِنَاتِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا مَنْ اَنْفَقَتْ مَالَهَا فِيْ نُصْرَةِ سَيِّدِ الْاَنْبِيَاءِ وَنَصَرَتْهُ مَا اسْتَطَاعَتْ وَدَافَعَتْ عَنْهُ الْاَعْدَاءَ۔ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا مَنْ سَلَّمَ عَلَيْهَا جَبْرَائِيْلُ وَبَلَّغَهَا السَّلَامَ مِنَ اللّٰهِ الْجَلِيْلِ فَهَنِيْئًا لَكِ بِمَا اَوْلَاكِ اللّٰهُ مِنْ فَضْلٍ وَالسَّلَامُ عَلَيْكِ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ ۔ نقل کردہ سید رضا صاحب مقیم مکہ معظمہ بتاریخ ۲۰ ستمبر ۱۹۴۷ء مطابق ۲۷ ذیقعدہ ۱۳۶۶ھ

## فصل ششم۔ طواف وداع خانہ کعبہ میں

مکہ معظمہ سے جس دن چلنا ہو یا اس کے پہلے جس کے بعد پھر خانہ کعبہ میں جانے کی امید نہ ہو تو مستحب ہے کہ طواف وداع کے خیال سے غسل کرے اور



طواف آخری خانہ کعبہ کا بجا لاوے اور ہر چوطرف رکن یمانی اور حجر اسود کو مس کرے اور مستجار پر وہ دعائیں پڑھے جو سابق میں مذکور ہوئیں اور دعا کرے کہ خدا پھر حج نصیب کرے اور جہاں تک ہو سکے اپنے لئے اور برادران مومنین کیواسطے دعا کرے انشاء اللہ تعالےٰ خدا قبول کریگا اور یہ مؤلف بھی امید رکھتا ہے کہ اس عاصی کو بھی دعائے مغفرت سے فراموش نہ فرمائینگے جب باہر نکلنے کا ارادہ کرے تو باب حناطین سے جو مقابل رکن شامی کے ہے باہر نکلے اور روانہ ہونے کے وقت ایک درہم کا خرمہ خرید کرکے تصدق کرے شاید کوئی بال ٹوٹا ہو یا جوں پھینکدی ہو تو اس کا کفارہ ہو جائے گا۔

## فصل ہفتم خاتمہ حج کے متعلق مسائل ضروریہ کے بیان میں

**بیان استطاعت** مسئلہ۔ استطاعت جس کے سبب سے حج واجب ہوتا ہے اس سے یہ مراد ہے کہ جو شخص بالغ و عاقل ہو اور جانے اور آنیکا خرچ رکھتا ہو اور واپس آنے تک جو لوگ اُسکے واجب النفقہ ہیں انکو خرچ بھی دے جائے اور ایسا بھی نہ ہو کہ بعد آنے کے بالکل محتاج ہو جائے کہ ذلت سے بسر ہو اور راستہ بھی صاف ہو گمان غالب لٹنے اور مارے جانے کا نہ ہو اور بیمار و معذور بھی نہ ہو تو اس شخص پر حج واجب ہے۔

مسئلہ اگر کسی کے ذمہ حج واجب ہو اور باوجود مقدرت کے حج نکرے اور بعد اسکے محتاج ہو جاوے تو

---

سے عمارت خانہ کعبہ میں مقام حجر اسود کے علاوہ تین رکن ہیں۔ رکن شامی رکن عراقی اور رکن یمانی

اسکے ذمہ سے حج ساقط نہ ہوگا جسطرح ہو سکے حج کو بجالاوے اگرچہ پیدل ہی جانا ہو۔

مسئلہ۔ اگر کوئی مالدار مستطیع ہونیکے قبل سے قرضدار ہو اور سردست جو اسکے پاس مال ہے اسی قدر دین بھی ہے کہ ادا کرکے کچھ نہیں بچتا تو اسکو چاہئے کہ اگر قرضخواہ طلب کرے تو اس کے دین کو ادا کرے، حج اسپر واجب نہیں ہے اور اگر دین ادا کرنیکے بعد اسقدر بچتا ہو کہ جانے اور آنے اور اہل و عیال کے خرچ کیلئے کافی ہو تو اسپر حج واجب ہوگا

مسئلہ اگر کوئی شخص قبل استطاعت کے حج کر آیا ہو بعد اسکے مستطیع ہو جائے تو پہلا حج کافی نہوگا اسکو چاہئے کہ دوبارہ حجۃ الاسلام بہ نیت وجوب بجالاوے اور قصد قربت احوط ہے۔

مسئلہ اگر کسی کے پاس روپیہ نہ ہو مگر اس کے پاس زمین و املاک اسقدر رہو کہ اسکو بیچ کر جا سکتا ہے اور آسکتا ہے اور بعد آنے کے اسقدر باقی رہیگا کہ عزت و آبرو سے بسر اوقات کرسکیگا تو اسپر حج واجب ہوگا۔

مسئلہ اگر کوئی شخص قربۃً الی اللہ کسی کے آنے اور جانے کے خرچ کا متکفل ہو، اور واپس آنے تک اسکے اہل و عیال کا خرچ بھی دے یا وعدہ وثوق کرے تو اسپر بھی بنابر احتیاط حج کرنا واجب ہو جائے گا اور کفایت خرچ بعد واپس آنیکے اس حالت میں شرط نہ ہوگی

مسئلہ۔ مدینہ منورہ کی زیارت وجوب حج کے لئے شرط نہیں ہے اگر کسی کے پاس اسقدر روپیہ ہو کہ فقط حج بجالاسکتا ہے اور زیارت مدینہ کیلئے نہیں جا سکتا ہے تو وہ بھی مستطیع ہے اسپر واجب ہے کہ جائے اور حج بجالائے۔



مسئلہ۔ اگر عورت پر حج واجب ہے تو اس سفر حج میں شوہر کی رضا ضروری نہیں ہے بہرحال اسکو حج کے لئے جانا چاہئے البتہ اگر عورت اپنی عصمت و آبرو کے خیال سے محتاج کسی محرم کے ساتھ جانیکی ہو تو اسکے آنے جانے کا خرچ بھی (نفقہ) استطاعت میں معتبر (شامل) ہے

مسئلہ۔ اگر کوئی شخص غیر مستطیع ہے اور کسی عنوان سے گدائی کرتا کسی میقات تک پہونچ گیا اور وہاں پہونچکر کسی نہج سے اسقدر روپیہ اسکے پاس ہوگیا کہ اب وہاں سے باطمینان اپنے خرچ سے مکہ جا سکتا ہے تو اسپر بھی حج واجب ہوگا اور حج اسکا حجۃ الاسلام ہوگا اسی طرح اگر کوئی شخص تجارت کرتا ہوا یا کسی دوسرے ذریعہ سے مکہ سے قریب مثلاً حدیدہ یا جدہ میں پہونچا اور سردست اسکے پاس اسقدر خرچ موجود ہے کہ اگر مکہ جائیگا تو کافی ہوگا اور اگر اپنے شہر کو واپس آئیگا تو کافی نہوگا تو اسپر واجب ہوگا کہ وہیں سے حج کو جائے اور حجۃ الاسلام بجالائے

مسئلہ۔ اگر کسی شخص پر حج واجب اور مستقر ہو چکا ہو مگر قبل ادائے حج وہ بیمار ہوا اور سفر سے عاجز اور مجبور ہو گیا اور بیماری سے اچھے ہونیکی بھی امید نہیں پائی جاتی ہے تو اسکو چاہئے کہ اپنی طرف سے کسیکو نائب قرار دیکے حج ادا کرائے لیکن بعد ادائے حج کے اگر وہ اچھا ہو جائے کہ بغیر تعب و مشقت کے حج کو جا سکتا ہے تو بنابر احوط بلکہ اقوی اسکو لازم ہے کہ خود بھی حج بجالائے۔

مسئلہ۔ اگر کوئی شخص مستطیع نہیں ہے مگر اپنے شہر میں تجارت یا زراعت

یا کسی پیشہ سے گذران کرتا ہے۔ کوئی شخص اسکو سفر مکہ میں خدمت کیواسطے نوکر رکھ کے لیجائے اور اسکی اجرت اسیقدر دے جو اسکے خرچ راہ کیلئے کافی ہو تو اسپر واجب نہیں ہے کہ قبول کرے لیکن اگر قبول کر لیا تو اسپر حج واجب ہوجائیگا اور حجۃ الاسلام کے لئے بھی کافی ہوگا۔

مسئلہ اگر کسی کے پاس اس قدر روپیہ ہے کہ حج کے لئے کافی ہے اور اپنی یا اپنی اولاد کی شادی کا بھی ارادہ رکھتا ہے یا عتبات عالیات جانے کا قصد رکھتا ہے کہ اگر ان امور میں خرچ کرتا ہے تو پھر کچھ نہیں بچتا ہے تو وہ شخص مستطیع ہے اس پر واجب ہے کہ پہلے حج بجالائے۔

مسئلہ بعد حصول استطاعت و استقرار حج کے جائز نہیں ہے کہ زحمت سفر حج سے بچنے کے خیال سے اپنے مال کو اپنی اولاد یا زوجہ یا کسی دوسرے کو ہبہ کردے اگر ایسا کیا تو اس سے حج ساقط نہ ہوگا اگرچہ بھیک مانگتا ہوا حج کو جائے۔

مسئلہ دخانی جہاز پر (جس پر اکثر خلاصی کفار رہتے ہیں اور جہاز کو شست و شو کیا کرتے ہیں) سفر کرنے میں اگر اسکا احتمال پہلے سے ہو کہ ہم اپنے بدن و لباس ماکول و مشروب کو پاک رکھ سکیں گے تو اسکے لئے سفر جائز ہے اگر وہاں ہو پہنچ کر نجس ہوجائے اور کسیطرح وضو و نماز کے واسطے طہارت ممکن نہو تو اس صورت میں نماز قصر کریگا کیونکہ سفر معصیت نہ تھا البتہ اگر دریا سے پانی کھینچ لینے سے یا کہ مول لینے سے یا اور کسی عنوان سے طہارت ممکن ہو تو اسپر واجب ہوگا کہ طہارت کرے اور جب کسیطرح طہارت ممکن ہی نہ ہو تو خاک پاک پر تیمم



کرکے نمازیں پڑھا کرے اور اسکی نماز صحیح و مجزی ہوگی انشاء اللہ اور اگر پہلے سے جانتا تھا کہ جہاز پر کسی طرح طہارت ممکن نہ ہوگی تو اس صورت میں بہتر ہوگا کہ نماز کو جمع کرے یعنی قصر و اتمام دونوں کرلے اور بعد حصول طہارت نمازوں کو قضا کرے۔

## حج کے متعلق مسئلے

مسئلہ۔ اگر کوئی شخص حج کو جائے اور شرع شریف میں مسائل حج کو نہ جانتا ہو مگر یہ خیال رکھتا ہو کہ جب وقت آئے گا تو موافق حکم شرع کے مطابق اس رسالہ کے جو اسکے پاس ہے بشرطیکہ عمل اسپر جائز ہو یا بموجب کہنے کسی مجتہد جامع الشرائط کے جو اسکے ساتھ ہے عمل کریگا جیسا کہ اکثر عوام کرتے ہیں تو انشاء اللہ تعالیٰ حج اسکا صحیح ہوجائیگا۔

مسئلہ جو شخص بعد بجالانے حج واجب کے سنتی حج بجالاوے تو نیت میں حجۃ الاسلام کا لفظ کسی جگہ نہ کہے کیونکہ حجۃ الاسلام حج واجب ہوتا ہے۔

مسئلہ جو شخص کسی کی طرف سے بہ نیابت حج بجالائے تو ہر جگہ ہر عمل میں نیابت کی نیت ضرور کریگا یعنی فلاں بن فلاں کی طرف سے احرام یا وقوف یا طواف بجالاتا ہوں واجب قربۃً الی اللہ اور احتیاطاً ایک طواف النساء خاص اپنی طرف سے بھی کرلے

مسئلہ اگر حج کے واجب اور مستحب ہونے میں اشتباہ ہو تو ہر مقام پر فقط قربت کی نیت کافی ہے

مسئلہ اگر ایام حج میں عورت حائض ہوجائے اور پاک ہونے تک اعمال کیلئے وقت کافی نہ ملے تو کل اعمال حج کو مثل احرام [illegible] بقصد خواہ عمرہ کا ہو خواہ

حج کا) اور وقوف عرفات ومشعر الحرام اور رمی جمرات وغیرہ کے اسی حالت میں بجا لائیگی سوائے طواف و نمازِ طواف کہ اُنکو بعد پاک ہونیکے بجا لائیگی اور اور احرام حج کو مکہ میں اپنے مسکن (ٹھہرنے کی جگہ) میں باندھیگی۔

## احرام کے متعلق مسئلے

مسئلہ۔ بمیقات جانا یا محاذات میقات کا یقین حاصل ہونا اگر دشوار ہو تو کفار کے قول سے بھی اگر مظنہ حاصل ہو جائے تو احرام باندھ سکتا ہے جیسا کہ اکثر کپتان انگریز جدہ جانیوالے جہاز پر حجاج کو محاذات یلملم سے خبر دیدیا کرتے ہیں مگر ایسے شخص کے واسطے بہتر یہ ہے کہ قبل از مظنہ محاذات احرام باندھے اور نیت کو مستمر رکھے یہانتک کہ یقین ہو جائے۔ کہ حالت احرام میں مرور محاذات میقات سے ہو گیا لیکن احوط یہ ہے کہ اگر وقت کافی ہے اور ممکن ہو تو پھر ضرور میقات پر جاکے تجدید احرام کرے اور میقات جانے کو بہا امکن ترک نہ کرے۔

مسئلہ۔ جو شخص بعد احرام باندھنے اور حرم مکہ میں داخل ہونیکے مرجائے خواہ محل ہو چکا ہو یا نہیں تو اس کے ذمہ سے حج واجب ساقط ہو جائیگا حدیث میں ہے کہ جو شخص سفر حج میں مرجائے تو وہ ہول قیامت سے بری ہو جائیگا اور اصحاب بدر کے ساتھ محشور ہوگا اور بیحساب داخل بہشت ہوگا۔

مسئلہ سردی کے خیال سے حالت احرام میں کئی چادریں وغیرہ اپنے اوپر ڈال سکتا ہے مگر شرط یہ ہے کہ کوئی کپڑا سیا ہوا نہ ہو۔

مسئلہ ترک احرام کے کفارہ میں جو قربانی کرنی ہوتی ہے تو اگر عمرہ کا احرام ہو



تو مکہ میں اور حج کا احرام ہو تو منیٰ میں قربانی کرے۔

مسئلہ۔ حالت احرام میں جانوران دریائی کا مثل مچھلی وغیرہ کے شکار کرنا جائز ہے اسی طرح مرغی بکری دنبہ وغیرہ جب کہ گھر کا پلا ہو وحشی نہ ہو تو اس کا ذبح کرنا اور کھانا جائز ہے اسی طرح جانوران درندہ (سوائے شیر کے مثل گرگ وسانپ وبچھو وغیرہ کے جبکہ اذیت کا قصد کریں تو اُن کے مار ڈالنے میں کفارہ نہیں ہے۔

مسئلہ۔ جب کہ اسباب کفارات مختلف ہوں مثلاً شکار بھی کیا ہو بوسہ بھی لیا ہو ناخن بھی کاٹا ہو تو ہر ایک کا کفارہ علیحدہ علیحدہ دینا ہوگا

مسئلہ۔ فدیہ اگر حیوان نہیں ہے گیہوں وغیرہ ہے تو راہِ خدا میں تصدق دے اور اگر حیوان ہے تو اس کو بہ نیت کفارہ ذبح کرکے فقرا و مساکین کو جو اس وقت مکہ میں موجود ہوں (اگرچہ وہ رہنے والے دوسری جگہ کے ہوں) تقسیم کر دے۔

مسئلہ۔ جتنے کفارات ہیں سوائے شکار کے یہ سب اُس حال میں ہیں کہ جب جان بوجھ کر کرے اور اگر بھولے سے یا ناوانستگی سے یا بے اختیاری سے کرے تو اس پر کوئی کفارہ نہیں ہے۔

مسئلہ۔ اگر کسی نے حالتِ احرام میں لباس دوختہ مکرر پہنا ہو یا خوشبو مکرر استعمال کی ہو یا عورت سے دست بازی یا بوسہ بازی وغیرہ مکرر کی ہو یا سر مکرر چھپایا ہو یا سر پر سایہ مکرر کیا ہو تو ان صورتوں میں مکرر کفارہ دے۔

## طواف کے متعلق مسئلے

مسئلہ۔ ماں باپ اور برادران مومنین کی طرف سے بھی طواف کرنا جائز ہے جو لوگ مر گئے ہیں ان کے عذاب میں تخفیف ہوتی ہے اور طواف کرنے والے کو بھی بہت کچھ ثواب ملتا ہے بلکہ واسطے پیغمبر خدا اور فاطمہ زہرا اور بارہ اماموں کے بھی طواف کرنا بہت ثواب رکھتا ہے اور بعض حدیث میں ہے کہ طواف کرنا واسطے حضرت عبد المطلبؓ و حضرت ابو طالبؓ و حضرت عبد اللہؓ و حضرت آمنہؓ و حضرت فاطمہؓ بنت اسد کے باعث ثواب و حفاظت مال کا ہے۔

مسئلہ۔ مستحب ہے واسطے حاجی کے کہ مدت اقامت مکہ معظمہ میں تین سو ساٹھ ۳۶۰ طواف کرے اگر نہ ہو سکے تو باون ۵۲ طواف کرے۔

مسئلہ۔ اگر طواف کے عدد میں شک کرے تو اس کی کئی صورتیں ہیں اگر بعد فراغت کے جب دوسرے کام میں مشغول ہو جائے اس وقت شک ہو تو اس شک کا اعتبار نہیں طواف اس کا صحیح ہے اسی طرح اگر سات مرتبہ پھرنے کا یقین ہو اور زیادہ پھرنے میں شک ہو تو بھی طواف صحیح ہے اگر اختلاف ساتوں میں شک ہو یعنی نہ معلوم کہ کئے مرتبہ طواف کیا سات مرتبہ یا چھ مرتبہ یا اس کو بھی کم تو وہ طواف باطل ہے پھر سے طواف کرے مگر جب مستحبی طواف میں اس طرح کا شک ہو تو بنا کم پر رکھکے تمام کرے اور اگر شک حالت طواف واجب میں زیادتی کا ہو کہ یہ ساتواں ہے یا آٹھواں تو سات قرار دیکے ختم کرے۔

## قربانی کے متعلق مسئلے

مسئلہ۔ قربانی کے تین حصّے کرے ایک میں سے



خود کھائے اور ایک حصّہ برادران مومنین کو ہدیہ دے اور ایک حصّہ فقرائے مومنین کو صدقہ دے مگر اس زمانہ میں کچھ عرب بدوی کھڑے رہتے ہیں بعد ذبح کے فوراً زبردستی چھین لے جاتے ہیں تو اس صورت میں اگر ہو سکے تو یہ ترکیب کرے کہ تھوڑا سا اپنے واسطے لے اور ثلث کسی مومن کو صدقہ دے اور ایک ثلث کسی کو اس مقام پر ہدیہ دے ہر چند جدا نہ کیا ہو اب اگر وہ لوگ ان عربوں کے واسطے چھوڑ دیں تو کوئی مضائقہ نہیں۔ اور اگر یہ سب کھنے کے پہلے ہی وہ بدوی لوگ زبردستی لے بھاگیں تو وہ قربانی صحیح ہے اعادہ کی ضرورت نہیں ہے۔

مسئلہ۔ یہ قربانی حج کی کئی شخص مل کر نہیں کر سکتے مثلاً ایک دنبہ کئی شخص مل کے خرید کریں اور قربانی کریں تو یہ جائز نہیں ہے۔

مسئلہ۔ جس شخص کو قربانی ممکن نہ ہو اور نہ قیمت اس کی رکھتا ہو تو اس کو چاہیئے کہ قربانی کے عوض دس روزے رکھے تین تو وہیں رکھے ساتویں اور آٹھویں اور نویں کو اور اگر نہ ہو سکے تو منیٰ سے مکہ واپس آنے کے بعد فوراً شروع کر دے (اگرچہ آخر ذی الحجہ تک بھی رکھ سکتا ہے) مگر یہ تینوں روزے ایک کے بعد ایک برابر رکھے اور سات روزے گھر پر آکے رکھے اور بہتر یہ ہے کہ یہ ساتوں روزے بھی پے در پے رکھے اور جو شخص قیمت قربانی کی رکھتا ہو لیکن جانور قربانی کا دستیاب نہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ قیمت قربانی کی کسی ایسے معتمد کے پاس رکھوا دے کہ وہ اس کی طرف سے ماہ ذی الحجہ میں قربانی کر دے اور اگر

ماہ ذی الحجہ میں ممکن نہ ہو تو پھر سال آئندہ ماہ ذی الحجہ میں قربانی کرے اور احوط اس صورت میں یہ ہے کہ روزہ بھی رکھے۔

# بیان کفارات

| بیان ان چیزوں کا جن کو حالتِ احرام میں عمل میں لانے سے کفارہ لازم ہوتا ہے | قسم کفارہ |
|---|---|
| جماع کرنا۔ حالتِ احرام میں عقد پڑھنا کسی مُحرِم کا اگر وہ دخول بھی کرے۔ استمنا (منی نکالنا جس عنوان سے ہو) تین قسمیں جھوٹی کھانا شتر مرغ کا شکار کرنا۔ بشہوت بوسہ لینا۔ | شتر پنج سالہ (یا پانچ برس کی اونٹنی) |

ف جماع کے بارے میں خاص حکم یہ ہے کہ اگر احرام عمرۂ تمتع کا ہے تو قبل سعی کے اور جو احرام حج کا ہے تو قبل وقوفین کے جماع کیا ہو تو اس صورت میں ایک اونٹ کفارہ میں دیگا اور حج کو تمام کریگا اور پھر سال آئندہ دوبارہ حج کرے گا اور جبتک پہلا حج تمام ہو زن و شوہر دونوں علیحدہ کر دیئے جائیں گے یعنی تخلیہ نہ ہونے دینگے بلکہ اُن کے پاس کوئی ایسا شخص رہا کرے گا جس کے سامنے وہ پھر ایسی شرارت نہ کر سکیں اور اگر بعد وقوف مشعر الحرام اور قبل طواف النساء کے جماع کیا ہو تو اس صورت میں فقط ایک اونٹ کفارہ دینا کافی ہوگا۔



| | |
|---|---|
| ہرن۔ لومڑی۔ خرگوش۔ کبوتر۔ قمری۔ بلکہ مطلق طیور بط۔ کلنگ۔ وغیرہ کا شکار کرنا علی الاحوط۔ بہت سی ٹڈیاں مارنا کبوتران حرم کو بھگا دینا پس اگر واپس آئیں تو مجموع کے واسطے ایک گوسفند کافی ہے اور اگر پھر کے نہ آئیں تو ہر ایک کے عوض ایک گوسفند۔ عورتوں سے دست بازی کرنا۔ بغیر شہوت کے بوسہ لینا اور احوط شتر ہے کفارہ میں بوسہ لینے کے مطلقاً۔ خوشبو کا استعمال کرنا (جیسے مشک۔ زعفران۔ عود۔ عنبر وغیرہ) جس عنوان سے ہو کھانے میں یا پینے میں یا دوا میں یا سونگھنے میں بلکہ سیب وغیرہ سونگھنے میں بھی احتیاطاً۔ لباس دوختہ پہننا اگرچہ اضطرار و مجبوری سے ہو (جیسے سردی وغیرہ کے خیال سے) سر منڈانا کل ناخن بیک جلسہ کاٹنا۔ تین قسمیں سچی یا ایک قسم جھوٹی کھانا۔ سر پر سایہ کرنا اختیاراً ہو یا اضطراراً۔ بہت سی زنبور (بھڑوں) کو مارنا علی الاحوط ہے دانت اکھاڑنا۔ علی الاحوط سر کا چھپانا جس طرح سے ہو۔ اسی طرح عورت کا اپنے منہ کو چھپانا نقاب وغیرہ سے علی الاحوط چھوٹا درخت حرم کا کاٹنا یا اکھاڑنا۔ | گوسفند (دنبہ یا بکری) |

ف جو چیزیں علاوہ انکے حالت احرام میں حرام ہیں اور انکے لئے شرع میں کوئی کفارہ معین نہیں ہے تو انمیں بھی بظاہر ایک گوسفند کافی ہوگا۔

دو قسمیں جھوٹی کھانا بڑا درخت حرم کا کاٹنا گائے پہاڑی گائے یا حمار وحشی کا شکار کرنا جھوٹ بولنا یا کسی کو گالی دینا بنا بر احتیاط۔

| | |
|---|---|
| سوسمار۔ خارپشت (ساہی) موش دشتی۔ (جنگلی چوہا)۔ ان چیزوں کا شکار کرنا۔ | بزغالہ بکری کا بچہ نر ۶ یا ۷ ماہ کا |
| گنجشک کا شکار کرنا۔ متعدد جلسوں میں ناخن کاٹنا۔ بلکہ ہر ناخن کے عوض میں | ایک مد گیہوں (۱۰ ر ار) |
| سر یا کپڑے کی جوں مارنا یا پھینکنا۔ ایک زنبور مارنا۔ ایک ٹڈی مارنا یا کھانا۔ ہر بال ٹوٹنے کے عوض میں۔ | ایک مٹھی گیہوں |
| مکھی وغیرہ حرام چیزیں مارنا جسکی کوئی قیمت نہ ہو احرم نے کیا ہو مگر اس حیوان کو کوئی ضرر نہ پہنچا ہو ایک یا دو سچی قسمیں کھانا۔ | استغفار |

## نیابت کے متعلق مسئلے

مسئلہ۔ جواز استنابت میں شرط ہے کہ نائب مسائل حج سے جن پر اسکو عمل کرنا ہوگا تفصیلاً یا اجمالاً پہلے سے واقف ہو جیسا کہ اس رسالہ کے آخر میں خود حاجی کیلئے بیان ہوا ہاں نیابت میں عدالت شرط نہیں ہے البتہ اتنا ضرور ہے کہ مستاجر اسپر وثوق کامل رکھتا ہو کہ تمام اعمال حج کو میت کی جانب سے بعنوان صحیح بجا لائیگا پس ہر عامی و جاہل کو جس پر اعتبار نہ رکھتا ہو نائب نہیں قرار دیسکتا ہے

مسئلہ۔ اگر نائب نے جس سال کا حجہ لیا تھا اس سال حج کو نگیا اور دوسرے سال نیابتاً حج ادا کیا تو اگرچہ ذمہ میت بری ہو جائیگا مگر نائب اجرت معینہ کا مستحق نہ ہوگا بلکہ اجرت مثل کا سزاوار ہوگا۔ اسیطرح اگر اجارہ میں زیارت مدینہ



اور اس کے متعلقات مثل زیارت آئمہ بقیع و حضرت حمزہ و شہدائے احد وغیرہ کی شرط ہو اور وہ شخص فقط حج کرکے واپس آئے اور مقامات مذکورہ کے لئے کسی دوسرے کو نائب کرکے بھیجدے تو اس کے اور میت کے ذمہ سے حج تو ساقط ہو جائیگا مگر نائب زیارت مدینہ کا مشغول الذمہ رہیگا اسکو چاہئے کہ اجرت المثل زیارت مدینہ کی مستاجر کو واپس کردے البتہ اگر نائب کو مستاجر نے پہلے سے اسکی اجازت دیدی ہو تو مضائقہ نہیں ہے اجرت مسمی کا مستحق رہیگا۔

مسئلہ۔ اگر کوئی شخص حج واجبی کے لئے کسیکا نائب بن جائے تو جائز نہیں ہے کہ اس سال دوسرے کے لئے بھی نائب حج ہو جس طرح شخص مستطیع کیلئے جائز نہیں ہے کہ کسی غیر کا نائب حج ہو ہاں اگر شخص مستطیع اسطور سے اجیر ہو کہ پہلے سال اپنا حجۃ الاسلام بجا لاکر دوسرے سال منوب عنہ کی طرف سے حج بجا لائیگا تو ہوسکتا ہے کہ بذریعہ اجارہ ملے اسکو خرچ کرکے سال اول اپنی طرف سے حجۃ الاسلام بجا لائے اور باقی روپیوں سے دوسرے سال مطابق اجارہ منوب عنہ کی طرف سے حج بجالائے۔

مسئلہ۔ اگر نائب بعد احرام باندھنے اور بعد دخول حرم کے مرجائے تو نائب اور منوب عنہ دونوں بری الذمہ ہو جائینگے اور باقی اعمال مثل عمرہ و سعی حج کے جو رہ گئے ہیں انکی اجرت مثل وارثہ نائب مستاجر کو واپس کرینگے خصوصاً جب کہ اجارہ میں تمام اعمال حج اور زیارت مدینہ وغیرہ بھی شرط ہو۔

مسئلہ۔ حج بلدی میں نائب کو چاہئے کہ اس جگہ سے بقصد نیابت سفر کرے

جہاں منوب عنہ مرا ہے نہ اپنے شہر سے یا میت کے وطن سے۔

مسئلہ نائب کے لئے جائز نہیں ہے کہ اپنا اجارہ کل یا بعض دوسرے کو دیکر منوب عنہ کی طرف سے حج کرائے مگر یہ کہ مستاجر نے اجازت عام دی ہو۔

مسئلہ اگر کوئی شخص میت واجب الحج کیطرف سے تبرعاً واحساناً بغیر کسی اجرت کے قربتہ الی اللہ حج ادا کرے تو ذمہ میت بری ہو جائے گا اگرچہ میت کا ترکہ بقدر حج کے یا اس سے بھی زیادہ موجود ہو۔

مسئلہ اگر میت کے ذمہ دو حج واجب رہ گئے ہوں ایک حجۃ الاسلام دوسرا حج نذری تو جائز ہے کہ ایک ہی سال میں دو شخص کو دونوں حج کیواسطے نائب قرار دے اور اسمیں ترتیب لازم نہیں ہے ہاں اگر وہ خود حج کرتا تو البتہ پہلے سال حجۃ الاسلام بجالاتا اور دوسرے سال حج نذری بجالاتا۔

مسئلہ نائب ایک سال میں دو شخص کی جانب سے حج واجب کیلئے اجیر نہیں ہو سکتا اور حج مستحبی میں ہو سکتا ہے کہ دو شخص کی طرف سے اجیر ہو کر بالاشتراک ایک ہی سال ایک حج میں دونوں کی طرف سے حج مستحبی بجالائے۔

مسئلہ نائب جسوقت کہ احرام باندھے گا اوسپر سب محرمات احرام حرام ہو جائینگے مگر اگر منوب عنہ زندہ ہے جیسا کہ حالت مرض وغیرہ میں بیان ہوا) تو اسپر حالت احرام نائب میں وہ چیزیں حرام نہونگی اور اگر نائب نے طواف النساء نہیں کیا تو اس پر البتہ اسکی زوجہ حرام ہو جائیگی لیکن منوب عنہ پر اپنی زوجہ حرام نہ ہوگی۔

مسئلہ اجیر بلدی اگر نائب راہ میں سفر کے کسی غیر کی خدمت کے لیئے



# ترمیمات

## باب پنجم۔ زیارات

صفحہ ۲۱۸ سطرہ کالم ۴۔ درست کیجیے ۳۸ھ
اور سطر ۷ کالم ۴۔ لکھیئے ۹۵ھ

صفحہ ۲۷۴ [سطر ۱ کے بعد حسب ذیل عبارت درج کیجائے۔]

"(تنبیہ) زیارات مخصوصہ جناب امیر علیہ السلام مثلاً روز غدیر و عید مولود ۱۷ ربیع الاول و عید مبعث ۲۷ رجب وغیرہ کتب زیارات میں مرقوم ہیں بلحاظ اختصار ترک کیا گیا۔ صرف مخصوص زیارات مطلقہ کو اس رسالہ میں تحریر کیا گیا ہے۔"

صفحہ ۲۷۵ سطر ۱۔ یہ (تمام پڑھے کے بعد اضافہ کیجیے۔

"اور نماز فریضہ اسمیں برابر ہے حج مقبول کے اور نماز نافلہ مساوی ہے عمرہ مقبولہ کے۔ اور ایک نماز مساوی ہے ہزار نمازوں کے۔ امام محمد باقر ع نے فرمایا۔ اگر لوگوں کو فضیلت اس کی معلوم ہو سفر کر کے آئیں اور محل نماز پیغمبران ہے۔ اور امام مہدی آخر الزمان نماز پڑھینگے۔

(سید محمد صاحب)

صفحہ ۲۸۰ سطر ۱۸۔ ارحم الراحمین کے بعد لکھیئے "صاحب مفاتیح الجنان نے لکھا ہے اس مقام کو دکۃ المعراج کہا جاتا ہے۔ بظاہر اسلیئے کہ شب معراج حضرت رسول خدا صلعم نے حق تعالیٰ سے اجازت طلب کی اور یہاں تشریف لائے دو رکعت نماز ادا کی۔

(سید محمد صاحب)

صفحہ ۳۰۲ سطر ۸ (ہو سکتی کے بعد اضافہ کیجیے) "علامہ مجلسیؒ نے کتاب تحفۃ الزائر میں فصل پنجم بیان میں اُن احادیث کے قرار دی ہے جس سے معلوم ہوتا ہے کہ پیغمبران اور ان کے اولیا و ائمہ معصومینؑ و ملائکہ زیارت امام حسینؑ بھی شب جمعہ کرتے ہیں"۔ (سید محمد صاحب)

ــــ پنجشنبہ کے بعد "و روز جمعہ" اضافہ کیجئے اور شب کے بعد "و روز" بڑھائیے۔

سطر ۹ میں لفظ زیارت کے بعد "و ادعیہ و اعمال" بڑھائیے۔ اور آخر سطر کے بعد لکھئے۔

"علامہ نوریؒ نے تحیۃ الزائر میں باب آداب زیارت میں تحریر فرمایا ہے سیم وہم بیرون نہ رفتن از بلد امام است پیش از انتظار جمعہ۔ اس کے بعد کتاب تہذیب شیخ طوسیؒ سے یہ حدیث نقل فرمائی ہے کہ جو شخص مکہ یا مدینہ یا مسجد کوفہ یا حائر امام حسینؑ سے باہر جائے قبل انتظار جمعہ کے۔ ملائکہ ندا کرتے ہیں کہاں جاتا ہے خدا تجھ کو واپس آنا نصیب نہ کرے فرمایا ہے علماء نے اس حدیث کے متعلق دو احتمال کئے ہیں ایک یہ کہ قبل نماز جمعہ میں ترک کے سفر قبل زوال کریں ان کے لئے یہ تہدید ہے۔ پس آجکل چونکہ نماز جمعہ نہیں ہوتی ہے ممانعت نہ ہوگی۔ دوسرے یہ کہ جب جمعہ نزدیک ہو انتظار کرے تاکہ فیوضات زیارت و ادعیہ شب و روز جمعہ سے مستفیض ہوئیں روز پنجشنبہ سفر نہ کرے۔ اور احتمال اول اظہر ہے۔ (سید محمد صاحب)

صفحہ ۳۰۳ سطر ۱ میں تَصَدَّقْتُ کے بعد وَلِيِّكَ ؑ دَ بڑھائیے۔

صفحہ ۳۱۹ سطر ۱۲۔ بِفِنَائِكَ ؑ کے بعد وَ اَنَاخَتْ بِرَحْلِكَ ؑ اضافہ کیجئے۔

صفحہ ۳۴۱ سطر ۱۲ کے آخر میں اضافہ کیجئے "اور اولیٰ و مناسب یہ ہے کہ جو طریقہ آقائی حاج محمد علی صاحب طہرانی نے تحریر فرمایا ہے اُسکے مطابق عمل کرے لیکن آخر میں بعد نماز زیارت دعاء علقمہ بھی پڑھے۔ (سید محمد حسین صاحب)

صفحہ ۳۶۹ سطر ۱۵۔ وَالْاُنْسِ کے بجائے وَالْاُنْسُنِ لکھئے۔

صفحہ ۳۸۳ سطر آخر ۱۷۔ بجائے رو بقبلہ کے رو بہ قبر درج کیجئے۔

صفحہ ۳۹۷ سطر ۶ میں روضہ مقدسہ میں کے بعد الفاظ "بائیں پا" بڑھائیے۔



اجیر ہو جائے یا نوکری کرلے تو مضائقہ نہیں ہے۔ ہاں اگر پہلے سے کسی کے ساتھ نوکری کرلے یا خدمت کے لیے سفر حج میں اجیر ہو جائے تو پھر اسکے بعد حج کے لیے غیر کی جانب سے نائب الحج نہیں ہوسکتا البتہ اگر اجیر حج میقاتی ہے تو ہوسکتا ہے۔

مسئلہ - جو اجرت منوب عنہ کی طرف سے نائب کو دی گئی ہے اور سفر حج میں اس کے لیئے وہ کافی نہوئی ہو اور اس کا اپنا روپیہ بھی خرچ ہوگیا ہو تو مستحب ہے کہ اسکی کمی کو منوب عنہ کی طرف سے پورا کردیا جائے۔

مسئلہ - عورت حج کے لیئے کسی مرد کی طرف سے نائب ہوسکتی ہے مگر مکروہ ہے خصوصاً اس حالت میں کہ اُسنے قبل اسکے کبھی حج نہ کیا ہو اور یہ اس کا پہلا حج ہو

# باب پنجم

## زیارات چہاردہ معصومین و دیگر اکثر انبیاء علیہم السلام صحابہ و نواب و اکثر امام زادگان و علماء کرام در ممالک حجاز و عراق و ایران و شام و بیت المقدس و مصر

### فصل اوّل - ثواب زیارت چہاردہ معصومین علیہم السلام

رسول خدا صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم فرماتے ہیں کہ جو شخص میری زیارت کریگا روز قیامت اسکی شفاعت کرنا مجھ پر واجب ہوگی اور جسکی میں شفاعت کرونگا وہ ضرور جنت

میں جائے گا۔ آنحضرت فرماتے ہیں کہ جو لوگ میرے بعد میری قبر کی زیارت کو آئینگے ان کا ایسا حکم ہے کہ گویا وہ دار الکفر سے ہجرت کر کے میرے پاس آئے ہیں اور اگر کسی کو مجھ تک یا میری قبر تک آنے کی استطاعت نہ ہو تو دور سے سلام بھیجیں وہ مجھ کو پہنچ گا۔ آنحضرت سے منقول ہے کہ رسول خدا نے امام حسنؑ کی جانب متوجہ ہو کر فرمایا کہ اے فرزند جو شخص میری زندگی میں یا بعد وفات میری قبر کی زیارت کرے یا تیرے والد علی مرتضےٰ کی یا تیرے بھائی حسینؑ کی یا تیری زیارت کرے تو میں دنیا میں اسکی زیارت کرونگا اور اس کو گناہوں سے پاک کر دونگا۔ آنحضرت سے یہ بھی مروی ہے کہ ہر امام کے تابعین پر امام کا ایک عہد ہوتا ہے منجملہ ایفائے عہد کے انکی قبر کی زیارت کرنا بھی ہے پس جو شخص کسی امام کی رغبت سے زیارت کر لے تو وہ امام قیامت کے دن اس کا شفیع ہوگا۔ نیز ایک دفعہ حضرت امام حسنؑ نے رسول خدا سے سوال کیا کہ حق تعالیٰ ہمارے زائرین کو کیا ثواب دیگا۔ آنحضرت نے جواب دیا کہ جو میری یا تیرے باپ کی یا تیرے بھائی کی یا تیری زندگی میں یا بعد موت قبر کی زیارت کریگا ہر آئینہ مجھ پر واجب ہوگا کہ قیامت کے دن آتش دوزخ سے اس کو نجات دونگا۔ نیز آنحضرت نے حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا سے فرمایا کہ اے فاطمہ جو شخص مجھ پر اور تجھ پر تین یوم سلام کرے تو جنت اس پر واجب ہو جائیگی۔ لوگوں نے دریافت کیا کہ آیا زندگی میں فرمایا کہ نہیں حیات اور ممات دونوں میں۔ امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص جناب امیر المومنین علیؑ ابن ابی طالب کی زیارت پا پیادہ کرے تو حق تعالیٰ ہر ہر قدم کے عوض میں ایک ایک حج



اور ایک ایک عمرہ کا ثواب عطا فرمائے گا اور بعد واپسی حصول زیارت ہر ہر قدم پر دو دو حج اور دو دو عمرہ کا ثواب نامہ اعمال میں لکھے جائینگے نیز فرمایا کہ جو شخص امام حسین علیہ السلام کو امام برحق سمجھ کر انکی زیارت کرے تو حق تعالیٰ حج مقبول اور عمرہ مبرور اس کے نامہ اعمال میں لکھے گا خدا کی قسم جو پاؤں زیارت کی راہ میں گرد آلود ہوئے ہوں خواہ پیدل چل کر یا سواری پر ان کو آتش دوزخ ہرگز نہ ضرر پہنچائے گی۔ نیز یہ بھی ارشاد ہے کہ جو شخص بارہ ائمہ میں سے کسی ایک امام کی زیارت سے مشرف ہوگا تو گویا اس نے خود رسالتمآبؐ کی زیارت کی۔ امام موسیٰ کاظم علیہ السلام سے ارشاد ہے آپ نے احمد بزنطی سے ارشاد فرمایا کہ جو بروز عید غدیر امیر المومنین علیؑ ابن ابی طالب کی قبر کی زیارت کی غرض سے حاضر ہو تو حق تعالیٰ ہر مومن اور مومنہ کے آٹھ برس کے گناہ بحل فرماتا ہے یعنی مخصوصی غدیر کی زیارت کا بیحد ثواب ہے۔

امام جعفر صادق علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو شخص ہم امام اثنا عشر سے کسی ایک کی بھی زیارت کرے اور دو رکعت نماز زیارت بجا لائے تو اس کے نامہ اعمال میں ایک حج مبرور لکھا جائیگا اور اگر چار رکعت نماز پڑھے گا تو حج اور عمرہ لکھا جائیگا بالخصوص زیارت امام حسینؑ کا بیحد ثواب ہے بعض روایات میں وارد ہے کہ حضرت کی زیارت ہر مومن مرد اور عورت پر واجب ہے جس نے زیارت کو ترک کیا گویا اس نے خدا اور رسول کو چھوڑ دیا اور رسول خدا کا نافرمان ٹھہرا لہذا اس کے ایمان میں نقص ہے بعض مجتہد دولت مند اشخاص کے لیئے ہر سال زیارت کو جانا واجب جانتے ہیں۔ نیز مروی ہے کہ اگر سال گزر جائے اور زیارت کو نہ جائے تو اسکی عمر سے

ایک سال کم ہوجاتا ہے اور زیارت کرنے سے عمر دراز ہوتی ہے اور جس قدر دن زیارت میں گذرتے
ہیں وہ اسکی عمر میں محسوب نہیں ہوتے اور ہر ہر قدم پر ایک حج مبرور اور ایک ہزار غلام
آزاد کرنے کا ثواب ہوتا ہے جو ایک درہم اس راہ میں صرف کرے تو دو ہزار درہم کے
برابر شمار ہوتا ہے نیز جو شخص امام حسینؑ علیہ السلام کو امام برحق سمجھ کر زیارت کرے گا
خدا تعالٰی گناہائے گزشتہ اور آیندہ عفو فرمائیگا نیز عرفہ کے دن زیارت امام حسین علیہ السلام کا
بجالانا بیس حج اور عمرہ مبرور کے برابر ہے جو کسی نبی یا کسی امام کے ساتھ کیے گئے
ہوں اور بعض روایات میں وارد ہے کہ یوم عرفہ کی زیارت مرد حق شناس کی ایک حج
مقبول اور دس لاکھ جہاد کے برابر ہے جو راہ خدا میں کسی نبی یا امام کے ساتھ کیا ہو نیز یکم رجب کو
زیارت کرنا گناہوں کی مغفرت کا باعث ہے اور جو پندرہ شعبان کو زیارت کرے تو
ایک لاکھ چوبیس ہزار پیغمبر مصافحہ کرتے ہیں اور شب قدر کی زیارت معافی گناہ کا ذریعہ
ہے اور جو شخص ایک سال کے اندر پندرہ شعبان کو اور عید کے دن اور عرفہ کے روز
زیارت بجالائے تو ہزار حج اور ہزار عمرہ مبرور کے برابر ثواب پائے گا اور ہزار
حاجتیں دین و دنیا کی پوری ہونگی اور یوم عاشور کی زیارت ایمان اور معرفت کے ساتھ
عرش پر خدا کی زیارت کے برابر ہے یعنی جو ثواب زیارت خدا کا عرش پر ممکن ہوتا وہی ثواب
زیارت امام حسینؑ کا یوم عاشور کا ہے اور زیارت اربعین یعنی بیسویں صفر کو زیارت کرنا علامت
ایمان سے ہے اور ہر ماہ زیارت کرنے میں ہزار شہید کا ثواب ملتا ہے شہید بھی شہدائے بدر سے
نیز حضرت کی شہادت گاہ میں نماز پڑھنا ہر رکعت پر ہزار حج اور ہزار عمرہ اور ہزار
غلام آزاد کرنے کے برابر ہے اور ہزار پیغمبر مرسل کے ہمراہ راہ خدا میں جہاد کرنیکے



ہم پلہ ہے اور ایک واجب نماز حج کے برابر ہے اور سنتی نماز عمرہ کے مثل ہے جناب امام حسن
عسکری علیہ السلام فرماتے ہیں کہ جو امام جعفر صادقؑ کی زیارت کرے کبھی اسکی آنکھیں نہ
دکھیں گی اور نہ بیمار ہوگا نہ کسی بلا میں مبتلا ہو کر مرے گا نیز امام جعفر صادقؑ خود فرماتے ہیں
کہ جو شخص میری زیارت کریگا حق تعالٰی اسکے گناہ بخشدیگا اور فقیر اور محتاج دنیا سے
نہ جائیگا۔ کسی نے امام رضا غریبؑ سے دریافت کیا کہ مولا آپکے والد کی زیارت کا ثواب
امام حسینؑ علیہ السلام کی زیارت کے برابر ہے حضرت نے فرمایا کہ بے شک پھر فرمایا کہ
جو میرے باپ امام موسیٰ کاظمؑ کی زیارت بغداد کرنے آئے تو اس نے رسول خدا اور علیؑ مرتضیٰ کی
زیارت کی امام موسیٰ کاظمؑ علیہ السلام نے فرمایا کہ میرے فرزند علی رضاؑ کی زیارت خدا کے
نزدیک ستر حج مبرور یا ستر ہزار حج کے برابر ہے نیز حضرت امام علی نقیؑ علیہ السلام سے
پوچھا گیا کہ آپکے والد کی زیارت افضل ہے یا امام حسین علیہ السلام کی فرمایا کہ میرے باپ
کی زیارت سوائے مومن فرقہ اثنا عشر کے اور کوئی نہیں کرتا۔ بہتر یہ ہے کہ امام رضاؑ کی
زیارت ماہ رجب میں کرے۔ امام رضا علیہ السلام نے احمد بزنطی کو خط میں تحریر فرمایا کہ
میرے شیعوں کو خبر کر دے کہ میری زیارت خدا کے نزدیک ہزار حج مقبول اور ہزار
عمرۂ مقبولہ کے برابر ہے۔ احمد بزنطی کہتے ہیں کہ میں نے امام محمد تقیؑ سے پوچھا کہ تمھارے والد
کی زیارت ہزار حج کے برابر ہے حضرت نے جواب دیا بلکہ دس لاکھ حج کے مقابل ہے
امام رضاؑ سے منقول ہے کہ جو شخص راہ دور دراز کو طے کر کے میری زیارت کو آئے تو
اسکی تین مقام پر مدد کرونگا ایک تو جب نامہ اعمال دائیں بائیں جانب سے اڑ اڑ کر دیے
جائینگے۔ دوسرے پل صراط سے گذرنے کے وقت تیسرے جس وقت عمل میزان میں

تو لے جائیں گے روایت میں ہے کہ جو شخص اونچی جگہ پر کھڑا ہو کر آسمان کیطرف سر اُٹھا کر اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا اَبَا عَبْدِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَكَاتُهُ کہے تو حج وعمرہ کا ثواب اس کے نامہ اعمال میں لکھا جائیگا غرضکہ چہاردہ معصومین کی زیارت کے بیحد ثواب ہیں حتی کہ بعض مجتہدین واجب سمجھتے ہیں بالخصوص زیارت امام مظلوم شہید کربلا کو۔

## فصل دوم۔ تاکید زیارت مدینہ منورہ

بعد تمام کرنے حج کے ضرور ہے کہ زیارت جناب رسولخدا اور فاطمۂ زہرا اور ائمہ بقیع علیہما السلام کے خیال سے مدینہ جائے کیونکہ جناب رسولخدا نے فرمایا ہے مَنْ اَتٰى مَكَّةَ حَاجًّا وَلَمْ يَزُرْنِيْ اِلَى الْمَدِيْنَةِ جَفَوْتُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَمَنْ جَاءَنِيْ زَائِرًا وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ وَمَنْ وَجَبَتْ لَهٗ شَفَاعَتِيْ وَجَبَتْ لَهُ الْجَنَّةُ یعنی جو شخص مکہ میں جا کر حج کرے اور میری زیارت مدینہ میں نہ کرے اسپر میں قیامت کے دن جفا کرونگا (یعنی ہماری شفاعت کا مستحق نہ ہوگا) اور جس نے میری زیارت کی اسکے لئے میری شفاعت واجب ہوئی۔ یعنی میں ضرور بہ اسکی شفاعت کروں گا اور جس کیواسطے میری شفاعت واجب ہوئی پس بہشت اُسکے لئے واجب ہوئی۔ اسی سبب سے شرع میں حکم ہے کہ اگر لوگ زیارت مدینہ کو ترک کردیں تو والی (حاکم شرع) لوگوں کو بجبر (زبردستی) بھیجے گا جس طرح سے اگر لوگ حج کو ترک کر دیں تو والی بجبر حج کو بھیجے گا اگر انکے پاس خرچ نہ ہو تو بیت المال سے دیا جائیگا خداوند عالم سب مومنین کو توفیق عطا کرے کہ وہ بعد حج کے مدینہ منورہ جا کر زیارت سے جناب رسولخدا ائمہ ہدیٰ علیہم السلام کی مشرف ہوں۔



نقشہ تاریخ ولادت و وفات و تعداد اولاد حضرات چہاردہ معصومین مطابق کتاب جنات الخلود سلطان المطابع لکھنؤ

| اسمائے معصومین | حضرت علی ابن ابیطالب | حضرت فاطمہ بنت رسول صلعم | حضرت محمد صلعم ابن عبداللہ |
| --- | --- | --- | --- |
| لقب | امیرالمومنین ؑ | زہرا | مصطفٰی |
| اسم والدہ | حضرت فاطمہ بنت اسد | حضرت خدیجۃ الکبریٰ | حضرت آمنہ |
| تعداد اولاد | ۱۷ پسر - ۱۹ دختر | حسن حسین محسن زینب و ام کلثوم | فاطمہ زہرا - طیب، طاہر، قاسم - ابراہیم |
| تاریخ ولادت | ۱۳ رجب ۳۰ عام الفیل | ۲۰ جمادی الثانی ۵ بعثت | ۱۷ ربیع الاول ۱ عام الفیل |
| مقام ولادت | خانہ کعبہ | مکہ معظمہ | شعب ابی طالب |
| تاریخ وفات | ۲۱ رمضان ۴۰ھ | ۳ جمادی الثانی ۱۱ھ | ۲۸ صفر ۱۱ ہجری بقول ۱۲ ربیع الاول ۱۱ھ |
| مدت حیات | ۶۳ سال | ۱۸ سال | ۶۳ سال |
| بادشاہ وقت | ولادت شہریار - شہادت - معاویہ | ولادت یزدجرد - شہادت - ابوبکر | ولادت نوشیروان عادل شہادت ہرقل بادشاہ |
| سبب شہادت | ضربت ابن ملجم | افتادن در و پہلو شکستن | زہر یہودیہ |
| جائے دفن | نجف اشرف (عراق) | جنت البقیع (مدینہ) | مدینہ طیبہ |
| تواریخ مخصوصہ برائے زیارت معہ وجہ خصوصی علاوہ تواریخ ولادت و وفات | یکم ربیع الاول بستر رسول پر سونا - ۱۵ جمادی الاول فتح بصرہ ۲۴ رجب فتح خیبر - ۱۷ رمضان فتح بدر - ۱۹ رمضان شب ضربت - ۲۰ رمضان فتح مکہ و بت شکنی در خانہ کعبہ ۱۷ شوال فتح اُحد - بعد غروب طلوع شمس - ۳ ذی الحجہ حوالگی سورۂ برائت - ۹ ذی الحجہ مسجد نبی میں علاوہ حضرت علی کے سب دروازے بند ہونا - ۱۸ ذی الحجہ یوم غدیر - ۲۴ ذی الحجہ عید مباہلہ و یوم خاتم بخشی - ۲۵ ذی الحجہ نزول سورۂ ہل اتی | یکم رجب یوم عقد - ۱۹ ذی الحجہ شب رخصتی - ۲۴ ذی الحجہ عید مباہلہ - ۲۵ ذی الحجہ نزول سورۂ ہل اتی | یکم ربیع الاول شب ہجرت - ۱۰ ربیع الاول عقد جناب خدیجہ ۱۸ جمادی الآخر جناب آمنہ حاملہ ہوئیں - ۱۵ رجب شعب ابی طالب سے باہر آئے - ۲۴ رجب فتح خیبر - ۲۷ رجب شب معراج ۱۷ رمضان فتح بدر - ۲۰ رمضان فتح مکہ - ۲۴ ذی الحجہ عید مباہلہ |

| اسمائے معصومین مع ولدیت | حضرت موسیٰ بن جعفرؑ | حضرت جعفر بن محمدؑ | حضرت محمد بن علیؑ | حضرت علی بن الحسینؑ | حضرت حسینؑ ابن علیؑ | حضرت حسنؑ ابن علیؑ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لقب | کاظم | صادق | باقر | زین العابدین | سید الشہداء | مجتبیٰ |
| امہات | حمیدہ خاتون | ام فروہ بنت قاسم بن محمدؒ | فاطمہ بنت امام حسنؑ | حضرت شہربانو بنت یزدجرد شاہ ایران | حضرت فاطمہ زہراؑ | حضرت فاطمہ زہراؑ |
| تعداد اولاد | ۱۸ پسر ۱۹ دختر | ۷ پسر ۳ دختر | ۵ پسر ۲ دختر | ۱۱ پسر ۵ دختر | ۶ پسر ۴ دختر | ۸ پسر ۷ دختر |
| تاریخ ولادت | ۷ صفر ۱۲۸ھ | ۱۷ ربیع الاول ۸۳ھ | یکم رجب ۵۷ھ | ۱۵ جمادی الاول ۳۸ھ / ۱۵ جمادی الثانی | ۳ شعبان ۴ھ | ۱۵ رمضان ۳ھ |
| جائے ولادت | ابواء ما بین مکہ و مدینہ | مدینہ منورہ | مدینہ منورہ | مدینہ منورہ | مدینہ منورہ | مدینہ منورہ |
| تاریخ وفات | ۲۵ رجب ۱۸۳ھ | ۱۵ شوال ۱۴۸ھ | ۷ ذی الحجہ ۱۱۴ھ | ۲۵ محرم | ۱۰ محرم ۶۱ھ | ۲۸ صفر ۵۰ھ |
| مدت حیات | ۵۵ سال | ۶۵ سال | ۵۷ سال | ۵۷ سال | ۵۷ سال | ۴۷ سال |
| بادشاہ وقت | و۔ مروان الحمار<br>ش۔ ہارون الرشید | و۔ عبد الملک<br>ش۔ منصور | و۔ معاویہ<br>ش۔ ہشام | و۔ امیر معاویہ<br>ش۔ ولید | ولادت یزدجرد<br>شہادت۔ یزید | ولادت یزدجرد<br>شہادت معاویہ |
| سبب شہادت | زہر ہارون الرشید | زہر منصور دوانقی | زہر دادن ابراہیم ابن ولید | زہر دادن ولید بن عبد الملک | زخمہائے بیشمار خنجر و شمشیر | زہر دادن جعدہ بحکم معاویہ |
| جائے دفن | کاظمین (عراق) | جنت البقیع (مدینہ) | جنت البقیع (مدینہ) | جنت البقیع (مدینہ) | کربلائے معلیٰ | جنت البقیع (مدینہ) |
| تواریخ مخصوص برائے زیارت علاوہ تواریخ ولادت و وفات | ۲۵ شوال یوم وصایت | ۷ ذی الحجہ یوم وصایت | ۲۵ محرم یوم وصایت | ۱۰ محرم یوم وصایت | ۱۷ ربیع الاول و عید غدیر ۱۸ ذی الحجہ و ۱۵ رجب و ۲۷ رجب و شب قدر ماہ رمضان ۔ ۹ ذی الحجہ یوم عرفہ ۔ ۲۴ ذی الحجہ یوم مباہلہ ۔ ۲۵ ذی الحجہ نزول سورہ ہل اتیٰ | ۲۳ ربیع الاول تواریخ مخصوص ۔ ۲۱ رمضان یوم وصایت ۔ ۲۴ ذی الحجہ یوم مباہلہ ۔ ۲۵ ذی الحجہ نزول سورہ ہل اتیٰ |



| اسمائے معصومین مع ولدیت | حضرت م ح م د ابن حسن عسکریؑ | حضرت حسن بن علیؑ | حضرت علی بن محمدؑ | حضرت محمد بن علیؑ | حضرت علی بن موسیٰ |
|---|---|---|---|---|---|
| لقب | المہدی القائمؑ | عسکری | نقی | تقی | رضا |
| امہات | نرجس خاتون | حدیثہ خاتون | سمانہ خاتون | خیزران خاتون | ام البنین |
| تعداد اولاد | العلم عند اللہ | حضرت صاحب الامرؑ | امام حسن عسکریؑ حسین محمد ۔ جعفر | دو پسر دو دختر | ۵ پسر ایک دختر بقول بعض امام محمد تقیؑ |
| تاریخ ولادت | ۱۵ شعبان ۲۵۶ھ و بقولے ۲۵۵ھ | ۸ ربیع الثانی ۲۳۲ھ | ۵ رجب ۲۱۲ھ بقولے ۱۵ ذی الحجہ | ۱۰ رجب ۱۹۵ھ | ۱۱ ذیقعدہ ۱۴۸ھ |
| جائے ولادت | سر من رائے (عراق) | مدینہ منورہ | حوالی مدینہ منورہ | مدینہ منورہ | مدینہ منورہ |
| تاریخ وفات | بحکم خدا زندہ ہیں | ۸ ربیع الاول ۲۶۰ھ | ۳ رجب ۲۵۴ھ | آخر ذیقعدہ یا ۶ ذیقعدہ ۲۲۰ھ | ۲۳ ذیقعدہ و بقولے ۱۷ یا آخر صفر ۲۰۳ھ |
| مدت حیات | ما شاء اللہ | ۲۸ سال | ۴۰ سال | ۲۵ سال | ۵۵ سال |
| بادشاہ وقت | و۔ معتمد باللہ | و۔ واثق باللہ<br>ش۔ معتمد باللہ | و۔ مامون الرشید<br>ش۔ معتز باللہ | و۔ محمد الامین<br>ش۔ معتصم باللہ | و۔ منصور دوانقی<br>ش۔ مامون الرشید |
| سبب شہادت | × | زہر معتمد باللہ | زہر معتز باللہ | زہر معتصم باللہ | زہر مامون الرشید |
| جائے دفن | جائے غیبت سر من رائے | سامرہ | سر من رائے مشہور بہ سامرہ (عراق) | کاظمین (عراق) | مشہد مقدس (خراسان) |
| تواریخ مخصوص برائے زیارت علاوہ تواریخ ولادت و وفات | شبہائے قدر ماہ رمضان | ۸ ربیع الاول یوم وصایت | آخر ذیقعدہ یوم وصایت | ۲۳ ذیقعدہ یوم وصایت | ۲۵ رجب یوم وصایت |

# ہر امام کی زیارت کے خصوصیات

(ماخوذ از باب یازدھم فصل دوم تحفۃ الزائر علامہ مجلسیؒ ص ۴۹۳)

ابو الوفا شیرازی سے روایت ہے کہ میں بمقام کرمان قید خانہ ابو الیاس میں محبوس تھا اس میں نے خدا سے شکایت کی میں نے خواب میں جناب رسالتمآبؐ کو دیکھا حضرت نے فرمایا کہ درگاہ خدا میں کیوں مجھے اور میرے فرزندان امام حسن اور امام حسین علیہم السلام کو امور دنیا میں شفیع نہیں گردانتا۔ دشمنوں سے انتقام کے لیئے کیوں جناب امیر المومنینؑ کو شفیع نہیں قرار دیتا۔ اسی طرح سلاطین سے نجات پانے اور شیاطین کے گمراہ کرنے سے بچنے کے لیئے امام زین العابدینؑ کو شفیع قرار دے۔ اور امام محمد باقر و جعفر صادق علیہما السلام کو آخرت میں طلب طاعت و خوشنودی خدا کے لیئے۔ اور امام موسیٰ کاظمؑ کو برائے طلب عافیت از بلاہا از خدا۔ و امام رضاؑ کو برائے طلب سلامتی در سفرہا و صحراہا و دریاہا۔ و امام محمد تقیؑ کو از برائے طلب روزی۔ و امام علی نقیؑ کو از برائے عطاہا و برائے طلب نیکی از طاعت حق تعالیٰ۔ و امام حسن عسکریؑ کو از برائے آخرت۔ و یا صاحب الزمانؑ تو ان سے ہر مرد تکلیف کے لیئے استغاثہ کر اور کہہ

یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَغِثْنِیْ یَا صَاحِبَ الزَّمَانِ اَدْرِکْنِیْ

پس میں نے استغاثہ کیا صبح کو بیدار ہوا تو دیکھا کہ موکلان شاہی میرے دست و پا سے زنجیر علیحدہ کر رہے ہیں۔

**آداب زیارت بہ نیابت** ۔ (منقول از مفاتیح الجنان طبع پنجم صفحہ ۵۹۱)

جاننا چاہیئے کہ ثواب زیارت رسولخداؐ و آئمہ ہداؑ میں سے ہر ایک کے لیئے ہدیہ کیا جاسکتا ہے



اور اسیطرح مومنین میں سے ہر ایک کو ہدیہ کیا جا سکتا ہے اور جانب سے نیابتاً زیارت کی جاسکتی ہے جیسا کہ امام علی نقیؑ کے ارشادات و عمل سے معلوم ہوتا ہے نیز حضرت موسیٰ بن جعفرؑ سے منقول ہے کہ جب زیارت مرقد منور رسول خدا کے لیئے جائے تو اعمال زیارت سے فارغ ہو کر دو رکعت نماز پڑھے اور بالائے سر مرقد منور کھڑا ہو کر کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا نَبِیَّ اللّٰہِ مِنْ اَبِیْ وَاُمِّیْ وَزَوْجَتِیْ وَوَلَدِیْ وَحَامَّتِیْ وَمِنْ جَمِیْعِ اَھْلِ بَلَدِیْ حُرِّھِمْ وَعَبْدِھِمْ وَاَبْیَضِھِمْ وَاَسْوَدِھِمْ۔ اسکے بعد اگر وہ کسی اپنے اہل وطن سے کہے کہ میں نے تمہاری نیابت میں رسول خدا کی زیارت پڑھی ہے تو سچ کہے گا۔

دوسری روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ اگر انہے بعض آئمہ طاہرینؑ سے سوال کیا کہ اگر کوئی شخص مثلاً دو رکعت نماز پڑھے یا روزہ رکھے یا حج یا عمرہ بجالائے یا رسول خدا یا کسی امام کی زیارت کرے اور اسکا ثواب اپنے والدین یا کسی مرد مومن کو ہدیہ کرے تو آیا اسے کوئی ثواب پہونچے گا۔؟ حضرت نے فرمایا کہ بغیر اسکے کہ اس شخص کے ثواب میں کمی ہو جسکو ہدیہ کرے گا اس کو ثواب ملے گا۔ اور شیخ طوسیؒ نے کتاب تہذیب میں فرمایا ہے کہ اگر کوئی شخص اجرت پر کسی کی جانب سے زیارت کے لیئے جائے تو غسل زیارت سے فارغ ہونیکے بعد اور بعض کتب کے موافق عمل زیارت سے فارغ ہونیکے بعد کہے اَللّٰھُمَّ مَا اَصَابَنِیْ مِنْ تَعَبٍ اَوْ نَصَبٍ اَوْ شَعَثٍ اَوْ لُغُوْبٍ فَاْجُرْ فُلَانَ بْنَ فُلَانٍ فِیْهِ وَاْجُرْنِیْ فِیْ عَنْهُ

پس جب زیارت کرے تو آخر زیارت میں کہے اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا مَوْلَایَ عَنْ فُلَانِ بْنِ فُلَانٍ اَتَیْتُکَ زَائِرًا عَنْهُ فَاشْفَعْ لَهٗ عِنْدَ رَبِّکَ۔ پس جو دعا چاہے اسکے لیئے کرے۔

# آداب زیارات

آداب زیارات بہت ہیں منجملہ ان کے چند مخصوص درج کیئے جاتے ہیں ۔

(۱) قبل سفر زیارت غسل کرنے (۲) بیہودہ و لغو کلام و مخاصمہ و مجادلہ سے اس سفر میں اجتناب کرے (۳) ہر امام کی زیارت کے لیئے غسل کرے اور جو ادعیہ آئمہؑ سے منقول ہیں پڑھے اور عوام و بعض حضرات کی خود ساختہ یا اکثر بہونت کی ہوئی زیارات سے اجتناب کرے (۴) پاک و پاکیزہ لباس پہنے ۔ سفید رنگ بہتر ہے (۵) روضۂ اقدس میں سکون و وقار سے اور بخاضع و خاشع آہستہ آہستہ جائے ۔ اور امام حسینؑ کے روضہ کے علاوہ اور مقامات پر خوشبو لگائے (۶) روضۂ اقدس جاتے ہوئے تکبیر و تحمید و تسبیح و تہلیل و صلوات پڑھے (۷) دروازۂ حرم شریف پر اذن دخول پڑھے (۸) داخلہ حرم میں داہنا پیر پہلے اندر رکھے اور رخصت ہوتے ہوئے بایاں پیر باہر رکھے ۔ (۹) زیارات معصوم پڑھتے وقت پشت بقبلہ اور رو بقبر منور رہے اور کھڑا ہو کر زیارت پڑھے اور بعد زیارت اپنے بدن کا داہنا حصہ ضریح سے مس کرے اور لپٹائے اور داہنا رخسارہ ضریح پر رکھ کر خدا سے دعا کرے بعدہٗ بایاں رخسارہ رکھ کر قبر کا واسطہ دیکر خدا سے دعا کرے کہ خدائے تعالیٰ صاحب قبر کی شفاعت نصیب کرے (زیارت غیر معصوم میں رو بقبلہ ہونا چاہیئے) (۱۰) اسکے بعد قبر کے سرہانے آکر رو بقبلہ ہو کر دعا کرے (۱۱) قبر مطہر کے قریب ہو کر قبل زیارت شروع کرنے کے تکبیر کہے (۱۲) بعد ختم زیارت و دعا وغیرہ دو رکعت زیارت پڑھ کر صاحب قبر کو ہدیہ کرے (۱۳) بقول جناب



شیخ شہید زیارت رسول کے بعد اُن کے حرم مطہر میں نماز زیارت پڑھنی چاہیئے اور آئمہ علیہم السلام کی زیارت کے بعد نماز زیارت بالائے سر پڑھی جائے اگرچہ یہ بھی جائز ہے کہ مسجد مکان یعنی مسجد حرم میں ادا کی جائے لیکن علامہ مجلسی کی رائے ہے کہ نماز زیارت وغیرہ پشت قبر و بالائے قبر و بالائے سر پڑھنا بہتر ہے ۔ ترجیح یہ ہے کہ کسی حالت میں جسد معصوم کے آگے کھڑے ہو کر نماز نہ پڑھی جائے ۔

(۱۴) شیخ شہید نے فرمایا ہے کہ داخل حرم مطہر ہونے پر اگر نماز جماعت ہو رہی ہے تو نماز میں شریک ہو جائے اور بعدہٗ زیارت پڑھے یا اگر نماز کا وقت ہے تو پہلے نماز ادا کرے بعدہٗ زیارت پڑھے لیکن اگر وقت نماز نہ ہو تو زیارت اولیٰ ہے کیونکہ حاضری کا اصل مقصد زیارت ہے لہٰذا نماز بعد کو پڑھے لیکن اگر دوران زیارت میں نماز قائم ہو جائے تو زائران پر مستحب ہے کہ زیارت قطع کرکے شریک نماز ہو جائیں کیونکہ اسکا ترک کرنا مکروہ ہے (۱۵) ضریح اقدس کے قریب تلاوت قرآن کرکے صاحب قبر کو ہدیہ کرے (۱۶) کلام بیہودہ و لغو وغیرہ سے روضۂ اقدس میں اجتناب کرے (۱۷) زیارت پڑھنے میں آواز زیادہ بلند نہ کرے (۱۸) جب شہر چھوڑ کر باہر چلنے یا واپسی کا قصد ہو تو معصوم علیہ السلام کو وداع کرے (۱۹) خدام روضۂ اقدس کی جسقدر ہو سکے امداد کرے ۔ نیز فقراء و مساکین کو اور سادات و اہل علم وغیرہ کی مدد کرے ۔ (۲۰) روضہ اقدس کی تعظیم و تکریم میں یہ بھی ہے کہ بعد فراغ زیارت باہر چلے جانے میں تعجیل کرے تاکہ دوبارہ زیارت کا شوق باقی رہے ۔

(۲۱) شیخ شہید نے فرمایا ہے کہ مستورات جب زیارت سے مشرف ہونا چاہیں تو چاہیئے

کہ مردوں سے علیحدہ ہوکر تنہا زیارت کریں اور بہتر یہ ہے کہ بوقت شب زیارت کو جائیں۔ اور اپنی وضع بدل ڈالیں یعنی عمدہ لباس اُتار کر معمولی لباس پہنیں تاکہ شناخت نہ ہو سکے۔ عورتیں اپنے مردوں کے ساتھ بھی زیارت کر سکتی ہیں اور یہ جائز ہے لیکن کراہت ہے۔ (۲۳) جب زوار کی کثرت ہو تو جو حضرات ضریح اقدس تک پہونچ گئے ہیں ان کو لازم ہے کہ جلد زیارت سے فراغت حاصل کرکے واپس ہوجائیں تاکہ دوسرے زائرین کو ضریح تک پہونچنے کا موقعہ ملے۔

**تخصیص زیارت رسول صلعم** | بالعموم آئمہ معصومین کی زیارت پشت بقبلہ پڑھی جاتی ہے لیکن بصراحت بقول آئمہ معصومینؑ زیارت رسول بالائے سر رو بقبلہ پڑھنا چاہیئے اس طرح پر کہ اوس ستون کے قریب رو بقبلہ کھڑا ہو جو قبر منور کی داہنی جانب ہے اور اس طرح پر کہ اپنا بایاں شانہ قبر مطہر کی طرف ہو اور داہنا شانہ بجانب ممبر رسولؐ ہو کہ مقام سر رسول خدا کا ہے لیکن اگر حکومت کے خوف سے ایسا نہ کرسکے تو تقیۃً موافق رواج عام پشت بقبلہ زیارت پڑھ سکتا ہے جیسا کہ تمام حجاج شیعہ کو فی زمانہ پڑھنا پڑتا ہے۔

## اعمال روضہ رسول خدا میں اور اسمیں تین مقام ہیں

**مقام اوّل زیارت رسول خدا میں** | جاننا چاہیئے کہ مثل مکہ معظمہ کے مدینہ منورہ کے واسطے بھی ایک حد حرم ہے جو عائر سے وعیر تک ہے (یہ دو پہاڑ ہیں جو

۵؎ ہر ملک میں سالانہ مندرجہ صفحات ۱۵ لغایت ۲۳ دیکھ لیجئے۔



شرقاً و غرباً مدینہ کو گھیرے ہوئے ہیں اور اُس میں کوہ بھی ہے) اگرچہ اس حد حرم کے داخل ہونے میں احرام واجب نہیں ہے مگر احوط یہ ہے کہ وہاں بھی کسی جانور کا شکار نہ کرے کسی درخت کو نہ کاٹے اور مستحب ہے کہ جب حرم میں داخل ہو تو غسل کرے اور جب اپنے مسکن پر پہونچے اور زیارت رسولؐ کے واسطے جانے کا ارادہ کرے تو پھر دوسرا غسل بہ نیت استحباب کرے اور جب دروازۂ مسجد رسولؐ پر پہونچے تو باب السلام کے پاس کھڑا ہو اور یہ دعائے اذن پڑھے اور اگر در جبریل سے داخل ہو جیسا کہ شیعوں کے لیئے حکم ہے تو اُسی در پر یہ دعائے اذن پڑھے۔

**دعائے اذن دخول** | اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ قَدْ وَقَفْتُ عَلٰى بَابِ بَيْتٍ مِنْ بُيُوْتِ نَبِيِّكَ وَآلِ نَبِيِّكَ عَلَيْهِ وَعَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَقَدْ مَنَعْتَ النَّاسَ الدُّخُوْلَ اِلٰى بُيُوْتِهٖ اِلَّا بِاِذْنِ نَبِيِّكَ فَقُلْتَ يَا اَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتَ النَّبِيِّ اِلَّا اَنْ يُؤْذَنَ لَكُمْ اَللّٰهُمَّ وَاِنِّيْ اَعْتَقِدُ حُرْمَةَ نَبِيِّكَ فِيْ غَيْبَتِهٖ كَمَا اَعْتَقِدُهَا فِيْ حَضْرَتِهٖ وَاَعْلَمُ اَنَّ رُسُلَكَ وَخُلَفَاءَكَ اَحْيَاءٌ عِنْدَكَ يُرْزَقُوْنَ يَرَوْنَ مَكَانِيْ فِيْ وَقْتِيْ هٰذَا وَزَمَانِيْ وَيَسْمَعُوْنَ كَلَامِيْ فِيْ وَقْتِيْ هٰذَا وَيَرُدُّوْنَ عَلَيَّ سَلَامِيْ وَاَنَّكَ حَجَبْتَ عَنْ سَمْعِيْ كَلَامَهُمْ وَفَتَحْتَ بَابَ فَهْمِيْ بِلَذِيْذِ مُنَاجَاتِهِمْ فَاِنِّيْ اَسْتَاْذِنُكَ يَا رَبِّ اَوَّلًا وَاَسْتَاْذِنُ رَسُوْلَكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَآلِهٖ ثَانِيًا وَاَسْتَاْذِنُ خَلِيْفَتَكَ الْمَفْرُوْضَ عَلَيَّ طَاعَتُهٗ فِي الدُّخُوْلِ فِيْ سَاعَتِيْ هٰذِهٖ اِلٰى بَيْتِهٖ وَاَسْتَاْذِنُ

ملائكتك الموكلين بهذه البقعة المباركة المطيعة
لله السامعة السلام عليكم ايتها الملائكة الموكلون بهذه
المشاهد المباركة ورحمة الله وبركاته باذن الله واذن
رسوله واذن خلفائه واذنكم صلوات الله عليكم اجمعين
ادخل هذا البيت متقربا الى الله وبالله ورسوله محمد وآله
الطاهرين فكونوا ملائكة الله اعواني وكونوا انصاري حتى ادخل
هذا البيت وادعو الله بفنون الدعوات واعترف لله بالعبودية
وللرسول ولابنائه صلوات الله عليهم بالطاعة۔ اس کے بعد بسم
اللہ کہہ کے داہنا قدم اندر رکھے اور کہے۔

**دعا وقت دخول مسجد** | بسم الله وبالله وفي سبيل الله وعلى
ملة رسول الله رب ادخلني مدخل صدق واخرجني مخرج
صدق واجعل لي من لدنك سلطانا نصيرا۔ بعد اسکے ۳۴ مرتبہ
الله اكبر کہے اور دو رکعت نماز تحیۂ مسجد کی ادا کرکے قبر رسولؐ تک آئے
اور سرہانے ستون ثانی کے پاس قبلہ رُخ کھڑا ہو کے بقصد قربت مطلقہ اس طرح زیارت
پڑھے جیسا کہ بعض کتب میں مذکور ہے۔

**زیارت رسولؐ** | السلام عليك يا رسول الله السلام عليك
يا نبي الله السلام عليك يا خليل الله السلام عليك يا صفي الله
السلام عليك يا رحمة الله السلام عليك يا خيرة الله



السلام عليك يا حبيب الله السلام عليك يا نجيب الله السلام عليك
يا خاتم النبيين السلام عليك يا سيد المرسلين السلام عليك يا قائما
بالقسط السلام عليك يا فاتح الخير السلام عليك يا معدن الوحي
والتنزيل السلام عليك يا مبلغا عن الله السلام عليك ايها السراج
المنير السلام عليك يا بشير السلام عليك يا نذير السلام عليك يا منذر
السلام عليك يا نور الله الذي يستضاء به السلام عليك وعلى
اهل بيتك الطيبين الطاهرين الهادين المهديين السلام
عليك وعلى جدك عبد المطلب وعلى ابيك عبد الله السلام على
امك آمنة بنت وهب السلام على عمك حمزة سيد الشهداء السلام على عمك
وكفيلك ابي طالب السلام على ابن عمك جعفر الطيار في جنان الخلد السلام عليك
يا محمد السلام عليك يا احمد السلام عليك يا حجة الله على الاولين والآخرين
والسابق في طاعة رب العالمين واشهد انك قد بلغت
رسالات ربك ونصحت لامتك وجاهدت في سبيل ربك
وصدعت بامره واحتملت الاذى في جنبه ودعوت الى سبيله
بالحكمة والموعظة الحسنة الجميلة وأديت الحق الذي
كان عليك وانك قد رؤفت بالمؤمنين وغلظت على الكافرين
وعبدت مخلصا حتى اتاك اليقين بابي انت وامي ونفسي
واهلي ومالي وولدي انا اصلي عليك كما صلى الله عليك

وَصَلّٰی عَلَیْکَ مَلٰائِکَتُهٗ وَاَنْبِیَائُهٗ وَرُسُلُهٗ صَلٰوةً مُتَتَابِعَةً وَافِرَةً مُتَوَاصِلَةً لَا انْقِطَاعَ لَهَا وَلَا اَمَدَ وَاَجَلَ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْکَ وَعَلٰی اَهْلِ بَیْتِکَ الطَّیِّبِیْنَ الطَّاهِرِیْنَ کَمَا اَنْتُمْ اَهْلُهٗ۔

(بعد زیارت یہ دعا پڑھے جیسا کہ کافی وغیرہ میں منقول ہے)

اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّکَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَاَشْهَدُ اَنَّکَ مُحَمَّدُ بْنُ عَبْدِ اللّٰهِ وَاَشْهَدُ اَنَّکَ قَدْ بَلَّغْتَ رِسَالَاتِ رَبِّکَ وَنَصَحْتَ لِاُمَّتِکَ وَجَاهَدْتَ فِیْ سَبِیْلِ اللّٰهِ وَعَبَدْتَ اللّٰهَ حَتّٰی اَتَاکَ الْیَقِیْنُ بِالْحِکْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ وَاَدَّیْتَ الَّذِیْ عَلَیْکَ مِنَ الْحَقِّ وَاَنَّکَ قَدْ رَؤُفْتَ بِالْمُؤْمِنِیْنَ وَغَلُظْتَ عَلَی الْکَافِرِیْنَ فَبَلَغَ اللّٰهُ بِکَ اَفْضَلَ شَرَفِ مَحَلِّ الْمُکْرَمِیْنَ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِی اسْتَنْقَذَنَا بِکَ مِنَ الشِّرْکِ وَالضَّلَالَةِ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوَاتِکَ وَصَلَوَاتِ مَلٰائِکَتِکَ الْمُقَرَّبِیْنَ وَعِبَادِکَ الصَّالِحِیْنَ وَاَنْبِیَائِکَ الْمُرْسَلِیْنَ وَاَهْلِ السَّمٰوَاتِ وَالْاَرَضِیْنَ وَمَنْ سَبَّحَ لَکَ یَا رَبَّ الْعَالَمِیْنَ مِنَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ عَلٰی مُحَمَّدٍ عَبْدِکَ وَرَسُوْلِکَ وَنَبِیِّکَ وَاَمِیْنِکَ وَنَجِیْبِکَ وَحَبِیْبِکَ وَصَفِیِّکَ وَخَاصَّتِکَ وَصَفْوَتِکَ وَخِیَرَتِکَ مِنْ خَلْقِکَ اَللّٰهُمَّ وَاَعْطِهِ الدَّرَجَةَ وَالْوَسِیْلَةَ مِنَ الْجَنَّةِ وَابْعَثْهُ مَقَامًا مَحْمُوْدًا یَغْبِطُهٗ بِهِ الْاَوَّلُوْنَ وَالْاٰخِرُوْنَ اَللّٰهُمَّ اِنَّکَ قُلْتَ وَقَوْلُکَ الْحَقُّ



وَلَوْ اَنَّهُمْ اِذْ ظَلَمُوْا اَنْفُسَهُمْ جَاءُوْکَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُوْلُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِیْمًا وَاِنِّیْ اَتَیْتُکَ نَبِیَّکَ مُسْتَغْفِرًا تَائِبًا مِنْ ذُنُوْبِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّیْ اَتَوَجَّهُ بِکَ اِلَی اللّٰهِ رَبِّیْ وَرَبِّکَ لِیَغْفِرَ لِیْ ذُنُوْبِیْ اور اگر یہ زیارت مختصرہ بھی پڑھے تو بہت خوب ہے جیسا کہ تحفۃ الزائرین میں منقول ہے۔

**زیارت مختصرہ رسول خدا**

اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ اَیُّهَا النَّبِیُّ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَبَا الْقَاسِمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا سَیِّدَ الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا زَیْنَ الْقِیَامَةِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا شَفِیْعَ الْقِیَامَةِ اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْکَ لَهٗ وَاَشْهَدُ اَنَّکَ عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ بَلَّغْتَ الرِّسَالَةَ وَاَدَّیْتَ الْاَمَانَةَ وَنَصَحْتَ اُمَّتَکَ وَجَاهَدْتَ فِیْ سَبِیْلِ رَبِّکَ حَتّٰی اَتَاکَ الْیَقِیْنُ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْکَ وَعَلٰی اَهْلِ بَیْتِکَ طِبْتَ حَیًّا وَطِبْتَ مَیِّتًا صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْکَ وَعَلٰی اَخِیْکَ وَوَصِیِّکَ وَابْنِ عَمِّکَ اَمِیْرِ الْمُؤْمِنِیْنَ وَعَلَی ابْنَتِکَ سَیِّدَةِ نِسَاءِ الْعَالَمِیْنَ وَعَلٰی وَلَدَیْکَ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ اَفْضَلَ السَّلَامِ وَاَطْیَبَ التَّحِیَّةِ وَاَطْهَرَ الصَّلٰوةِ وَعَلَیْنَا مِنْکُمُ السَّلَامُ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَکَاتُهٗ۔

**مقام دوم زیارت جناب فاطمہ زہرا میں**

بعد فراغت زیارت رسول کے جناب فاطمہؑ کی زیارت دو جگہ پڑھے ایک تو منبر اور قبر رسولؐ کے درمیان جس کے بارے

وارد ہے رَوْضَةٌ مِنْ رِیَاضِ الْجِنَانِ یعنی وہ مقام ایک باغ ہے باغہائے بہشت سے دوسرے یہ کہ اسی جگہ پیغمبر خدا کے جو جناب سیدہ کا گھر تھا اس مکان میں بوت بنا ہوا ہے اور اہل سُنت بھی وہیں زیارت کرتے ہیں اور اس جگہ ایک عظمت و جلالت ایسی ظاہر ہوتی ہے جس سے گمان غالب ہوتا ہے کہ بیشک اسی جگہ وہ معصومہ دفن ہیں مگر با ایں ہمہ چونکہ حسب وصیت جناب فاطمہ جناب امیر نے قبر کا نشان مٹا دیا تھا اس سبب سے زیارت اُن معصومہ کی احتیاطاً پانچ مقام پر پڑھی جاتی ہے۔ دو جگہ تو روضۂ رسول میں جیسا کہ بیان ہوا اور دو جگہ روضہ آئمہ بقیع میں اور ایک جگہ بیت الاحزان میں جیسا کہ آگے بیان ہوگا۔ اور زیارت جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا کی اس طرح پڑھے تو خوب ہے جیسا کہ صدوق علیہ الرحمہ نے کتاب من لا یحضرہ الفقیہ میں تحریر فرمایا ہے کہ میں نے اُن معصومہ کی زیارت اس طریق سے پڑھی تھی پس اگر مومنین بھی اس طرح زیارت پڑھیں تو مناسب ہے۔

**زیارت جناب فاطمہ زہرا صلوات اللہ علیہا** اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ رَسُولِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ نَبِیِّ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ حَبِیبِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ خَلِیلِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ صَفِیِّ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ اَمِینِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ خَیْرِ خَلْقِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ اَفْضَلِ اَنْبِیَاءِ اللهِ وَرُسُلِهِ وَمَلَائِکَتِهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا بِنْتَ خَیْرِ الْبَرِیَّةِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا سَیِّدَةَ نِسَاءِ الْعَالَمِینَ مِنَ الْاَوَّلِینَ وَالْاٰخِرِینَ



اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا زَوْجَةَ وَلِیِّ اللهِ وَخَیْرِ الْخَلْقِ بَعْدَ رَسُولِ اللهِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا اُمَّ الْحَسَنِ وَالْحُسَیْنِ سَیِّدَیْ شَبَابِ اَهْلِ الْجَنَّةِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الصِّدِّیقَةُ الشَّهِیدَةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الرَّضِیَّةُ الْمَرْضِیَّةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الْفَاضِلَةُ الزَّکِیَّةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الْحُورِیَّةُ الْاِنْسِیَّةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا التَّقِیَّةُ النَّقِیَّةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الْمُحَدَّثَةُ الْعَلِیمَةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الْمَظْلُومَةُ الْمَغْصُوبَةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ اَیَّتُهَا الْمُضْطَهَدَةُ الْمَقْهُورَةُ اَلسَّلَامُ عَلَیْکِ یَا فَاطِمَةُ بِنْتَ رَسُولِ اللهِ وَرَحْمَةُ اللهِ وَبَرَکَاتُهُ صَلَّی اللهُ عَلَیْکِ وَعَلٰی رُوحِکِ وَبَدَنِکِ اَشْهَدُ اَنَّکِ مَضَیْتِ عَلٰی بَیِّنَةٍ مِنْ رَبِّکِ وَاَنَّ مَنْ سَرَّکِ فَقَدْ سَرَّ رَسُولَ اللهِ وَمَنْ جَفَاکِ فَقَدْ جَفَا رَسُولَ اللهِ وَمَنْ اٰذَاکِ فَقَدْ اٰذٰی رَسُولَ اللهِ وَمَنْ وَصَلَکِ فَقَدْ وَصَلَ رَسُولَ اللهِ وَمَنْ قَطَعَکِ فَقَدْ قَطَعَ رَسُولَ اللهِ لِاَنَّکِ بَضْعَةٌ مِنْهُ وَرُوحُهُ الَّتِی بَیْنَ جَنْبَیْهِ کَمَا قَالَ عَلَیْهِ اَفْضَلُ سَلَامِ اللهِ وَصَلَوَاتِهِ اُشْهِدُ اللهَ وَرُسُلَهُ وَمَلَائِکَتَهُ اَنِّی رَاضٍ عَمَّنْ رَضِیتِ عَنْهُ سَاخِطٌ عَلٰی مَنْ سَخِطْتِ عَلَیْهِ مُتَبَرِّئٌ مِمَّنْ تَبَرَّأْتِ مِنْهُ مُوَالٍ لِمَنْ وَالَیْتِ مُعَادٍ لِمَنْ عَادَیْتِ مُبْغِضٌ لِمَنْ اَبْغَضْتِ مُحِبٌّ لِمَنْ اَحْبَبْتِ

۴ رکعت۔ نافلہ عشا بعد نماز عشا دو رکعت بیٹھ کر جو ایک رکعت کے برابر ہوئی نافلہ صبح قبل نماز صبح ۲ رکعت۔ یہ ۲۳ رکعت نوافل سنت موکدہ ہیں ان کے علاوہ ۱۱ رکعت نماز شب یہ بھی سنت موکدہ ہے اور ۱۷ رکعت نماز یومیہ واجب ہیں یہ سب ملا کر ۵۱ رکعت ہوئیں۔ ان کا پڑھنا منجملہ علامات مومن کے ہے۔

۳۴۔ رکعت سنتی نمازوں کی تعداد سے نہ گھبرائے اس میں اختیار ہے کہ کھڑے ہو کر پڑھے یا بیٹھ کر پڑھے ان کے پڑھنے کا مختصر طریقہ یہ ہے کہ ہر رکعت میں صرف سورہ حمد پڑھکر رکوع و سجود میں صرف ایک ایک مرتبہ سبحان ربی العظیم وبحمدہ و سبحان ربی الاعلیٰ وبحمدہ کہے اور بعد تشہد مختصر سلام یعنی السّلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ کہکر نماز تمام کرے۔ دوسرا سورہ و قنوت نہ پڑھے تمام سنتی نمازیں دو دو رکعت کرکے پڑھی جاتی ہیں۔

نماز شب پڑھنے کے بھی تین طریقے ہیں۔ مختصر، متوسط و مطول۔ یہاں صرف مختصر و متوسط کا ذکر کیا جاتا ہے۔

**وقت نماز شب**۔ آدھی رات سے صبح صادق تک لیکن صبح صادق سے جس قدر قریب ہو پڑھنا افضل ہے بعد صبح صادق اولاً نماز صبح پڑھے بعدہ نماز شب قضا کی نیت سے پڑھے۔ اگر آدھی رات کے بعد نماز شب پڑھنے میں معذور ہو تو قبل نصف شب ہی پڑھ لے لیکن بمقابلہ اس کے بعد نماز صبح قضا پڑھنا افضل ہے۔



**مختصر طریقہ نماز شب**۔ نماز شب کی آٹھ رکعت تو اُس طرح پڑھے جس طرح اوپر درج ہے۔ دو دو رکعت کرکے پڑھے۔ ان کے ختم کرنے پر دو رکعت نماز شفع کی نیت کرکے اُسی طرح پڑھے اس کے بعد ایک رکعت نماز وتر صرف سورہ حمد پڑھکر رکوع و سجود و تشہد و مختصر سلام پڑھکر تمام کرے (ذخیرۃ المعاد)

**متوسط طریقہ نماز شب**۔ تعداد رکعات وہی گیارہ ہے۔

پہلی رکعت میں بعد سورہ الحمد سورہ قل یاایھا الکٰفرون اور دوسری رکعت میں بعد سورہ الحمد سورہ قل ھو اللہ احد پڑھے پھر قنوت پڑھکر مثل نماز صبح نماز تمام کرے اسی طرح بقیہ چھ رکعت دو دو رکعت کرکے پڑھے۔ ان چھ رکعتوں میں بعد سورہ الحمد جو سورہ چاہے پڑھے جب یہ آٹھ رکعت پڑھ چکے تو دو رکعت نماز شفع اس طرح پڑھے کہ رکعت اول میں بعد سورہ الحمد سورہ قل اعوذ برب الفلق اور دوسری رکعت میں بعد سورہ الحمد سورہ قل اعوذ برب الناس پڑھکر رکوع وسجود و تشہد و سلام پڑھکر نماز تمام کرے۔ اس میں قنوت نہیں ہے۔ بعد اس کے ایک رکعت نماز وتر اس طرح پڑھے کہ بعد سورہ الحمد سورہ قل ھو اللہ احد و سورہ قل اعوذ برب الفلق و سورہ قل اعوذ برب الناس ایک ایک دفعہ پڑھے بعد اس کے قنوت پڑھے اور ستر مرتبہ استغفر اللہ ربی واتوب الیہ کہے۔ بعد اس کے سات مرتبہ هٰذَا مَقَامُ الْعَائِذِ بِكَ مِنَ النَّارِ کہے بعد اس کے تین سو مرتبہ اَلْعَفْو کہے اور چالیس مومنین زندہ کے لئے اور جس قدر چاہے مومنین

ومومنات مرحومین کے لئے نام بنام اس طرح دعا کرے اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لِفلان (فلاں کی جگہ مومن کا نام لے) بعد اس کے رکوع وسجود وتشہد وسلام پڑھکر نماز تمام کرے (ذخیرۃ المعاد)

## وہ مواقع جہاں نماز توڑ دینا جائز ہے

۱۔ جب سانپ یا بچھو یا کسی جانور سے ہلاکت کا خوف ہو۔

۲۔ جب کوئی بچہ کنوئیں میں گرتا ہو یا کسی ضرر ہلاکت سے اُس کو بچانے کی ضرورت ہو۔

۳۔ جب مال اور اسباب کی چوری کا گمان غالب ہو جائے جس کی حفاظت لازم ہو۔

**تنبیہ۔** سوائے ان حالتوں کے نماز واجب کا توڑنا حرام ہے

## مرد عورت کی نماز میں فرق

**تنبیہ۔** عورتوں کو بھی اسی طرح سے نماز پڑھنا چاہئے کہ جس طرح مرد پڑھتے ہیں یعنی تمام شرائط واجزاء نماز خواہ واجبی ہوں یا مستحبی وہ سب دونوں میں مشترک ہیں باستثنٰی چند مقامات کے۔

## مقامات فرق



| مرد | عورت |
| --- | --- |
| ۱۔ صبح ومغرب وعشاء کی پہلی اور دوسری رکعت میں مرد پر واجب ہے کہ سورۂ حمد اور دوسرا سورہ بلند آواز سے پڑھے | عورت کو اختیار ہے البتہ اگر نامحرم موجود ہو تو آہستہ پڑھنا واجب ہے |
| ۲۔ مستحب ہے کہ قیام کی حالت میں دونوں ہاتھوں کی انگلیوں کو ملا کر زانوں پر رکھے اور دونوں پاؤں کے درمیان فصل کرے | عورت کے لئے مستحب ہے کہ حالت قیام میں دونوں ہاتھوں کو سینہ پر رکھے اور دونوں پاؤں کو ملائے |
| ۳۔ حالت رکوع میں مستحب ہے کہ ہاتھوں کو گھٹنے پر رکھے اور گھٹنوں کو پیچھے دبائے۔ | حالت رکوع میں مستحب ہے ہاتھ زانوؤں پر رکھے اور گھٹنوں کو پیچھے نہ دبائے۔ |
| ۴۔ مستحب ہے کہ جب سجدہ میں جانے لگے تو پہلے دونوں ہاتھوں کو زمین پر رکھے اس کے بعد گھٹنے کو اور سجدہ کی حالت میں اعضاء میں فصل قرار دے اور کہنیوں کو زمین سے بلند رکھے اور جب سجدہ کے بعد بیٹھے یا تشہد وسلام کے لئے بیٹھے تو بائیں کولے کے بل بیٹھے اور داہنے پاؤں کو بائیں پاؤں کے تلوے پر رکھے اور جب کھڑا ہوئے تو پہلے گھٹنے زمین سے بلند کرے اس کے | مستحب ہے جب سجدہ کے لئے جائے تو پہلے دو زانو بیٹھے اس کے بعد سجدہ میں جائے اور سجدہ میں تمام اعضاء کو زمین سے چپکائے اور سمیٹ کر رکھے اور کہنیاں بھی زمین سے چپکا دے اور جب پہلے سجدہ یا دوسرے سجدہ کے بعد بیٹھے یا تشہد وسلام کے لئے بیٹھے تو پھر دو زانو بیٹھے یعنی تلوؤں کے بل بیٹھے اور دونوں گھٹنوں کو بلند رکھے اور جب کھڑی ہونے تو گھٹنوں پر زور |

| | |
|---|---|
| بعد دونوں ہاتھ | دے کر کھڑی ہووے اس طرح سے کہ کوے بلند نہ ہوں۔ |
| ۵۔ مستحب ہے نماز مسجد میں پڑھے | مستحب ہے کہ گھر میں پڑھیں بلکہ گھر میں بھی جو مقام بند ہو اس میں پڑھیں، اور تمام اقوال نماز کو آہستہ پڑھیں مستحب ہے کہ حالت نماز میں زیور سے زینت کریں اور با خضاب نماز پڑھیں۔ |

تنبیہہ :۔ جو نماز جماعت کے ساتھ پڑھے کل آہستہ پڑھے سنتی نمازوں میں اختیار ہے آہستہ پڑھے یا بلند آواز سے لیکن بہتر و سنت یہ ہے کہ دن کو آہستہ اور رات کو باواز بلند پڑھے مگر ہر سورہ کی بسم اللہ الرحمن الرحیم کو آواز بلند کہے۔ سوائے نماز جماعت اور نماز احتیاط کے

**نماز کن فیکون** تحفہ ارشادیہ ص۱۶۳ میں ہے کہ جب کوئی مشکل یا رنج در پیش ہو اور اُس کا کوئی علاج نہ ہو سکے تو دن میں یا رات میں کسی تنہا مقام پر جا کر جہاں اُسے کوئی نہ دیکھے (بعد وضو) دو رکعت نماز حاجت اس طرح پڑھے کہ ہر رکعت میں بعد سورہ الحمد آیۃ الکرسی پڑھے اور نماز تمام کر کے سیدھا کھڑا ہو کر سر برہنہ کوئی کپڑا گردن میں ڈال کر اپنے ہاتھوں کو مثل گنہگاروں کے باندھ کر آسمان کی طرف بلند کرے اور سورہ یٰسین پڑھے اور جب لفظ کن فیکون پر پہونچے تو سجدہ میں چلا جائے اور کہے سبحان الذی ملکوت کل شیٔ والیہ ترجعون اور



اپنی حاجت طلب کرے، سجدہ سے سر نہ اٹھائے گا کہ خداوند عالم اس کی حاجت بر لائے گا۔

**نماز ہدیہ والدین** والدین کے حقوق فرزند پر بہت ہیں پس لازم ہے کہ اُن کا قرض ادا کرے اور اُن سے جو عبادت مثل روزہ و نماز و حج وغیرہ قضا ہوئی ہو اُس کو ادا کرے اور حقوق خلق سے اُن کو بری کرے اور ان کے لئے تصدق کرے اور ان کے واسطے اعمال خیر کرے منجملہ اُن کے یہ نماز ہے کہ ہر روز پڑھے اور روز ممکن نہ ہو تو ہر شب جمعہ پڑھا کرے۔

**طریقہ نماز برائے والدین** رکعت اول میں بعد سورہ الحمد دس مرتبہ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِلْمُؤْمِنِیْنَ یَوْمَ یَقُوْمُ الْحِسَابُ اور رکعت دوم میں بعد سورہ الحمد دس مرتبہ رَبِّ اغْفِرْ لِیْ وَلِوَالِدَیَّ وَلِمَنْ دَخَلَ بَیْتِیَ مُؤْمِنًا وَّلِلْمُؤْمِنِیْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ اور بعد سلام کے ہاتھ اُٹھا کر دس مرتبہ کہے رَبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيَانِیْ صَغِیْرًا۔ بعد اس کے کہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَابْعَثْ ثَوَابَ هَاتَیْنِ الرَّكْعَتَیْنِ اِلٰی قَبْرِ فلاں ابن فلاں (یعنی اپنے والدین کا نام لے)

مفاتیح الجنان میں ہے کہ جناب رسالتمآب صلعم نے جناب سیدہ سے فرمایا کہ ہر شب قبل سونے کے ایک ختم قرآن، تمام پیغمبران کی شفاعت کا سامان، تمام مومنین کی خوشنودی کا حصول اور ثواب حج و عمرہ حاصل کر لیا کرو اور اُس کا طریقہ یہ ہے کہ (۱) ختم قرآن کے لئے سورہ قل ہو اللہ ۳ مرتبہ۔ اور (۲) شفاعت از پیغمبران کے لئے محمد پر اور تمام پیغمبران پر

اَشْهَدُ اَنْ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَاَشْهَدُ اَنَّ مُحَمَّدًا رَسُوْلُ اللّٰهِ کہے خواہ میت مرد ہو یا عورت بالغ ہو یا نابالغ۔ پھر دوسری تکبیر کہکر کہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ خواہ میت مرد ہو یا عورت بالغ ہو یا نابالغ۔ پھر تیسری تکبیر کے بعد کہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ خواہ میت مرد ہو یا عورت بالغ ہو یا نابالغ۔ پھر چوتھی تکبیر کے بعد کہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِهٰذَا الْمَيِّتِ خواہ میت مرد ہو یا عورت اور اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهُ لِاَبَوَيْهِ وَلَنَا سَلَفًا وَّ فَرَطًا وَّاَجْرًا کہے اگر میت مرد نابالغ ہو اور اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا لِاَبَوَيْهَا وَلَنَا سَلَفًا وَّفَرَطًا وَّاَجْرًا اگر میت نابالغہ ہو اور اگر میت ضعیف العقل ہو اور تمیز مذہبوں میں نہ رکھتا ہو تو بعد چوتھی تکبیر کے یہ کہے اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لِلَّذِيْنَ تَابُوْا وَاتَّبَعُوْا سَبِيْلَكَ وَقِهِمْ عَذَابَ الْجَحِيْمِ اور اگر میت کا مذہب معلوم نہ ہو تو بعد چوتھی تکبیر یہ کہے۔ اَللّٰهُمَّ اِنَّ هٰذِهِ النَّفْسَ اَنْتَ اَحْيَيْتَهَا وَاَنْتَ اَمَتَّهَا اَللّٰهُمَّ وَلِّهَا مَا تَوَلَّتْ وَاحْشُرْهَا مَعَ مَنْ اَحَبَّتْ اور پانچویں تکبیر کہکر نماز تمام کرے۔ چونکہ نماز میت میں محض خاموش رہ کر شرکت سے کوئی ثواب نہیں ہوتا بلکہ نماز ہی نہیں۔ لہذا ہر شخص کو یہ مختصر فقرات اپنی زبان پہ جاری کرنا ضروری ہے اور رائج طریقہ سے پڑھنا مستحب ہے۔

**نماز ہدیہ میت۔** بعد دفن پہلی شب میں دو رکعت نماز ہدیۂ میت کی نیت سے پڑھنا مستحب ہے جس کا بہت ثواب ہے طریقہ یہ ہے کہ پہلی رکعت میں بعد سورہ الحمد کے ایک مرتبہ آیۃ الکرسی اور دوسری رکعت میں بعد



سورہ الحمد کے دس مرتبہ سورہ انا انزلناہ پڑھے اور رکوع و سجود وغیرہ مثل نماز صبح بجا لاکر نماز تمام کرے اور کہے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَابْعَثْ ثَوَابَ هَاتَيْنِ الرَّكْعَتَيْنِ اِلٰى قَبْرِ فُلَانٍ (اس کی جگہ پر میت کا مع ولدیت نام لے)

**سجدہ قرآن مجید۔** قرآن مجید میں چار سورہ ہیں جن کی آیت سجدہ کو خود پڑھے یا دوسرے سے سنے تو فوراً ایک سجدہ کرنا واجب ہے اسی وجہ سے نماز میں ان سوروں کے پڑھنے کی ممانعت ہے دیگر سورہ ہائے قرآن میں جو آیات سجدہ ہیں ان کو پڑھکر یا سُن کر سجدہ کرنا مستحب ہے وہ چار سورہ یہ ہیں۔ الٓمّٓ تنزیل (پارہ ۲۱) حٰمٓ فُصِّلَتْ (پارہ ۲۴) والنجم (پارہ ۲۷) اقرا باسم (پارہ ۳۰)

دعاء سجدہ قرآن مجید۔ لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ حَقًّا حَقًّا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ اِيْمَانًا وَّتَصْدِيْقًا لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ عُبُوْدِيَّةً وَّرِقًّا سَجَدْتُ لَكَ يَا رَبِّ تَعَبُّدًا وَّرِقًّا لَا مُسْتَنْكِفًا وَّلَا مُسْتَكْبِرًا بَلْ اَنَا عَبْدٌ ذَلِيْلٌ ضَعِيْفٌ خَائِفٌ مُّسْتَجِيْرٌ۔ اگر یہ دعا یاد نہ ہو تو نماز کے سجدہ کی دعا پڑھ لے اس میں قبلہ رُخ ہونا شرط نہیں ہے البتہ پیشانی ایسی چیز پر رکھے جس پہ سجدہ صحیح ہے۔

**عقیقہ۔** بچہ کی ولادت کے ساتویں دن اُس کا عقیقہ کرنا۔ نام رکھنا گوشوارہ کے لئے کانوں میں سوراخ کرنا اور ختنہ کرنا مستحب ہے کوئی جانور اونٹ یا بکرا وغیرہ اُنھیں شرائط کا لحاظ کرکے جو قربانی کے لئے

اسی رسالہ کے صفحہ ۱۸۱ - ۱۸۳ پر درج ہیں ذبح کرے لیکن اگر لڑکا ہو تو نر
اور لڑکی ہو تو جانور مادہ ہو۔ ذبیحہ کا چوتھائی حصہ دائی کو بشرطیکہ مسلمان ہو
دیدے ورنہ بچہ کی ماں کو دے کہ وہ تصدق کردے بقیہ تین حصے فقرا
ومساکین کو کھلا دے یا دیدے۔ اور بچہ کا سر منڈائے اور بالوں کے برابر
سونا یا چاندی دے اور سر پر زعفران ملے اور چاہیے کہ عقیقہ کو ذبح کرنا
اور سر منڈانا اور بقدر بالوں کے سونا یا چاندی دینا ایک ہی جگہ اور ایک
ہی وقت میں ہو۔ دعاء عقیقہ یہ ہے۔

معصوم سے منقول ہے کہ وقت ذبح کرنے عقیقہ کے یہ دعا پڑھے
يٰقَوْمِ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ اِنِّيْ وَجَّهْتُ وَجْهِيَ لِلَّذِيْ فَطَرَ
السَّمٰوَاتِ وَالْاَرْضَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا وَّمَآ اَنَا مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ اِنَّ
صَلٰوتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ لَا شَرِيْكَ
لَهٗ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ مِنْكَ وَلَكَ
بِسْمِ اللّٰهِ وَاللّٰهُ اَكْبَرُ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَّتَقَبَّلْ
مِنْ فلاں بن فلاں (مولود کا نام لیوے) اور کہے بِسْمِ اللّٰهِ وَبِاللّٰهِ
اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ عَقِيْقَةٌ عَنْ فلاں بن فلاں نام طفل اور اس کے
باپ کا لیوے اور کہے لَحْمُهَا بِلَحْمِهٖ وَدَمُهَا بِدَمِهٖ وَعَظْمُهَا
بِعَظْمِهٖ وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهٖ وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهٖ اَللّٰهُمَّ اجْعَلْهَا
وِقَاءً بِفلاں بن (بنت) فلاں اگر عقیقہ لڑکی کی طرف سے ہو تو یوں پڑھے
لَحْمُهَا بِلَحْمِهَا وَدَمُهَا بِدَمِهَا وَعَظْمُهَا بِعَظْمِهَا وَشَعْرُهَا بِشَعْرِهَا



وَجِلْدُهَا بِجِلْدِهَا بِفُلَانَةِ بِنْتِ فُلَانٍ۔

**دعاء ختنہ۔** بچہ کا ختنہ کرنا ولادت کے ساتویں دن سنت موکدہ ہے
اور اگر ساتویں دن نکریں تو بعد اس کے یہ سنت ہر ولی لڑکے کے بالغ ہونے
تک ادا کرے ورنہ بعد بلوغ خود اُس شخص پر واجب ہے۔ بغیر ختنہ موقع
حج پر طواف نساء صحیح نہ ہوگا جس سے بڑی خرابی ہوگی کیونکہ بغیر طواف نساء
عورت حلال نہ ہوگی۔

دعاء ختنہ یہ ہے اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ سُنَّتُكَ وَسُنَّةُ نَبِيِّكَ صَلَوَاتُكَ
عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاتِّبَاعٌ مِّنَّا لَكَ وَلِنَبِيِّكَ بِمَشِيَّتِكَ وَاِرَادَتِكَ وَ
قَضَائِكَ لِاَمْرٍ اَرَدْتَّهٗ وَقَضَاءٍ حَتَمْتَهٗ وَحُكْمٍ اَنْفَذْتَهٗ فَاَذَقْتَهٗ
حَرَّ الْحَدِيْدِ فِيْ خِتَانِهٖ وَحِجَامَتِهٖ لِاَمْرٍ اَنْتَ اَعْرَفُ بِهٖ مِنِّيْ اَللّٰهُمَّ
فَطَهِّرْهُ مِنَ الذُّنُوْبِ وَزِدْ فِيْ عُمُرِهٖ وَادْفَعِ الْاٰفَاتِ عَنْ بَدَنِهٖ
وَالْاَوْجَاعَ عَنْ جِسْمِهٖ وَزِدْهُ مِنَ الْغِنٰى وَادْفَعْ عَنْهُ الْفَقْرَ
فَاِنَّكَ تَعْلَمُ وَلَا نَعْلَمُ۔

دعاء ذیل ۱۹۴۷ء کے دہلی کے خونی وتباہ کن فسادات میں نیز بعد
کو خطرناک سفر کے موقعہ پر بہت مفید و محافظ جان و مال ثابت ہوئی ہے
اسی لئے مرزا اکرام حسین صاحب پنشنر ڈپٹی سپرنٹنڈنٹ مرحوم ساکن مشک گنج
لکھنؤ نے طبع کرا کے تقسیم کرائی تھی۔ اس دعا کو کسی پاک صاف کاغذ پر لکھکر
اور موم جامہ میں رکھکر داہنے بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ ہر خطرہ
سے محفوظ رہے گا۔

یاعلی ادرکنی ۷۸۶ یاعلی ادرکنی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ٥ يَا مَنْ لَا يَعْلَمُ الْغَيْبَ اِلَّا هُوَ۔ يَا مَنْ لَا يُرِيْدُ الْاَمْرَ اِلَّا هُوَ۔ يَا مَنْ لَا يَصْرِفُ السُّوْءَ اِلَّا هُوَ۔ يَا مَنْ لَا يَغْفِرُ الذُّنُوْبَ اِلَّا هُوَ۔ يَا مَنْ لَا يُحْيِ الْعِظَامَ الْمَوْتٰى اِلَّا هُوَ۔ هُوَ الْاَوَّلُ وَالْاٰخِرُ وَالظَّاهِرُ وَالْبَاطِنُ وَهُوَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ۔ وَمَا اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا وَّنَذِيْرًا وَبِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ وَبِحَقِّ حٰمٓعٓسٓقٓ وَبِحَقِّ الْوَاحِدِ الْاَحَدِ الصَّمَدِ الْفَرْدِ الَّذِيْ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ٥

**نماز آیات**۔ سورج گہن۔ چاند گہن۔ زلزلہ۔ سیاہ و سُرخ آندھی یا اور کوئی خوفناک امر پیدا ہو تو اُس میں دو رکعت نماز جو نماز آیات کہلاتی ہے مثل نماز صبح پڑھے یہ نماز واجب ہے۔

**وقت ادا**۔ گہن میں شروع ہونے کے وقت سے جب چھوٹنا شروع ہو علی الاحوط ہے اور زلزلہ وغیرہ میں فوراً واجب ہے اگر تاخیر کرے تو عاصی ہوگا لیکن آخر عمر تک۔ ادا رہے گی نماز آیات میں وہ سب شرایط معتبر ہیں جو کہ نماز یومیہ میں معتبر ہیں اس کے علاوہ ایک شرط یہ ہے کہ علم حاصل ہو آیت کا (یعنی زلزلہ وغیرہ کا) اگر علم حاصل نہ ہو تو نماز واجب نہیں ہے دوسری شرط چاند گہن و سورج گہن میں یہ ہے کہ اتنی دیر گہن رہے کہ نماز پڑھ سکے اگرچہ ایسی صورت میں بھی احوط یہ ہے کہ نماز آیات پڑھے ولو بنا بر مشہور واجب نہیں ہے۔ اگر گہن کا علم وقت گہن نہ ہوا اور بعد کو علم ہو



تو اگر پورا قرص گہن ہوا ہے تو قضا واجب ہے ورنہ نہیں۔ اور باقی آیات میں احوط یہ ہے کہ اگر وقت پر علم نہوا اور بعد کو معلوم ہو تو پڑھے بلکہ زلزلہ میں اقویٰ یہ ہے کہ پڑھے۔ اگر عمداً یا سہواً گہن کی نماز نہ پڑھے تو قضا واجب ہے خواہ پورا گہن ہو یا کم۔

**طریقہ نماز**۔ ہر رکعت میں پانچ پانچ رکوع ہیں پس تکبیرۃ الاحرام کے بعد حمد و دوسرا سورہ پڑھکر رکوع میں جائے اور ذکر رکوع کے بعد سیدھا کھڑا ہو اور پھر حمد و دوسرا سورہ پڑھکر رکوع میں جائے اسی طرح پانچ دفعہ کرے اور پانچویں رکوع کے بعد دونوں سجدے بجا لائے اور دوسری رکعت کو بھی اسی طرح ادا کرے اور تشہد و سلام پڑھ کر نماز تمام کرے اور مستحب ہے کہ ہر دوسرے رکوع سے پہلے قنوت پڑھے بنا بریں پہلی رکعت میں دو مرتبہ اور دوسری رکعت میں تین مرتبہ قنوت پڑھنا ہوگا اور ہر رکوع کے بعد تکبیر کہے البتہ پانچویں اور دسویں رکوع کے بعد تکبیر وارد نہیں ہے بلکہ سمع اللہ لمن حمدہ اللہ اکبر کہکر سجدہ میں جائے۔

یہ نماز جماعت سے پڑھنا مستحب ہے اور اگر فرادیٰ پڑھے تو بلند آواز سے پڑھنا مستحب ہے اور سورہ حمد کے بعد جو سورہ چاہے پڑھ سکتا ہے اور جو دعا قنوت چاہے پڑھے اختیار ہے۔

**اعمال شب و روز جمعہ** شب جمعہ میں زیارت جناب امام حسینؑ و دعائے کمیل و توبہ و دعاء احتجاب و درود اور جو کچھ ممکن ہو سکے سورہائے قرآن و ادعیہ پڑھے۔

**اسناد دعائے احتجاب** اللہ تعالیٰ اس کے پڑھنے والے کی دعا
مستجاب کرتا ہے اگر لوہے پر پڑھے تو لوہا نرم ہو جائے۔ اگر پہاڑ پر پڑھے تو
اُس کی خواہش سے پہاڑ میں راستہ پیدا ہو جائے۔ اگر تمام شہر میں آگ لگی
ہو تو پڑھنے والے کا مکان آتش زدگی سے محفوظ رہے۔ چالیس شب جمعہ
پڑھے تو جمیع گناہان خدا بخش دے گا اور غم دنیا و آخرت برطرف کردے گا
سید ابن طاؤس علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ اس کے پڑھنے سے مری دعا قبول
ہوئی اور حاسدوں کے شر سے محفوظ رہا۔ (از اعمال الصالحین ص۲۸۵)

**دعائے احتجاب** بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ
اَسْئَلُكَ يَا مَنِ احْتَجَبَ بِشُعَاعِ نُوْرِهٖ عَنْ نَوَاظِرِ خَلْقِهٖ يَا مَنْ
تَسَرْبَلَ بِالْجَلَالِ وَالْعَظَمَةِ وَاشْتَهَرَ بِالتَّجَبُّرِ فِيْ قُدْسِهٖ يَا مَنْ
تَعَالٰى بِالْجَلَالِ وَالْكِبْرِيَاءِ فِيْ تَفَرُّدِ مَجْدِهٖ يَا مَنِ انْقَادَتِ الْاُمُوْرُ
بِاَزِمَّتِهَا طَوْعًا لِاَمْرِهٖ يَا مَنْ قَامَتِ السَّمٰوَاتُ وَالْاَرَضُوْنَ مُجِيْبَاتٍ
لِدَعْوَتِهٖ يَا مَنْ زَيَّنَ السَّمَاءَ بِالنُّجُوْمِ الطَّالِعَةِ وَجَعَلَهَا هَادِيَةً
لِخَلْقِهٖ يَا مَنْ اَنَارَ الْقَمَرَ الْمُنِيْرَ فِيْ سَوَادِ اللَّيْلِ الْمُظْلِمِ بِلُطْفِهٖ يَا مَنْ
اَنَارَ الشَّمْسَ الْمُنِيْرَةَ وَجَعَلَهَا مَعَاشًا لِخَلْقِهٖ وَجَعَلَهَا مُفَرِّقَةً
بَيْنَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ بِعَظَمَتِهٖ يَا مَنِ اسْتَوْجَبَ الشُّكْرَ بِنَشْرِ
سَحَائِبِ نِعَمِهٖ اَسْئَلُكَ بِمَعَاقِدِ الْعِزِّ مِنْ عَرْشِكَ وَمُنْتَهَى
الرَّحْمَةِ مِنْ كِتَابِكَ، وَبِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ سَمَّيْتَ بِهٖ نَفْسَكَ
اَوِ اسْتَاْثَرْتَ بِهٖ فِيْ عِلْمِ الْغَيْبِ عِنْدَكَ وَبِكُلِّ اسْمٍ هُوَ لَكَ



اَنْزَلْتَهٗ فِيْ كِتَابِكَ اَوْ اَثْبَتَّهٗ فِيْ قُلُوْبِ الصَّافِّيْنَ الْحَافِّيْنَ حَوْلَ
عَرْشِكَ فَتَرَاجَعَتِ الْقُلُوْبُ اِلَى الصُّدُوْرِ عَنِ الْبَيَانِ بِاِخْلَاصِ
الْوَحْدَانِيَّةِ وَتَحْقِيْقِ الْفَرْدَانِيَّةِ مُقِرَّةً لَكَ بِالْعُبُوْدِيَّةِ وَاَنَّكَ
اَنْتَ اللّٰهُ اَنْتَ اللّٰهُ اَنْتَ اللّٰهُ لَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ وَاَسْئَلُكَ بِالْاَسْمَاءِ الَّتِيْ
تَجَلَّيْتَ بِهَا لِلْكَلِيْمِ عَلَى الْجَبَلِ الْعَظِيْمِ فَلَمَّا بَدَا شُعَاعُ نُوْرِ الْحُجُبِ
مِنْ بَهَاءِ الْعَظَمَةِ خَرَّتِ الْجِبَالُ مُتَدَكْدِكَةً لِعَظَمَتِكَ وَجَلَالِكَ
وَهَيْبَتِكَ فَاهْوَتْ خَوْفًا مِنْ سَطْوَتِكَ رَاهِبَةً مِنْكَ فَلَا اِلٰهَ اِلَّا
اَنْتَ فَلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ فَلَا اِلٰهَ اِلَّا اَنْتَ اَسْئَلُكَ بِالْاِسْمِ الَّذِيْ
فَتَقْتَ بِهٖ رَتْقَ عَظِيْمِ جُفُوْنِ عُيُوْنِ النَّاظِرِيْنَ الَّذِيْ بِهٖ تَدْبِيْرُ
حِكْمَتِكَ وَشَوَاهِدُ حُجَجِ اَنْبِيَائِكَ يَعْرِفُوْنَكَ بِفِطَنِ الْقُلُوْبِ وَاَنْتَ
فِيْ غَوَامِضِ مُسِرَّاتِ سَرِيْرَاتِ الْغُيُوْبِ اَسْئَلُكَ بِعِزَّةِ ذٰلِكَ
الْاِسْمِ اَنْ تُصَلِّيَ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاَنْ تَصْرِفَ عَنِّيْ وَوَالِدَتِيْ وَوَالِدِيْ
وَعَنْ اَهْلِ خُزَانَتِيْ وَجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ
جَمِيْعَ الْاٰفَاتِ وَالْعَاهَاتِ وَالْبَلِيَّاتِ وَالْاَعْرَاضِ وَالْاَمْرَاضِ
وَالْخَطَايَا وَالذُّنُوْبِ وَالشَّكِّ وَالشِّرْكِ وَالْكُفْرِ وَالشِّقَاقِ وَالنِّفَاقِ
وَالضَّلَالَةِ وَالْمَقْتِ وَالْجَهْلِ وَالْغَضَبِ وَالْعُسْرِ وَالضِّيْقِ وَفَسَادِ
الضَّمِيْرِ وَحُلُوْلِ النِّقْمَةِ وَشَمَاتَةِ الْاَعْدَاءِ وَغَلَبَةِ الرِّجَالِ اِنَّكَ
سَمِيْعُ الدُّعَاءِ لَطِيْفٌ لِمَا تَشَاءُ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَاٰلِ مُحَمَّدٍ
يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ.

دعا دیگر۔ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ مِنْ اَوَّلِ الدُّنْيَا اِلٰى فَنَآئِهَا وَمِنَ الْاٰخِرَةِ اِلٰى بَقَائِهَا وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ عَلٰى كُلِّ نِعْمَةٍ وَاَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ مِنْ كُلِّ ذَنْبٍ وَاَتُوْبُ اِلَيْهِ۔ اور روز جمعہ کو قبل ظہر غسل کرے پاکیزہ کپڑے پہنے خوشبو لگائے اور بعد نماز عصر سات مرتبہ اس دعا کو پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِيَاءِ الْمَرْضِيِّيْنَ بِاَفْضَلِ صَلَوٰتِكَ وَبَارِكْ عَلَيْهِمْ بِاَفْضَلِ بَرَكَاتِكَ اَلسَّلَامُ عَلَيْهِمْ وَعَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَعَلٰى اَجْسَادِهِمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ وَبَرَكَاتُهٗ۔

بسند معتبر روایت ہے کہ شیخ ابو عمر نائب اول امام عصر صلوات اللہ علیہ نے یہ دعا ابو علی محمد بن ہمام کو لکھوائی اور حکم دیا کہ اسے پڑھا کرو اور سید ابن طاؤس علیہ الرحمہ نے جمال الاسبوع میں روز جمعہ بعد عصر کی دعاؤں اور صلوات کبیرہ کے ذکر کے بعد اس دعا کا ذکر فرمایا ہے اور کہا ہے کہ اگر اور دعاؤں کے پڑھنے میں عذر ہو تو مندرجہ تحت دعا کو ترک نہ کرے اور خدا سے ڈرے۔ (از مفاتیح الجنان ص۵۸۶)

اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِيْ نَفْسَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَمْ تُعَرِّفْنِيْ نَفْسَكَ لَمْ اَعْرِفْ رَسُوْلَكَ اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِيْ رَسُوْلَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَمْ تُعَرِّفْنِيْ رَسُوْلَكَ لَمْ اَعْرِفْ حُجَّتَكَ اَللّٰهُمَّ عَرِّفْنِيْ حُجَّتَكَ فَاِنَّكَ اِنْ لَمْ تُعَرِّفْنِيْ حُجَّتَكَ ضَلَلْتُ عَنْ دِيْنِيْ اَللّٰهُمَّ لَا تُمِتْنِيْ مِيْتَةً جَاهِلِيَّةً وَّلَا تُزِغْ قَلْبِيْ بَعْدَ اِذْ هَدَيْتَنِيْ اَللّٰهُمَّ فَكَمَا هَدَيْتَنِيْ لِوِلَايَةِ مَنْ فَرَضْتَ عَلَيَّ طَاعَتَهٗ مِنْ وِّلَايَةِ وُلَاةِ



اَمْرِكَ بَعْدَ رَسُوْلِكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ حَتّٰى وَالَيْتُ وُلَاةَ اَمْرِكَ اَمِيْرَ الْمُؤْمِنِيْنَ عَلِيَّ بْنَ اَبِيْطَالِبٍ وَالْحَسَنَ وَالْحُسَيْنَ وَعَلِيًّا وَّمُحَمَّدًا وَّجَعْفَرًا وَّمُوْسٰى وَعَلِيًّا وَّمُحَمَّدًا وَّعَلِيًّا وَّالْحَسَنَ وَالْحُجَّةَ الْقَائِمَ الْمَهْدِيَّ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِمْ اَجْمَعِيْنَ اَللّٰهُمَّ فَثَبِّتْنِيْ عَلٰى دِيْنِكَ وَاسْتَعْمِلْنِيْ بِطَاعَتِكَ وَلَيِّنْ قَلْبِيْ لِوَلِيِّ اَمْرِكَ وَعَافِنِيْ مِمَّا امْتَحَنْتَ بِهٖ خَلْقَكَ وَثَبِّتْنِيْ عَلٰى طَاعَةِ وَلِيِّ اَمْرِكَ الَّذِيْ سَتَرْتَهٗ عَنْ خَلْقِكَ وَبِاِذْنِكَ غَابَ عَنْ بَرِيَّتِكَ وَاَمْرَكَ يَنْتَظِرُ وَاَنْتَ الْعَالِمُ غَيْرُ الْمُعَلَّمِ بِالْوَقْتِ الَّذِيْ فِيْهِ صَلَاحُ اَمْرِ وَلِيِّكَ فِي الْاِذْنِ لَهٗ بِاِظْهَارِ اَمْرِهٖ وَكَشْفِ سِتْرِهٖ فَصَبِّرْنِيْ عَلٰى ذَالِكَ حَتّٰى لَا اُحِبَّ تَعْجِيْلَ مَا اَخَّرْتَ وَلَا تَاْخِيْرَ مَا عَجَّلْتَ وَلَا كَشْفَ مَا سَتَرْتَ وَلَا الْبَحْثَ عَمَّا كَتَمْتَ وَلَا اُنَازِعَكَ فِيْ تَدْبِيْرِكَ وَلَا اَقُوْلَ لِمَ وَكَيْفَ وَمَا بَالُ وَلِيِّ الْاَمْرِ لَا يَظْهَرُ وَقَدِ امْتَلَاَتِ الْاَرْضُ مِنَ الْجَوْرِ وَاُفَوِّضُ اُمُوْرِيْ كُلَّهَا اِلَيْكَ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَسْئَلُكَ اَنْ تُرِيَنِيْ وَلِيَّ اَمْرِكَ ظَاهِرًا نَافِذَ الْاَمْرِ مَعَ عِلْمِيْ بِاَنَّ لَكَ السُّلْطَانَ وَالْقُدْرَةَ وَالْبُرْهَانَ وَالْحُجَّةَ وَالْمَشِيَّةَ وَالْحَوْلَ وَالْقُوَّةَ فَافْعَلْ ذَالِكَ بِيْ وَبِجَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ حَتّٰى نَنْظُرَ اِلٰى وَلِيِّ اَمْرِكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ ظَاهِرَ الْمَقَالَةِ وَاضِحَ الدَّلَالَةِ هَادِيًا مِّنَ الضَّلَالَةِ شَافِيًا مِّنَ الْجَهَالَةِ اَبْرِزْ يَا رَبِّ مُشَاهَدَتَهٗ وَثَبِّتْ قَوَاعِدَهٗ وَاجْعَلْنَا

مِمَّنْ تَقَرُّ عَيْنُهُ بِرُؤْيَتِهِ وَاَقِمْنَا بِخِدْمَتِهِ وَتَوَفَّنَا عَلَى مِلَّتِهِ
وَاحْشُرْنَا فِي زُمْرَتِهِ اَللّٰهُمَّ اَعِذْهُ مِنْ شَرِّ جَمِيعِ مَا خَلَقْتَ
وَذَرَاْتَ وَبَرَاْتَ وَاَنْشَاْتَ وَصَوَّرْتَ وَاحْفَظْهُ مِنْ مِنْ بَيْنِ
يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهِ وَعَنْ يَمِينِهِ وَعَنْ شِمَالِهِ وَمِنْ فَوْقِهِ وَمِنْ
تَحْتِهِ بِحِفْظِكَ الَّذِي لَا يَضِيعُ مَنْ حَفِظْتَهُ بِهِ وَاحْفَظْ فِيهِ
رَسُولَكَ وَوَصِيَّ رَسُولِكَ عَلَيْهِ وَآلِهِ السَّلَامُ اَللّٰهُمَّ وَمُدَّ
فِي عُمْرِهِ وَزِدْ فِي اَجَلِهِ وَاَعِنْهُ عَلَى مَا وَلَّيْتَهُ وَاسْتَرْعَيْتَهُ وَزِدْ فِي كَرَامَتِكَ لَهُ فَاِنَّهُ
الْهَادِي الْمَهْدِيُّ وَالْقَائِمُ الْمُهْتَدِي وَالطَّاهِرُ التَّقِيُّ الزَّكِيُّ النَّقِيُّ الرَّضِيُّ
الْمَرْضِيُّ الصَّابِرُ الشَّكُورُ الْمُجْتَهِدُ اَللّٰهُمَّ وَلَا تَسْلُبْنَا الْيَقِينَ لِطُولِ الْاَمَدِ فِي غَيْبَتِهِ
وَانْقِطَاعِ خَبَرِهِ عَنَّا وَلَا تُنْسِنَا ذِكْرَهُ وَانْتِظَارَهُ وَالْاِيمَانَ بِهِ وَقُوَّةَ
الْيَقِينِ فِي ظُهُورِهِ وَالدُّعَاءَ لَهُ وَالصَّلٰوةَ عَلَيْهِ حَتَّى لَا يُقَنِّطَنَا طُولُ غَيْبَتِهِ مِنْ
قِيَامِهِ وَيَكُونَ يَقِينُنَا فِي ذَالِكَ كَيَقِينِنَا فِي قِيَامِ رَسُولِكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَآلِهِ
وَمَا جَاءَ بِهِ مِنْ وَحْيِكَ وَتَنْزِيلِكَ فَقَوِّ قُلُوبَنَا عَلَى الْاِيمَانِ بِهِ
حَتَّى تَسْلُكَ بِنَا عَلَى يَدَيْهِ مِنْهَاجَ الْهُدَى وَالْمَحَجَّةَ الْعُظْمَى
وَالطَّرِيقَةَ الْوُسْطَى وَقَوِّنَا عَلَى طَاعَتِهِ وَثَبِّتْنَا عَلَى مُتَابَعَتِهِ
وَاجْعَلْنَا فِي حِزْبِهِ وَاَعْوَانِهِ وَاَنْصَارِهِ وَالرَّاضِينَ بِفِعْلِهِ وَلَا تَسْلُبْنَا
ذَالِكَ فِي حَيَاتِنَا وَلَا عِنْدَ وَفَاتِنَا حَتَّى تَتَوَفَّانَا وَنَحْنُ عَلَى ذَالِكَ
لَا شَاكِّينَ وَلَا نَاكِثِينَ وَلَا مُرْتَابِينَ وَلَا مُكَذِّبِينَ اَللّٰهُمَّ عَجِّلْ
فَرَجَهُ وَاَيِّدْهُ بِالنَّصْرِ وَانْصُرْ نَاصِرِيهِ وَاخْذُلْ خَاذِلِيهِ



وَدَمْدِمْ عَلَى مَنْ نَصَبَ لَهُ وَكَذَّبَ بِهِ وَاَظْهِرْ بِهِ الْحَقَّ
وَاَمِتْ بِهِ الْجَوْرَ وَاسْتَنْقِذْ بِهِ عِبَادَكَ الْمُؤْمِنِينَ مِنَ الذُّلِّ
وَانْعَشْ بِهِ الْبِلَادَ وَاقْتُلْ بِهِ جَبَابِرَةَ الْكُفْرِ وَاقْصِمْ بِهِ رُؤُسَ
الضَّلَالَةِ وَذَلِّلْ بِهِ الْجَبَّارِينَ وَالْكَافِرِينَ وَاَبِرْ بِهِ الْمُنَافِقِينَ
وَالنَّاكِثِينَ وَجَمِيعَ الْمُخَالِفِينَ وَالْمُلْحِدِينَ فِي مَشَارِقِ الْاَرْضِ وَ
مَغَارِبِهَا وَبَرِّهَا وَبَحْرِهَا وَسَهْلِهَا وَجَبَلِهَا حَتَّى لَا تَدَعَ مِنْهُمْ دَيَّاراً
وَلَا تُبْقِيَ لَهُمْ آثَاراً طَهِّرْ مِنْهُمْ بِلَادَكَ وَاشْفِ مِنْهُمْ صُدُورَ
عِبَادِكَ وَجَدِّدْ بِهِ مَا امْتَحَى مِنْ دِينِكَ وَاَصْلِحْ بِهِ مَا بُدِّلَ مِنْ
حُكْمِكَ وَغُيِّرَ مِنْ سُنَّتِكَ حَتَّى يَعُودَ دِينُكَ بِهِ وَعَلَى يَدَيْهِ غَضّاً
جَدِيداً صَحِيحاً لَا عِوَجَ فِيهِ وَلَا بِدْعَةَ مَعَهُ حَتَّى تُطْفِئَ بِعَدْلِهِ نِيرَانَ
الْكَافِرِينَ فَاِنَّهُ عَبْدُكَ الَّذِي اسْتَخْلَصْتَهُ لِنَفْسِكَ وَارْتَضَيْتَهُ
لِنَصْرِ دِينِكَ وَاصْطَفَيْتَهُ بِعِلْمِكَ وَعَصَمْتَهُ مِنَ الذُّنُوبِ وَ
بَرَّاْتَهُ مِنَ الْعُيُوبِ وَاَطْلَعْتَهُ عَلَى الْغُيُوبِ وَاَنْعَمْتَ عَلَيْهِ وَطَهَّرْتَهُ
مِنَ الرِّجْسِ وَنَقَّيْتَهُ مِنَ الدَّنَسِ اَللّٰهُمَّ فَصَلِّ عَلَيْهِ وَعَلَى آبَائِهِ
الْاَئِمَّةِ الطَّاهِرِينَ وَعَلَى شِيعَتِهِ الْمُنْتَجَبِينَ وَبَلِّغْهُمْ مِنْ آمَالِهِمْ
مَا يَاْمُلُونَ وَاجْعَلْ ذَالِكَ مِنَّا خَالِصاً مِنْ كُلِّ شَكٍّ وَشُبْهَةٍ
وَرِيَاءٍ وَسُمْعَةٍ حَتَّى لَا نُرِيدَ بِهِ غَيْرَكَ وَلَا نَطْلُبَ بِهِ اِلَّا
وَجْهَكَ اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَشْكُو اِلَيْكَ فَقْدَ نَبِيِّنَا وَغَيْبَةَ وَلِيِّنَا (اِمَامِنَا)
وَشِدَّةَ الزَّمَانِ عَلَيْنَا وَوُقُوعَ الْفِتَنِ بِنَا وَتَظَاهُرَ الْاَعْدَاءِ

عَلَيْنَا وَكَثْرَةَ عَدُوِّنَا وَقِلَّةَ عَدَدِنَا اَللّٰهُمَّ فَافْرُجْ ذٰلِكَ عَنَّا بِفَتْحٍ مِنْكَ
تُعَجِّلُهُ وَنَصْرٍ مِنْكَ تُعِزُّهُ وَاِمَامِ عَدْلٍ تُظْهِرُهُ اِلٰهَ الْحَقِّ آمِيْنَ
اَللّٰهُمَّ اِنَّا نَسْئَلُكَ اَنْ تَاْذَنَ لِوَلِيِّكَ فِيْ اِظْهَارِ عَدْلِكَ فِيْ عِبَادِكَ
وَقَتْلِ اَعْدَائِكَ فِيْ بِلَادِكَ حَتّٰى لَاتَدَعَ لِلْجَوْرِ يَارَبِّ دِعَامَةً
اِلَّا قَصَمْتَهَا وَلَا بَقِيَّةً اِلَّا اَفْنَيْتَهَا وَلَا قُوَّةً اِلَّا اَوْهَنْتَهَا وَلَا رُكْنًا
اِلَّا هَدَمْتَهُ وَلَا حَدًّا اِلَّا فَلَلْتَهُ وَلَا سِلَاحًا اِلَّا اَكْلَلْتَهُ وَلَا رَايَةً
اِلَّا نَكَّسْتَهَا وَلَا شُجَاعًا اِلَّا قَتَلْتَهُ وَلَا جَيْشًا اِلَّا خَذَلْتَهُ وَارْمِهِمْ
يَارَبِّ بِحَجَرِكَ الدَّامِغِ وَاضْرِبْهُمْ بِسَيْفِكَ الْقَاطِعِ وَبَاْسِكَ
الَّذِيْ لَاتَرُدُّهُ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ وَعَذِّبْ اَعْدَائَكَ وَاَعْدَاءَ
وَلِيِّكَ وَاَعْدَاءَ رَسُوْلِكَ صَلَوَاتُكَ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ بِيَدِ وَلِيِّكَ
وَاَيْدِيْ عِبَادِكَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَللّٰهُمَّ اكْفِ وَلِيَّكَ وَحُجَّتَكَ فِيْ اَرْضِكَ هَوْلَ
عَدُوِّهٖ وَكَيْدَ مَنْ اَرَادَهُ وَامْكُرْ بِمَنْ مَكَرَ بِهٖ وَاجْعَلْ دَائِرَةَ
السَّوْءِ عَلٰى مَنْ اَرَادَ بِهٖ سُوْءًا وَاقْطَعْ عَنْهُ مَادَّتَهُمْ وَاَرْعِبْ لَهُ
قُلُوْبَهُمْ وَزَلْزِلْ اَقْدَامَهُمْ وَخُذْهُمْ جَهْرَةً وَبَغْتَةً وَشَدِّدْ
عَلَيْهِمْ عَذَابَكَ وَاَخْزِهِمْ فِيْ عِبَادِكَ وَالْعَنْهُمْ فِيْ بِلَادِكَ
وَاَسْكِنْهُمْ اَسْفَلَ نَارِكَ وَاَحِطْ بِهِمْ اَشَدَّ عَذَابِكَ وَاَصْلِهِمْ
نَارًا وَاحْشُ قُبُوْرَ مَوْتَاهُمْ نَارًا وَاَصْلِهِمْ حَرَّ نَارِكَ فَاِنَّهُمْ
اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوَاتِ وَاَضَلُّوْا عِبَادَكَ وَاَخْرَبُوْا
بِلَادَكَ اَللّٰهُمَّ وَاَحْيِ بِوَلِيِّكَ الْقُرْاٰنَ وَاَرِنَا نُوْرَهُ سَرْمَدًا لَا لَيْلَ



فِيْهِ وَاَحْيِ بِهِ الْقُلُوْبَ الْمَيِّتَةَ وَاشْفِ بِهِ الصُّدُوْرَ الْوَغِرَةَ
وَاجْمَعْ بِهِ الْاَهْوَاءَ الْمُخْتَلِفَةَ عَلَى الْحَقِّ وَاَقِمْ بِهِ الْحُدُوْدَ الْمُعَطَّلَةَ
وَالْاَحْكَامَ الْمُهْمَلَةَ حَتّٰى لَا يَبْقٰى حَقٌّ اِلَّا ظَهَرَ وَلَا عَدْلٌ اِلَّا
زَهَرَ وَاجْعَلْنَا يَارَبِّ مِنْ اَعْوَانِهٖ وَمُقَوِّيَةِ سُلْطَانِهٖ وَالْمُؤْتَمِرِيْنَ
لِاَمْرِهٖ وَالرَّاضِيْنَ بِفِعْلِهٖ وَالْمُسَلِّمِيْنَ لِاَحْكَامِهٖ وَمِمَّنْ لَاحَاجَةَ
بِهٖ اِلَى التَّقِيَّةِ مِنْ خَلْقِكَ وَاَنْتَ يَارَبِّ الَّذِيْ تَكْشِفُ الضُّرَّ
وَتُجِيْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاكَ وَتُنْجِيْ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ فَاكْشِفِ
الضُّرَّ عَنْ وَلِيِّكَ وَاجْعَلْهُ خَلِيْفَةً فِيْ اَرْضِكَ كَمَا ضَمِنْتَ لَهُ
اَللّٰهُمَّ لَاتَجْعَلْنِيْ مِنْ خُصَمَاءِ اٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَلَا تَجْعَلْنِيْ
مِنْ اَعْدَاءِ اٰلِ مُحَمَّدٍ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ وَلَا تَجْعَلْنِيْ مِنْ اَهْلِ الْحَنَقِ وَالْغَيْظِ عَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
عَلَيْهِمُ السَّلَامُ فَاِنِّيْ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ ذٰلِكَ فَاَعِذْنِيْ وَاَسْتَجِيْرُ بِكَ فَاَجِرْنِيْ اَللّٰهُمَّ
صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَاٰلِ مُحَمَّدٍ وَاجْعَلْنِيْ بِهِمْ فَائِزًا عِنْدَكَ فِي الدُّنْيَا
وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ اٰمِيْنَ رَبَّ الْعَالَمِيْنَ

## زیارت حضرت صاحب الامر ہر روز بعد نماز صبح

اَللّٰهُمَّ بَلِّغْ مَوْلَايَ صَاحِبَ الزَّمَانِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهُ
عَلَيْهِ عَنْ جَمِيْعِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُؤْمِنَاتِ فِيْ مَشَارِقِ الْاَرْضِ وَ
مَغَارِبِهَا وَبَرِّهَا وَبَحْرِهَا وَسَهْلِهَا وَجَبَلِهَا حَيِّهِمْ وَمَيِّتِهِمْ
وَعَنْ وَالِدَيَّ وَوُلْدِيْ وَعَنِّيْ مِنَ الصَّلَوَاتِ وَالتَّحِيَّاتِ زِنَةَ

عَرْشِ اللّٰهِ وَمِدَادَ كَلِمَاتِهٖ وَمُنْتَهٰى رِضَاهُ وَعَدَدَ مَا اَحْصَاهُ كِتَابُهٗ وَاَحَاطَ بِهٖ عِلْمُهٗ اَللّٰهُمَّ اُجَدِّدُ لَهٗ هٰذَا الْيَوْمِ وَفِيْ كُلِّ يَوْمٍ عَهْدًا وَعَقْدًا وَبَيْعَةً لَهٗ فِيْ رَقَبَتِيْ اَللّٰهُمَّ كَمَا شَرَّفْتَنِيْ بِهٰذَا التَّشْرِيْفِ وَفَضَّلْتَنِيْ بِهٰذِهِ الْفَضِيْلَةِ وَخَصَصْتَنِيْ بِهٰذِهِ النِّعْمَةِ فَصَلِّ عَلٰى مَوْلَايَ وَسَيِّدِيْ صَاحِبِ الزَّمَانِ صَلَوَاتُ اللّٰهِ وَسَلَامُهٗ عَلَيْهِ وَاجْعَلْنِيْ مِنْ اَنْصَارِهٖ وَاَشْيَاعِهٖ وَالذَّابِّيْنَ عَنْهُ وَاجْعَلْنِيْ مِنَ الْمُسْتَشْهَدِيْنَ بَيْنَ يَدَيْهِ طَائِعًا غَيْرَ مُكْرَهٍ فِي الصَّفِّ الَّذِيْ نَعَتَّ اَهْلَهٗ فِيْ كِتَابِكَ فَقُلْتَ صَفًّا كَاَنَّهُمْ بُنْيَانٌ مَرْصُوْصٌ عَلٰى طَاعَتِكَ وَطَاعَةِ رَسُوْلِكَ وَاٰلِهٖ عَلَيْهِمُ السَّلَامُ اَللّٰهُمَّ هٰذِهٖ بَيْعَةٌ لَهٗ فِيْ عُنُقِيْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ

## اعمال نوروز

اس روز قبل عہد رسول صلعم بہت سے واقعات ہوئے ہیں لیکن اہل عجم زیادہ مبارک اس وجہ سے جانتے ہیں کہ ۱۸ ذی الحجہ جس میں بمقام خم غدیر آنحضرتؐ نے جناب امیرؑ کو اپنا خلیفہ معین فرمایا نیز جس روز آپ کو خلافت ظاہری ملی ہے یہی روز تھا۔ اور اسی روز حضرت صاحب الامرؑ دجال کو کوفہ میں پھانسی دیں گے اس روز آفتاب برج حمل میں جاتا ہے اور بحساب سنہ عیسوی یہ روز اکثر ۲۱ مارچ کو ہوا کرتا ہے۔ روز عید ہے غسل کرکے پاکیزہ کپڑے پہننا اور خوشبو لگانا چاہیئے اور بعد نماز



ظہرین چار رکعت نماز نوروز پڑھکر یہ دعا پڑھے اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدِنِ الْاَوْصِيَآءِ الْمَرْضِيِّيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ اَنْبِيَآئِكَ وَرُسُلِكَ بِاَفْضَلِ صَلَوَاتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَصَلِّ عَلٰى اَرْوَاحِهِمْ وَاَجْسَادِهِمْ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ وَبَارِكْ لَنَا فِيْ يَوْمِنَا هٰذَا الَّذِيْ فَضَّلْتَهٗ وَكَرَّمْتَهٗ وَشَرَّفْتَهٗ وَعَظَّمْتَ خَطَرَهٗ اَللّٰهُمَّ بَارِكْ لِيْ فِيْمَا اَنْعَمْتَ بِهٖ عَلَيَّ حَتّٰى لَا اَشْكُرَ اَحَدًا غَيْرَكَ وَوَسِّعْ عَلَيَّ فِيْ رِزْقِيْ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ اَللّٰهُمَّ مَا غَابَ عَنِّيْ فَلَا يَغِيْبَنَّ عَنِّيْ عَوْنُكَ وَحِفْظُكَ وَمَا فَقَدْتُ مِنْ شَيْءٍ فَلَا تُفْقِدْنِيْ عَوْنَكَ عَلَيْهِ حَتّٰى لَا اَتَكَلَّفَ مَا لَا اَحْتَاجُ اِلَيْهِ يَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔ اور کتب غیر مشہورہ میں ہے کہ وقت تحویل آفتاب ۳۶۶ مرتبہ یہ دعا پڑھے يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَالْاَبْصَارِ يَا مُدَبِّرَ اللَّيْلِ وَالنَّهَارِ يَا مُحَوِّلَ الْحَوْلِ وَالْاَحْوَالِ حَوِّلْ حَالَنَا اِلٰى اَحْسَنِ الْحَالِ اور یہ نقش مشک و زعفران سے وقت تحویل آفتاب لکھے اور اپنے پاس رکھے الاٰ۱۱۱۹۱۱۱۹الاٰ۱۱۱ یحطے اور روایت ہے کہ جو بروز نوروز یہ سات آیہ مشک و زعفران وگلاب سے کاسہ چینی پر لکھ کر دھوکر پیئے امراض وغیرہ سے محفوظ رہے۔ سَلَامٌ عَلٰى مُوْسٰى وَهَارُوْنَ سَلَامٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعَالَمِيْنَ + سَلَامٌ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ + سَلَامٌ عَلٰى اٰلِ يٰسِيْنَ سَلَامٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ رَّحِيْمٍ + سَلَامٌ عَلَيْكُمْ طِبْتُمْ فَادْخُلُوْهَا خَالِدِيْنَ سَلَامٌ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ + اور مروی ہے کہ جو روز نوروز یہ سات سورے پڑھے تا سال آئندہ سب آفات و بلیات سے محفوظ رہے گا۔ بنی اسرائیل

و نور و حدید و حشر و صف و سال سائل (سورہ المعارج) و اعلیٰ۔

# نکاح

**خطبہ** اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ خَلَقَ مِنَ الْمَآءِ بَشَرًا فَجَعَلَہٗ نَسَبًا وَّ صِھْرًا وَّ کَانَ رَبُّکَ قَدِیْرًا وَالصَّلٰوۃُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ اَرْسَلَہٗ بِالْحَقِّ بَشِیْرًا وَّ نَذِیْرًا وَّ اٰلِہِ الَّذِیْنَ اَذْھَبَ اللّٰہُ عَنْھُمُ الرِّجْسَ وَطَھَّرَھُمْ تَطْھِیْرًا اَمَّا بَعْدُ فَقَدْ قَالَ اللّٰہُ تَعَالٰی وَاَنْکِحُوا الْاَیَامٰی مِنْکُمْ وَالصّٰلِحِیْنَ مِنْ عِبَادِکُمْ وَاِمَآئِکُمْ اِنْ یَّکُوْنُوْا فُقَرَآءَ یُغْنِھِمُ اللّٰہُ مِنْ فَضْلِہٖ وَاللّٰہُ وَاسِعٌ عَلِیْمٌ وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّمَ تَنَاکَحُوْا تَنَاسَلُوْا تَکْثُرُوْا فَاِنِّیْ اُبَاھِیْ بِکُمُ الْاُمَمَ یَوْمَ الْقِیَامَۃِ وَلَوْ بِالسِّقْطِ

**نوٹ۔** ہر عقد ایک صیغہ ایجاب و ایک صیغہ قبول پڑھنے سے ہو جاتا ہے پہلی صورت مندرجہ ذیل میں پانچ صیغہ تبرکاً و احتیاطاً لکھے گئے ہیں۔

**پہلی صورت صیغہ نکاح۔** اگر مرد و عورت دونوں بالغ ہوں اور دونوں طرف سے وکیل عقد پڑھیں۔

| ایجاب | قبول |
|---|---|
| پہلے وکیل عورت کا کہے<br>اَنْکَحْتُ مُوَکِّلَتِیْ مُوَکِّلَکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر وکیل مرد کا کہے<br>قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ |



| | |
|---|---|
| زَوَّجْتُ مُوَکِّلَتِیْ مُوَکِّلَکَ عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ التَّزْوِیْجَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ |
| زَوَّجْتُ مُوَکِّلَتِیْ بِمُوَکِّلِکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ | قَبِلْتُ التَّزْوِیْجَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ۔ |
| زَوَّجْتُ مُوَکِّلَتِیْ مِنْ مُوَکِّلِکَ عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ التَّزْوِیْجَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ |
| اَنْکَحْتُ وَزَوَّجْتُ مُوَکِّلَتِیْ مُوَکِّلَکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ النِّکَاحَ وَالتَّزْوِیْجَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

**ضمیمہ صورت اول۔** اگر وکیل نے ولی کی بھی اجازت حاصل کی ہو تو یہ صیغہ بھی پڑھے

| | |
|---|---|
| اَنْکَحْتُ وَزَوَّجْتُ مُوَکِّلَکَ مُوَکِّلَتِیْ وَکَالَۃً عَنْھَا وَعَنْ اَبِیْھَا عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ | قَبِلْتُ النِّکَاحَ وَالتَّزْوِیْجَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الصِّدَاقِ الْمَعْلُوْمِ |

**دوسری صورت صیغہ نکاح۔** اگر عورت بالغہ کی طرف سے وکیل اور مرد بالغ خود پڑھے

| | |
|---|---|
| پہلے وکیل عورت کا کہے اَنْکَحْتُکَ مُوَکِّلَتِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر مرد کہے۔ قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِنَفْسِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

**تیسری صورت۔ صیغہ نکاح۔** اگر مرد و عورت دونوں نابالغ ہوں اور ولی (باپ یا دادا) کی اجازت سے وکیل عقد پڑھے

| | |
|---|---|
| پہلے وکیل عورت کے ولی کا کہے اَنْکَحْتُ بِنْتَ مُوَکِّلَتِیْ اِبْنَ مُوَکِّلِکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر وکیل مرد کے ولی کا کہے قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِابْنِ مُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

چوتھی صورت۔ صیغہ نکاح اگر عورت نابالغہ ہو اور مرد بالغ ہو اور عورت کے ولی کی اجازت سے وکیل عقد پڑھے۔

| | |
|---|---|
| پہلے وکیل عورت کے ولی کا کہے اَنْکَحْتُ بِنْتَ مُوَکِّلِیْ مُوَکِّلَکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر وکیل مرد کا کہے قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِمُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

پانچویں صورت صیغہ نکاح۔ اگر عورت بالغہ ہو اور مرد نابالغ ہو اور مرد کے ولی کی اجازت سے وکیل عقد پڑھے

| | |
|---|---|
| پہلے وکیل عورت کا کہے اَنْکَحْتُ مُوَکِّلَتِیْ اِبْنَ مُوَکِّلِکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر وکیل مرد کے ولی کا کہے قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِابْنِ مُوَکِّلِیْ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

چھٹی صورت۔ صیغہ نکاح۔ اگر مرد و عورت دونوں نابالغ ہوں اور دونوں کے ولی عقد پڑھیں

| | |
|---|---|
| پہلے عورت کا ولی کہے اَنْکَحْتُ اِبْنَتِیْ اِبْنَکَ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر مرد کا ولی کہے قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِابْنِیْ ھٰذَا عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

تنبیہ۔ صورت ۳ و ۴ و ۵ و ۶ میں جو نابالغ ہوں گی۔ بالغ ہونے پر فسخ کرنے کا اختیار نہ ہوگا۔



ساتویں صورت صیغہ نکاح فضولی۔ اگر عورت و مرد دونوں یا ایک نابالغ ہوں اور ولی شرعی (باپ یا دادا) نہ رکھتی ہوں یا ولی ہوں اور بغیر اجازت ولی عقد پڑھا جائے۔

| | |
|---|---|
| پہلے عورت کی طرف سے ایک شخص کہے اَنْکَحْتُ زَیْنَبَ زَیْدًا عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ | پھر مرد کی طرف سے دوسرا شخص کہے قَبِلْتُ النِّکَاحَ لِزَیْدٍ عَلَی الْمَھْرِ الْمَعْلُوْمِ |

تنبیہ۔ بجائے زینب کے جو نام اُس عورت کا ہو وہ نام اور بجائے زید کے جو نام اُس مرد کا ہو وہ نام کہے۔

تنبیہ۔ قمر در عقرب و تحت الشعاع میں عقد کرنا مکروہ ہے اور شب میں عقد کرنا مستحب ہے۔

## بیان متعہ

ارکان متعہ۔ یہ ہیں۔ صیغہ۔ محل (وہ عورت جس سے متعہ کر سکیں مدت۔ مہر۔

وہ عورتیں جن سے متعہ جائز ہے۔ مسلمہ و کتابیہ (نصرانیہ و یہودیہ) سے جائز ہے احوط ترک ہے حتی الامکان نہ کرنا چاہئے۔ زنِ فاحشہ و زانیہ سے مکروہ ہے۔ زن مومنہ و عفیفہ سے مستحب ہے۔

تنبیہ۔ زن کتابیہ (نصرانیہ و یہودیہ) سے جو اپنے اصلی مذہب پر باقی ہوں متعہ بشرائط مخصوصہ جائز ہے جن کی تفصیل کتب مطولہ میں بصراحت

# حدیث شریف کساء

## (از مفاتیح الجنان)

حدیث کساء جناب سیدہ سلام اللہ علیہا سے منقول ہے مومنین کی بڑی تعداد اس حدیث شریف کو بعد نماز بطور وظیفہ پڑھنے کی عادی ہے۔ حدیث کساء جن الفاظ میں اب تک خاص کر ہندوستان میں رائج رہی ہے اُس میں کساء (چادر) کے اندر آنے والے حضرات کے سلام کا جواب، جناب رسالتمآب صلعم کی جانب سے مذکور نہیں ہے۔

حالانکہ جواب سلام واجب ہے ہمارے علماء اعلام حدیث کساء میں جواب سلام مذکور نہ ہونے کے بارے میں مختلف تاویلیں فرماتے رہے ہیں۔

خدا کا ہزار ہزار شکر ہے کہ مفاتیح الجنان (مولفہ علامہ عباس قمی اعلی اللہ مقامہ) کے آخری ایڈیشن میں حدیث کساء جن الفاظ میں شیخ عبداللہ بن نور اللہ البحرانی کی کتاب عوالم العلوم سے بسند صحیح جابر ابن عبداللہ الانصاری سے نقل کی گئی ہے اُس میں آنحضرت صلعم کی جانب سے جواب سلام موجود ہے۔

ایسی صورت میں حدیث کساء کے اس نسخہ کا مکمل ہونا قریب قریب یقینی ہو جاتا ہے اور اب جواب سلام کے مذکور نہ ہونے کے لئے کسی تاویل کی آڑ لینے کی ضرورت بھی محسوس نہیں ہوتی۔



اس نسخہ کو عام فائدہ پیش نظر رکھتے ہوئے یہاں نقل کیا جا رہا ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّاٰلِ مُحَمَّدٍ بِسَنَدٍ صَحِيْحٍ عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ الْاَنْصَارِىِّ عَنْ فَاطِمَةَ الزَّهْرَآءِ عَلَيْهَا السَّلَامُ بِنْتِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ قَالَ سَمِعْتُ فَاطِمَةَ اَنَّهَا قَالَتْ دَخَلَ عَلَىَّ اَبِىْ رَسُوْلُ اللّٰهِ فِىْ بَعْضِ الْاَيَّامِ فَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا فَاطِمَةُ فَقُلْتُ عَلَيْكَ السَّلَامُ قَالَ اِنِّىْ اَجِدُ فِىْ بَدَنِىْ ضُعْفًا فَقُلْتُ لَهٗ اُعِيْذُكَ بِاللّٰهِ يَا اَبَتَاهُ مِنَ الضُّعْفِ فَقَالَ يَا فَاطِمَةُ اِيْتِيْنِىْ بِالْكِسَآءِ الْيَمَانِىْ فَغَطِّيْنِىْ بِهٖ فَاَتَيْتُهٗ بِالْكِسَآءِ الْيَمَانِىْ فَغَطَّيْتُهٗ بِهٖ وَصِرْتُ اَنْظُرُ اِلَيْهِ وَاِذَا وَجْهُهٗ يَتَلَاْلَاُ نُوْرًا كَاَنَّهُ الْبَدْرُ فِىْ لَيْلَةِ تَمَامِهٖ وَكَمَالِهٖ فَمَا كَانَتْ اِلَّا سَاعَةً وَّاِذَا بِوَلَدِىَ الْحَسَنِ قَدْ اَقْبَلَ وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا اُمَّاهُ فَقُلْتُ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا قُرَّةَ عَيْنِىْ وَثَمَرَةَ فُؤَادِىْ فَقَالَ يَا اُمَّاهُ اِنِّىْ اَشَمُّ عِنْدَكِ رَآئِحَةً طَيِّبَةً كَاَنَّهَا رَآئِحَةُ جَدِّىْ رَسُوْلِ اللّٰهِ فَقُلْتُ نَعَمْ اِنَّ جَدَّكَ تَحْتَ الْكِسَآءِ فَاَقْبَلَ الْحَسَنُ نَحْوَ الْكِسَآءِ وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا جَدَّاهُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اَتَاْذَنُ لِىْ اَنْ اَدْخُلَ مَعَكَ تَحْتَ الْكِسَآءِ فَقَالَ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا وَلَدِىْ وَيَا صَاحِبَ حَوْضِىْ قَدْ اَذِنْتُ لَكَ فَدَخَلَ مَعَهٗ تَحْتَ الْكِسَآءِ فَمَا كَانَتْ اِلَّا سَاعَةً اِذَا

بِوَلَدِيَ الْحُسَيْنِ قَدْ أَقْبَلَ وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا أُمَّاهُ
فَقُلْتُ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا وَلَدِي وَيَا قُرَّةَ عَيْنِي وَثَمَرَةَ فُؤَادِي
فَقَالَ يَا أُمَّاهُ إِنِّي أَشَمُّ عِنْدَكِ رَائِحَةً طَيِّبَةً كَأَنَّهَا رَائِحَةُ
جَدِّي رَسُولِ اللّٰهِ فَقُلْتُ نَعَمْ إِنَّ جَدَّكَ وَأَخَاكَ تَحْتَ
الْكِسَاۤءِ فَدَنَى الْحُسَيْنُ عَلَيْهِ السَّلَامُ نَحْوَ الْكِسَاۤءِ وَقَالَ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا جَدَّاهُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا مَنِ اخْتَارَهُ اللّٰهُ
أَتَأْذَنُ لِي أَنْ أَكُونَ مَعَكُمَا تَحْتَ الْكِسَاۤءِ فَقَالَ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ
يَا وَلَدِي وَيَا شَافِعَ أُمَّتِي قَدْ أَذِنْتُ لَكَ فَدَخَلَ مَعَهُمَا تَحْتَ
الْكِسَاۤءِ فَأَقْبَلَ عِنْدَ ذٰلِكَ أَبُو الْحَسَنِ عَلِيُّ بْنُ أَبِي طَالِبٍ
عَلَيْهِ السَّلَامُ وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكِ يَا بِنْتَ رَسُولِ اللّٰهِ فَقُلْتُ
وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا أَبَا الْحَسَنِ وَيَا أَمِيرَ الْمُؤْمِنِينَ فَقَالَ يَا فَاطِمَةُ إِنِّي
أَشَمُّ عِنْدَكِ رَائِحَةً طَيِّبَةً كَأَنَّهَا رَائِحَةُ أَخِي وَابْنِ عَمِّي رَسُولِ
اللّٰهِ فَقُلْتُ نَعَمْ هَا هُوَ مَعَ وَلَدَيْكَ تَحْتَ الْكِسَاۤءِ فَأَقْبَلَ عَلِيٌّ عَلَيْهِ
السَّلَامُ نَحْوَ الْكِسَاۤءِ وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَتَأْذَنُ لِي
أَنْ أَكُونَ مَعَكُمْ تَحْتَ هٰذَا الْكِسَاۤءِ قَالَ لَهُ وَعَلَيْكَ السَّلَامُ يَا أَخِي
وَيَا وَصِيِّي وَخَلِيفَتِي وَصَاحِبَ لِوَائِي قَدْ أَذِنْتُ لَكَ فَدَخَلَ عَلِيٌّ
تَحْتَ الْكِسَاۤءِ ثُمَّ أَتَيْتُ نَحْوَ الْكِسَاۤءِ وَقُلْتُ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا أَبَتَاهُ
اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ أَتَأْذَنُ لِي أَنْ أَكُونَ مَعَكُمْ تَحْتَ
الْكِسَاۤءِ قَالَ وَعَلَيْكِ السَّلَامُ يَا بِنْتِي وَيَا بَضْعَتِي قَدْ أَذِنْتُ



لَكِ فَدَخَلْتُ مَعَهُمْ تَحْتَ الْكِسَاۤءِ فَلَمَّا اكْتَمَلْنَا جَمِيعًا تَحْتَ
الْكِسَاۤءِ أَخَذَ أَبِي رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَآلِهِ بِطَرَفَيِ الْكِسَاۤءِ
وَأَوْمَى بِيَدِهِ الْيُمْنٰى إِلَى السَّمَاۤءِ وَقَالَ اَللّٰهُمَّ إِنَّ هٰؤُلَاۤءِ أَهْلُ
بَيْتِي وَخَاصَّتِي وَحَامَّتِي لَحْمُهُمْ لَحْمِي وَدَمُهُمْ دَمِي يُؤْلِمُنِي مَا
يُؤْلِمُهُمْ وَيَحْزُنُنِي مَا يَحْزُنُهُمْ أَنَا حَرْبٌ لِمَنْ حَارَبَهُمْ وَسِلْمٌ
لِمَنْ سَالَمَهُمْ وَعَدُوٌّ لِمَنْ عَادَاهُمْ وَمُحِبٌّ لِمَنْ أَحَبَّهُمْ إِنَّهُمْ
مِنِّي وَأَنَا مِنْهُمْ فَاجْعَلْ صَلَوَاتِكَ وَبَرَكَاتِكَ وَرَحْمَتَكَ
وَغُفْرَانَكَ وَرِضْوَانَكَ عَلَيَّ وَعَلَيْهِمْ وَأَذْهِبْ عَنْهُمُ الرِّجْسَ
وَطَهِّرْهُمْ تَطْهِيرًا فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ يَا مَلَاۤئِكَتِي وَيَا سُكَّانَ
سَمٰوَاتِي إِنِّي مَا خَلَقْتُ سَمَاۤءً مَبْنِيَّةً وَلَا أَرْضًا مَدْحِيَّةً وَلَا
قَمَرًا مُنِيرًا وَلَا شَمْسًا مُضِيْئَةً وَلَا فَلَكًا يَدُورُ وَلَا بَحْرًا يَجْرِي
وَلَا فُلْكًا يَسْرِي إِلَّا فِي مَحَبَّةِ هٰؤُلَاۤءِ الْخَمْسَةِ الَّذِينَ هُمْ
تَحْتَ الْكِسَاۤءِ فَقَالَ الْأَمِينُ جِبْرَئِيلُ يَا رَبِّ وَمَنْ تَحْتَ
الْكِسَاۤءِ فَقَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ هُمْ أَهْلُ بَيْتِ النُّبُوَّةِ وَمَعْدِنُ
الرِّسَالَةِ هُمْ فَاطِمَةُ وَأَبُوهَا وَبَعْلُهَا وَبَنُوهَا فَقَالَ جِبْرَئِيلُ
يَا رَبِّ أَتَأْذَنُ لِي أَنْ أَهْبِطَ إِلَى الْأَرْضِ لِأَكُونَ مَعَهُمْ سَادِسًا
فَقَالَ اللّٰهُ تَعَالٰى نَعَمْ قَدْ أَذِنْتُ لَكَ فَهَبَطَ الْأَمِينُ جِبْرَئِيلُ
وَقَالَ اَلسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ الْعَلِيُّ الْأَعْلٰى يُقْرِئُكَ
السَّلَامَ وَيَخُصُّكَ بِالتَّحِيَّةِ وَالْإِكْرَامِ وَيَقُولُ لَكَ وَعِزَّتِي

وَجَلَالِیْ اِنِّیْ مَا خَلَقْتُ سَمَآءً مَبْنِیَّةً وَّلَا اَرْضًا مَدْحِیَّةً وَّلَا قَمَرًا
مُنِیْرًا وَّلَا شَمْسًا مُضِیْئَةً وَّلَا فَلَكًا یَدُوْرُ وَّلَا بَحْرًا یَجْرِیْ وَّلَا فُلْكًا
یَسْرِیْ اِلَّا لِاَجْلِكُمْ وَمَحَبَّتِكُمْ وَقَدْ اَذِنَ لِیْ اَنْ اَدْخُلَ مَعَكُمْ تَحْتَ
الْكِسَآءِ فَهَلْ تَاْذَنُ لِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَ
عَلَیْكَ السَّلَامُ یَا اَمِیْنَ وَحْیِ اللّٰهِ اِنَّهٗ نَعَمْ قَدْ اَذِنْتُ لَكَ
فَدَخَلَ جِبْرَآئِیْلُ مَعَنَا تَحْتَ الْكِسَآءِ فَقَالَ لِاَبِیْ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰی
قَدْ اَوْحٰی اِلَیْكُمْ یَقُوْلُ اِنَّمَا یُرِیْدُ اللّٰهُ لِیُذْهِبَ عَنْكُمُ الرِّجْسَ
اَهْلَ الْبَیْتِ وَیُطَهِّرَكُمْ تَطْهِیْرًا فَقَالَ عَلِیٌّ لِاَبِیْ یَا رَسُوْلَ اللّٰهِ
اَخْبِرْنِیْ مَا لِجُلُوْسِنَا هٰذَا تَحْتَ الْكِسَآءِ مِنَ الْفَضْلِ عِنْدَ اللّٰهِ
تَعَالٰی فَقَالَ النَّبِیُّ وَالَّذِیْ بَعَثَنِیْ بِالْحَقِّ نَبِیًّا وَّاصْطَفَانِیْ بِالرِّسَالَةِ
نَجِیًّا مَا ذُكِرَ خَبَرُنَا هٰذَا فِیْ مَحْفِلٍ مِّنْ مَّحَافِلِ اَهْلِ الْاَرْضِ وَفِیْهِ
جَمْعٌ مِّنْ شِیْعَتِنَا وَمُحِبِّیْنَا اِلَّا وَنَزَلَتْ عَلَیْهِمُ الرَّحْمَةُ وَحَفَّتْ
بِهِمُ الْمَلَآئِكَةُ وَاسْتَغْفَرَتْ لَهُمْ اِلٰی اَنْ یَّتَفَرَّقُوْا فَقَالَ عَلِیٌّ
اِذًا وَّاللّٰهِ فُزْنَا وَفَازَ شِیْعَتُنَا وَرَبِّ الْكَعْبَةِ فَقَالَ اَبِیْ رَسُوْلُ اللّٰهِ
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ یَا عَلِیُّ وَالَّذِیْ بَعَثَنِیْ بِالْحَقِّ نَبِیًّا وَّاصْطَفَانِیْ
بِالرِّسَالَةِ نَجِیًّا مَا ذُكِرَ خَبَرُنَا هٰذَا فِیْ مَحْفِلٍ مِّنْ مَّحَافِلِ اَهْلِ الْاَرْضِ
وَفِیْهِ جَمْعٌ مِّنْ شِیْعَتِنَا وَمُحِبِّیْنَا وَفِیْهِمْ مَهْمُوْمٌ اِلَّا وَفَرَّجَ اللّٰهُ
هَمَّهٗ وَلَا مَغْمُوْمٌ اِلَّا وَكَشَفَ اللّٰهُ غَمَّهٗ وَلَا طَالِبُ حَاجَةٍ
اِلَّا وَقَضَی اللّٰهُ حَاجَتَهٗ فَقَالَ عَلِیٌّ عَلَیْهِ السَّلَامُ اِذًا وَّاللّٰهِ فُزْنَا



وَسُعِدْنَا وَكَذٰلِكَ شِیْعَتُنَا فَازُوْا وَسُعِدُوْا فِی الدُّنْیَا
وَالْاٰخِرَةِ وَرَبِّ الْكَعْبَةِ

# فضائل بعض سورہائے قرآن مجید

(۱) سورہ یٰسین۔ جناب رسول خدا صلعم سے منقول ہے کہ جو شخص سورہ یسین رضائے خدا کے لئے پڑھے تو خدا تعالیٰ بارہ تلاوت قرآن کا ثواب عطا فرماتا ہے اور اگر بیمار کے نزدیک یہ سورہ پڑھا جائے تو اُس کے ہر حرف کے عوض دس فرشتے اُس بیمار کے سامنے صف باندھکر کھڑے ہوتے اور اُس کے لئے استغفار کرتے ہیں اور برابر حاضر رہتے ہیں۔ وقت قبضِ روح و مشایعت جنازہ و نماز میت و وقت دفن اس کے اور جو بیمار وقت سکرات اس سورہ کو خود پڑھے یا اُس کے نزدیک پڑھا جائے تو رضوان خازن جنت ایک جام آب جنت کا لاکر اُسے پلاتا ہے جس سے وہ سیراب ہو جاتا ہے اور برابر سیراب رہتا ہے جبکہ وہ روز حشر مبعوث ہوتا ہے اور حوضہائے پیغمبران میں سے کسی حوض کا محتاج نہیں ہوتا یہاں تک کہ وہ داخل جنت ہو جائے اور اُس وقت بھی سیراب رہتا ہے۔ یہ بھی منقول ہے کہ اس کے پڑھنے والے کو خیر دنیا و آخرت ملتی ہے اور دنیا کی بلاؤں اور آخرت کے ہر ہول کو یہ سورہ دفع کرتا ہے نیز اس کی تلاوت سے بیس حجوں کا ثواب ملتا ہے۔ اگر قبرستان میں پڑھے تو عذاب اموات میں تخفیف ہوتی ہے اور

تعداد اموات کے مساوی حسنات عطا ہوتے ہیں امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ اگر کوئی دن میں اس سورہ کی تلاوت کرے تو شب تک محفوظ رہے اور اگر شب میں پڑھے تو اللہ تعالیٰ ایک ہزار فرشتے نازل کرتا ہے جو اُس کی حفاظت ہر آفت و شیطان رجیم کے ہر شر سے کرتے ہیں اور اگر اُس دن مرجائے تو داخل بہشت ہوگا۔ (مفاتیح الجنان)

(۲) سورہ **واقعہ** منقول ہے کہ خلیفہ ثالث جناب عبداللہ ابن مسعود کی عیادت کے لئے گئے جبکہ وہ مرض الموت میں بیمار تھے اور ان کی کچھ اعانت کرنا چاہی۔ عبداللہ ابن مسعودؓ نے فرمایا کہ تم نے اُس وقت میری اعانت نہ کی جب میں احتیاج رکھتا تھا اور اب تو مستغنی ہوں خلیفہ نے کہا کہ یہ اعانت تمہارے بچوں کے لئے مفید ہوگی۔ عبداللہ نے فرمایا کہ میں نے رسول خدا صلعم کو فرماتے سنا ہے کہ جو شخص ہر شب سورہ واقعہ کی تلاوت کرے تو اُسے کوئی پریشانی لاحق نہ ہوگی۔ میں نے اُن کو اس سورہ کی تلاوت کی تاکید کردی ہے لہذا اُن کو اب تمہاری اعانت کی ضرورت نہیں ہے۔

(۳) **سورۃ الملک**۔ امام محمد باقرؑ فرماتے ہیں کہ سورہ الملک سورہ مانعہ ہے یعنی عذاب قبر سے منع کرتا ہے۔ اور جو شخص شب میں اس کو پڑھے تو خوشحال اور صاحب برکت ہو اور اس کا شمار غافلوں میں نہ ہو حضرت فرماتے ہیں کہ میں اس سورے کو بعد نماز عشاء پڑھتا ہوں اور جناب رسالتمآب صلعم فرماتے ہیں کہ اس کا پڑھنے والا مثل اُس شخص کے ہے جس نے تمام رات شب قدر میں



عبادت کی ہو۔ امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص ہر شب کو اس سورہ کو سونے کے پہلے پڑھے تو ہمیشہ امان الٰہی میں رہے یہاں تک کہ صبح ہو اور روز قیامت میں امانِ الٰہی میں رہے یہاں تک کہ داخل بہشت ہو۔

قطب راوندی نے ابن عباس سے نقل کیا ہے کہ کسی شخص نے لاعلمی میں کسی قبر کے سامنے خیمہ نصب کیا اور سورہ الملک کی تلاوت کی پس ایک آواز سنی ایک چیخنے والے کی کہ یہ سورہ منجیہ ہے چنانچہ اُنھوں نے جناب رسالتمآب صلعم سے واقعہ عرض کیا آنحضرت نے فرمایا کہ یہ سورہ عذاب قبر سے نجات دہندہ ہے۔

(۴) **سورہ مزمل**۔ امام جعفر صادق علیہ السلام نے فرمایا کہ جو شخص اس سورہ کو نماز عشاء میں یا آخر شب پڑھے تو یہ سورہ اور شب و روز اُس کے نیک اعمال کی شہادت دیں۔ اُس کو نیکوکار کی زندگی عطا ہو اور وہ نیکوکار دنیا سے اُٹھے۔ اور امام محمد باقرؑ سے منقول ہے کہ اس کا پڑھنے والا ہرگز محتاج نہ ہوگا۔ اور جناب رسالتمآب صلعم سے منقول ہے کہ اس کی تلاوت سے عسرت دارین دور ہوتی ہے۔

(۵) **سورہ فتح**۔ امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ سورہ فتح کے پڑھنے سے اُس کے پڑھنے والے کے مال و لونڈیوں اور عورتوں کی حفاظت ہوتی ہے اور بروز قیامت ایک منادی ندا کرے گا جسے تمام اہل محشر سنیں گے کہ اے بندے تو میرے خاص اور خالص بندوں میں سے ہے اور فرشتوں کو حکم ہوگا کہ اسے میرے خاص بندوں میں شامل کرکے

بہشت میں داخل کردو تاکہ یہ نعمتہائے بہشت سے مستفیض ہو اور شراب بہشت سے سیراب ہو

(۶) **سورہ دہر**۔ جناب رسالتمآب صلعم سے منقول ہے کہ اس سورہ کے پڑھنے والے کی جزا خدا کے نزدیک جنت اور حریر ہے اور امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ جو شخص صبح پنجشنبہ کو پڑھے تو رسولخدا صلعم کے رفقا سے ہو۔

(۷) **سورہ الرحمن**۔ جناب رسالتمآب صلعم فرماتے ہیں کہ ہر چیز کے واسطے ایک عروس ہے اور عروس قرآن کی سورہ رحمن ہے۔ حضرت صادقؑ فرماتے ہیں کہ سورہ رحمن کا پڑھنا مت ترک کرو کہ یہ سورہ منافقوں کے دل میں نہیں ٹھیرتا ہے۔ بروز قیامت یہ سورہ ایک خوبصورت انسان کی صورت میں خوشبودار ہوکر ایک مقام پر جو زیادہ قریب ہے کھڑا ہوگا اور حکم خدا سے بتلائے گا کہ کون کون اس سورہ کی تلاوت کرتے تھے۔ خدائے تعالیٰ اُن کے چہروں کو روشن و نورانی کردے گا اور فرمائے گا کہ جن کو دوست رکھتے ہو ان کی سفارش کرو چنانچہ ان کی شفاعت پر تمام لوگ داخل بہشت ہوں گے۔ حضرت صادقؑ یہ بھی فرماتے ہیں کہ جو کوئی فبای الاء ربکما تکذبان کے بعد لَا بِشَیْءٍ مِنْ آلَائِكَ رَبِّ أُكَذِّبُ کہے تو رات کو بعد پڑھنے کے اگر مرجائے تو شہید مرے گا اور اگر دن کو پڑھنے کے بعد مرے تو بھی شفاعت کا مرتبہ ملے گا اور بروز جمعہ اسی طرح سے پڑھنے کی بہت تاکید ہے اور



بہت ثواب ہے۔

۸۔ **سورۃ النبا**۔ حضرت امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ جو شخص اس سورہ کو ہر روز پڑھے تو سال بھر کے اندر ہی زیارت خانہ کعبہ سے مشرف ہوگا۔ اور حضرت رسالتمآب صلعم فرماتے ہیں کہ خدائے تعالیٰ اس سورہ کے پڑھنے والے کو روز قیامت شراب سرد سے سیراب فرمائے گا۔ تفسیر اہلبیت میں ہے کہ نبأ عظیم سے مراد ہماری ولایت ہے اور حضرت امیر المومنینؑ نبأ عظیم ہیں۔

۹۔ **سورہ انا انزلناہ**۔ حضرت صادق سے منقول ہے کہ جو شخص نماز واجب میں اس سورہ کو پڑھے تو ایک منادی منجانب پروردگار ندا کرتا ہے کہ خدائیتعالیٰ نے تیرے تمام گذشتہ گناہ بخش دیئے اب تو پھر اپنے اعمال کی ابتدا کر۔

۱۰۔ **دیگر سورہ ہائے قرآن مجید**۔ جناب رسول صلعم سے منقول ہے کہ جو سورہ اذا زلزلت چار مرتبہ پڑھے تو گویا اُس نے ختم قرآن کیا۔ منقول ہے کہ جو شخص سورہ **عادیات** کی مزاولت و مداومت کرے تو جناب امیر المومنینؑ کے ساتھ محشور ہوگا۔ احادیث میں ہے کہ جو شخص سورہ **قل یا ایھا الکفرون** نماز ہائے واجب یا نجی میں پڑھے تو ربع قرآن کا ثواب ہوگا اور سورہ **توحید** (سورہ قل ہو اللہ احد) کی تلاوت ثلث قرآن کا ثواب رکھتی ہے۔ سورہ **نصر** کی تلاوت نماز فریضہ و سنجی میں بمقابلہ اعدا نصرت کا کام دیتی ہے اور سورہ

معوذتین (یعنی سورہ قل اعوذ برب الفلق قل اعوذ برب الناس) اگر گھر سے باہر جاتے وقت پڑھے تو کسی کی نظر بد اُسے ضرر نہ پہونچائیگی اور جو شخص خواب میں ڈرتا ہو تو یہ دونوں سورے و آیتہ الکرسی سوتے وقت پڑھ لیا کرے انشاء اللہ محفوظ رہے گا۔

اور سورہ الھاکم التکاثر کے متعلق حدیث میں ہے کہ جو کوئی سوتے وقت اس سورہ کو پڑھے تو عذاب قبر سے محفوظ رہے گا۔

ایک حدیث میں ہے کہ جو کوئی سوتے وقت ایک سو مرتبہ لا الہ الا اللہ کہے تو خداوند عالم اُس کے لئے جنت میں ایک گھر بناتا ہے

## دیگر مفید امور

## اسماء اعظم

امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ بسم اللہ الرحمن الرحیم اسم اعظم ہے۔ پھر فرماتے ہیں کہ سورہ حمد۔ قل ھو اللہ۔ ایتہ الکرسی اور انا انزلناہ قبلہ کی جانب منہ کرکے پڑھے تو جو حاجت خدا سے طلب کرے گا مستجاب ہوگی۔

امام رضاؑ فرماتے ہیں کہ یا قیوم اسم اعظم ہے۔

جناب رسول خدا صلعم نے فرمایا کہ یہ دعا باوضو پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِاَسْمَائِكَ الْحُسْنٰی كُلِّھَا مَا عَلِمْتُ مِنْھَا وَمَا لَمْ اَعْلَمُ وَ اَسْئَلُكَ الْعَظِیْمُ الْاَعْظَمُ الْكَبِیْرُ الْاَكْبَرُ



## فضیلت فیروزہ و عقیق وغیرہ

حضرت امام حسینؑ نے فرمایا کہ فیروزہ کی انگشتری پہنے تو فقر دور ہو اور جناب رسالتمآب صلعم نے فرمایا کہ خدا فرماتا ہے کہ مجھے شرم آتی ہے کہ جس ہاتھ میں انگوٹھی فیروزہ کی ہو اور وہ آسمان کی طرف بلند ہو اُسے کیونکر ناامید پھیروں۔ فیروزہ آنکھ کو قوت اور سینہ کو کشایش دیتا ہے۔ اور دل کی قوت کو زیادہ کرتا ہے۔ اگر فیروزہ کی انگشتری پہن کر کسی کام کو جائے تو حاجت بر آئے گی۔

امام جعفر صادقؑ فرماتے ہیں کہ عقیق پسندیدہ ہے واسطے خدا کے اور واسطے ہم اہلبیت کے۔ منقول ہے کہ حضرت امیر المومنینؑ چار انگوٹھیاں پہنتے تھے۔ (۱) یاقوت کی واسطے شرافت و زینت کے (۲) فیروزہ واسطے نصرت و یاری کے (۳) حدید چینی واسطے قوت کے اور (۴) عقیق واسطے دفع ضرر اور دفع دشمنان اور بلاؤں کے۔

## خوشبو لگانا

عطر اور خوشبو لگانا اخلاق پسندیدہ پیغمبران میں سے ہے۔ امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ جو کوئی اول روز بدن میں خوشبو لگائے تو شب تک زوال عقل کا نہیں ہوتا۔ خوشبو لگا کر ایک نماز بلا خوشبو کی ستر نمازوں سے بہتر ہے۔ امام رضا فرماتے ہیں کہ مرد کو سزاوار نہیں ہے

